# اصلاح




مدیر

جناب مولانا السید علی حیدر صاحب قبلہ دام ظلہم

دار الاشاعۃ

کھجوا (صوبہ بہار)

سالانہ قیمت ...

**مکرر پرچہ نہیں جا سکتا**

بعض ہمدردان اصلاح اپنے پرچوں کی حفاظت نہیں کرتے اور سال ختم ہونے پر دفتر اصلاح میں شکایت کرتے ہیں کہ اتنے نمبر نہیں ملے مکرر فوراً بھیجئے ان کل حضرات سے التماس ہے کہ جس وقت رسالہ پہونچا کرے پڑھکر اگر صندوق یا الماری میں مقفل کرکے بند کر دیا کریں تو کوئی نمبر ضائع نہ ہو۔ ہاں [illegible] معلوم ہوگا کہ قبل کا نمبر نہیں ملا تو وہ مکرر روانہ کر دیا جائیگا۔ ایک نمبر پہونچنے پر اگر نہیں طلب کیا جائیگا تو نہیں جا سکتا۔ مثلاً نمبر ۳ پہونچا۔ [illegible] گر دو تین نمبروں کے بعد قبل کا نمبر طلب کیا جائیگا لیکن اگر نمبر ۲ و ۳ طلب کیے [illegible] پہونچنے پر اگر لکھا کہ نمبر ۱ نہیں ملا تھا تو مکرر بھیج دیا جائیگا [illegible] تو وہ نہیں جا سکتا۔ بلکہ اس کے لئے فی نمبر ۸ قیمت آپ کو بھیجنی پڑیگی۔

**جو لوگ ایک جگہ سے دوسری جگہ [illegible] چلے جاتے ہیں** وہ فوراً دفتر اصلاح میں بھی اپنے جدید پتے کی اطلاع دیا کریں ورنہ ان کا رسالہ اصلاح سابق پتے پر جاتا رہیگا اور پھر وقت [illegible] دفتر کو [illegible] سے مکرر نہیں بھیجا جائیگا۔ اکثر حضرات اسکی پابندی نہیں کرتے جس سے [illegible] بڑی پریشانی ہوتی ہے۔

**سنہ ۱۳۵۷ ہجری کا چندہ اصلاح**

سنہ ۱۳۵۶ و سنہ ۱۳۵۷ ہجری کا چندہ اصلاح جن حضرات نے اب تک نہیں بھیجا وہ فوراً بذریعہ منی آرڈر روانہ کرکے شکر گزار کریں ورنہ آئندہ نمبر ضرور وی پی روانہ کیا جائیگا جس میں آپ کا ۳ ر پیسہ فضول خرچ ہو جائیگا۔ بہت حضرات وی پی پہونچنے پر شکایت کرتے ہیں کہ وی پی کیوں بھیج دیا خط لکھکر چندہ کیوں نہیں طلب کیا۔ ان سب کی خدمت میں التماس ہے کہ دفتر میں اتنے محرر نہیں ہیں کہ ہر شخص کو طلب چندہ کا خط لکھا کریں اور نہ اتنا مال ہے کہ ہر شخص کو خبر کا پوسٹ کارڈ بھیجا جایا کرے۔ اس اطلاع کو آپ حضرات کارڈ خیال کرکے فوراً اپنا چندہ بذریعہ منی آرڈر عنایت فرما دیں کہ وی پی بھیجنا جانے میں بھی بڑی مصیبت ہے۔

**ناول جوہر قرآن و سوانح عمری حضرت عیسیٰ**

دفتر اصلاح کے مشہور دلچسپ ناول تصویر عبرت کے ختم ہونے پر برابر فرمائشیں آرہی ہیں مگر ہم بھیجنے سے مجبور ہیں اور حضرات اسکے دیکھنے کے لئے بیچین ہیں اسی طرح جو حضرات اسی وقت سے رسالہ اصلاح کے خریدار ہونگے اور ناول جوہر قرآن و سوانح عمری خلیفہ دوم ختم ہونے پر طلب کرینگے تو بہت افسوس کرینگے۔

**ڈاکخانہ کھجوا** انگریزی میں ڈاکخانہ کا پتہ اسطرح لکھا جائے۔ P.O. KUJHWA (BIHAR CIRCLE)

فہرست مضامین اصلاح نمبر ۲ جلد ۴۲ صفر المظفر ۱۳۵۷ہجری



**انصار اصلاح** حسب ذیل ہمدردان اصلاح نے اس رسالہ کو جدید خریدار عنایت فرما کر شکر گزار کیا خدا ان حضرات کو جزائے خیر دے اور دوسرے حضرات کو بھی جلد اس طرف متوجہ کرے۔

(۱) جناب مولوی مرزا علی بہادر صاحب ناظر ہائی کورٹ حیدر آباد ۱ (۲) جناب سید کاظم حسین صاحب اور سیر بازپور ۲ نے حضرات کو خریدار بنایا (۳) جناب منشی سید آفتاب علی صاحب بارہ بنکی ۱ (۴) جناب سید شبیر علی شاہ صاحب صوبہ دار پنشنر نڈالہ پکا ۱ (۵) جناب مولوی محمد عسکری صاحب مددگار کمشنر حیدر آباد دکن ۲ (۶) جناب منشی سید دلاور حسین صاحب سب انسپکٹر کانپور ۱ (۷) جناب ڈاکٹر سید منظر عباس صاحب سیفی بلاسپور ۱ (۸) جناب سید محمد حسین شاہ صاحب منیجر چوبٹیا ۱ (۹) جناب منشی سید اظہر حسین صاحب رجسٹرار قانونگو کادی پور ۱ (۱۰) جناب آغا غلام حیدر خاں صاحب قزلباش رئیس پانی پت ۲ (۱۱) جناب نواب بہجت علی خاں صاحب بہادر جاگیردار حیدر آباد ۱ (۱۲) جناب منشی سید صغیر حسین صاحب انسپکٹر ٹانڈا ۔ ۲ (۱۳) جناب مولوی سید فضل حسین صاحب مبلغ احمد آباد جہلم ۱ (۱۴) جناب سید محمد امیر صاحب ایڈوکیٹ مظفر نگر ۱ (۱۵) جناب سید شاہ علی امام اشرف صاحب سب انسپکٹر سیحہ ۱ (باقی آئندہ)

## مولانا دام ظلہ کی پریشان کن علالت

قدردان اصلاح اس رسالہ کی تاخیر اشاعت سے بہت گھبرا رہے ہیں۔ صرف یہی نہیں خطوط کے جواب بھی نہیں جا رہے ہیں۔ فرمائشوں کی تعمیل بھی نہیں ہو رہی ہے۔ سوالات کے جوابات بھی نہیں لکھے جا رہے ہیں۔ دفتر سے جن حضرات کو شکایتیں ہو رہی ہیں اونکا دفعیہ بھی نہیں کیا جا رہا ہے۔ غرض رسالہ اور دفتر کے کل امور معطل یا ابتر ہو رہے ہیں اور قدردانان اصلاح کو غصہ و رنج ہو رہا ہے۔ مگر اون حضرات کو خبر نہیں کہ یہاں کیا گزر رہی ہے اور کن مصائب کا سامنا۔ حقیقت حال یہ ہے کہ کل امور کا تعلق جناب مولانا مدیر اصلاح دام ظلہ سے ہے کہ جب ممدوح ہی اون امور کو انجام دیں یا ایک ایک بات بتا کر اپنے سامنے دوسروں سے انجام دلائیں تو وہ امور انجام پائیں ورنہ سب یونہیں پڑے رہیں۔ اور موصوف کی حالت یہ ہے کہ کچھ دنوں سے برابر کسی نہ کسی مرض کا سلسلہ قائم ہے۔ سال گزشتہ ضعف قلب کا شدید حملہ ہوا جو کئی مہینے تک رہا مگر خدا کے فضل سے ماہ شعبان کے آخر میں مزاج درست ہو گیا قوت بھی کافی آگئی۔ ماہ صیام میں بہت خوش رہے کل روزے رکھے اور بہت سے دیگر امور بھی حسب معمول انجام دیئے لیکن عید کے بعد دوسری آفت نازل ہوئی" برعکس نہند نام زنگی کافور" کے مطابق جسکا نام مرض مبارک رکھا گیا ہے یعنی خارش اوس کا سامنا ہوا۔ اور اب تک اوس سے نجات نہیں ملی۔ یہاں حمام نہیں کہ روزانہ غسل کرتے گرم پانی سے نہانے کی عادت نہیں چند مرتبہ اپنے اوپر زور دیکر نہائے بھی تو دوسری شکایتیں پیدا ہو گئیں تپ آگئی۔ بغل میں گلٹی نکل آئی۔ تمام اعضا کئی روز تک متاذی رہے۔ اس وجہ سے بھی اس مرض کا پیچھا نہ چھوٹا۔ عشرہ محرم کے بعد سر میں تین زخم نکلے جن سے ایک میں گہرا نشتر دیا گیا جو ایک مدت کے بعد اچھا ہوا۔ اوس کے بعد کئی مرتبہ دانت میں ایسا شدید درد ہوا جس نے نیم بسمل کر دیا۔ پھر پیچش اور تپ ہوئی۔ انھیں شکایات میں اصلاح ما جلد ۲ کے مضامین اور سوانح عمری خلیفہ دوم و جوہر قرآن کا مسودہ بھی لکھا اور بہزار خرابی اصلاح ما شایع کر دیا گیا جس میں کتابت کی بہت سی غلطیاں بھی رہ گئی ہیں اس کا غلط نامہ بھی انشاءاللہ شایع کیا جائیگا۔ اس کے بعد ماہ صفر کا اصلاح جلد شایع ہو جاتا مگر خارش نے مولانا موصوف کو بالکل بیکار کر رکھا ہے۔ دونوں بازو دونوں کہنیوں۔ دونوں ہاتھ

کی انگلیوں ۔ بیٹھنے کے مقام کے دونوں حصہ ۔ دونوں ران اور دونوں پاؤں میں ایسے ایسے دانے نکلے اور برابر نکلتے جارہے ہیں کہ ممدوح کو نہ کھڑے ہونے میں آرام مل رہا ہے نہ لیٹ سکتے ہیں نہ بیٹھ سکتے ہیں ۔ نہ ہاتھ اُٹھایا جاتا ہے نہ رکھا جاتا ہے ۔ روزانہ دوا لگانے اور نہانے کی کوشش کرتے ہیں مگر ضعف اتنا ہے اور زحمت اتنی ہوتی ہے کہ وہ بھی رُک رُک جاتا ہے ۔ خارجی دوائیں بھی بکثرت استعمال فرما چکے ایک کامیاب طبیب کی تجویز سے عرق مصفی بھی استعمال کیا مگر ۔ مریض علم پر رحمت خدا کی ۔ مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی ۔ اب تک کسی دوا سے کوئی نفع نہیں ظاہر ہوا ۔ اب ہومیو پیتھک دوا شروع کی ہے دیکھئے اس کا کیا اثر ہوتا ہے ۔ ممدوح ان صعوبات میں گویا اپنی جان پر کھیل کر رسالہ کو جلد از جلد شائع کرنے کی کوشش فرمارہے ہیں مگر جب صحت اختیار میں نہ ہو قوت نہ ملے تو کیا کرسکتے ہیں ۔ رسالہ کے مضامین اخباری یا ادبی نہیں ہیں کہ جن چیزوں سے ہوسکے رسالہ بھر کر شایع کردیا جائے بلکہ علمی و تحقیقی مضامین کا ذخیرہ ہوتا ہے کہ تقریباً ہر سطر میں بیسیوں کتابوں کے نکالنے اور انکے ورق گردانی کرنے اور مضامین ڈھونڈھکر نقل اور ترجمہ کرنے کی ضرورت ہوتی ہے اور یہ سب مولانا ممدوح ہی کو کرنا پڑتا ہے کوئی دوسرا شخص ممدوح کا معین نہیں نہ آج تک کسی اسسٹنٹ اڈیٹر یا نائب مدیر کا انتظام ہوسکا ۔ پس اگر ہمدردان اصلاح چاہتے ہیں کہ خدا کے فضل سے رسالہ اصلاح اوسی تحقیقی شان سے شائع ہوتا رہے تو رسالہ کی تاخیر اشاعت سے پریشان نہ ہوں اور نہ انتظار کی شکایت فرمائیں ۔ رسالہ کے مضامین سیاسی یا اخباری نہیں ہوتے کہ بعد از وقت شایع ہونے سے بیکار ہوجائیں بلکہ علمی و دینی ہیں جن کا لطف ہمیشہ یکساں رہتا ہے ۔ اگر اپنا بس چلتا تو رسالہ کو قبل از وقت ہی شایع کرکے ناظرین کو زیادہ خوش رکھا جاتا مگر ع اے بسا آرزو کہ خاک شدہ ۔ ضروری التماس کل ہمدردان اصلاح سے یہ ہے کہ اگر آپ حضرات چاہتے ہیں کہ سوانح عمری خلیفہ دوم اور جوہر قرآن اعلے درجہ کی شائع ہوتی رہے تو اس رسالہ کی توسیع اشاعت میں کوشش فرمائیں تاکہ اطمینان سے کل امور انجام پاسکیں اگر اشاعت کافی ہوتی تو کسی کام میں رکاوٹ نہ ہوتی ۔

**جوہر قرآن و سوانح خلیفہ دوم کی اہمیت** خدا کے فضل و کرم سے دونوں جدید کتابیں بہت مقبول ہو رہی ہیں۔
برابر قدردانوں کے خطوط ان کی مدح میں آتے رہتے ہیں جن پر خدا کا جس قدر شکریہ ادا
کیا جائے بالکل کم ہے کیونکہ جو کچھ ہو رہا ہے محض اوسی قادر مطلق کے فضل و کرم سے۔ چند
خطوط کی مختصر نقل ذیل میں درج کی جاتی ہے (۱) جناب مرزا اکبر علی بیگ صاحب انسپکٹر
پولیس پنشنر کانپور سے تحریر فرماتے ہیں "جناب قبلہ دام برکاتکم تسلیم۔ خداوند کریم آپکو
بتصدق بیمار کربلا ہمیشہ صحت یاب رکھے اور عمر صد وسی سال کو پہونچائے۔ پرچہ اصلاح
نے وہ کام زمانہ میں کیا کہ سب اپنے مذہب اور اوسکی حقیقت اور دشمنان دین کے
حالات سے واقف ہوگئے۔ خدا کرے اصلاح ہمیشہ ہمیشہ باقی رہے۔ سوانح عمری
اول و تاریخ ائمہ دونوں کتابیں لاجواب اور بے مثال رہیں۔ محرم کے پرچہ میں سوانح عمری
ثانی اور اوسی کے ساتھ ایک کتاب جوہر قرآن شروع ہوئی ہے۔ موخر الذکر کتاب
دیکھکر حیرت ہوگئی۔ بڑی ضروری و نادر کتاب ہوگی۔ سوانح عمری ثانی کے تو شروع
ہی ورق میں آپ نے الفاروق کی حقیقت کھول کر رکھدی اور اوس کو ردی کر دیا۔
خداوند کریم دونوں کتابوں کو اتمام کو پہونچا دے۔ افسوس یہ کہ قدردانان اصلاح
ناپید ہیں۔ لوگوں میں ذوق و حمیت مفقود ہے۔ جو غریب ہیں وہ دل والے ہیں۔ جو
امیر ہیں اونکو اپنی امارت کے دوسرے اشغال سے کار دین کی طرف رجوع کرنے کی اہلیت
نہیں ورنہ یہ پرچہ اصلاح زر کثیر نثار کرنے کے قابل اور آپ کا منہ جواہرات سے بھر
دینے کے قابل ہے" (۲) جناب میر علی اکبر صاحب موسوی کوٹا پڈ صوبہ اوڑیسہ سے لکھتے
ہیں "جناب مولانا عماد الملۃ والدین ادام اللہ فیوضکم تسلیم مزاج اقدس سچ کہتا ہوں
آپ نے قوم پر وہ احسان عظیم کئے اور کر رہے ہیں کہ جس سے وہ سبکدوش نہیں ہو سکتی۔
ابھی حال کی بات ہے تصویر عزا جیسی نایاب کتاب لکھی جسکی نظیر محال ہے۔ حضرت
ابو بکر کی سوانح لکھکر ایسے ایسے راز کا انکشاف کیا جو ہم نے دیکھنا تو کجا سنا تک
نہیں۔ تاریخ ائمہ لکھکر مومنین و مومنات پر احسان عظیم کیا۔ آپ کی جتنی تعریف و توصیف کی جائے
کم ہے۔ سال رواں میں حضرت عمر کی سوانح اور جوہر قرآن شروع کی ہے ہر دو کتاب

ہدایت مآب گزشتہ سے بڑھ چڑھکر رہیں گی اللہ کرے زور قلم اور زیادہ ۔خداوند عالم
بطفیل آلِ عبا آپکی صحت تا دیر برقرار رکھے اور آفات گوناگوں سے محفوظ رکھے
آمین" (۳) جناب مولانا حکیم سید محمد صادق صاحب لکھنوی مولوی فاضل وصدر الافاضل
نے حیدر آباد دکن سے لکھا "سوانح عمری خلیفہ دوم اور جوہر قرآن نہایت عمدہ اور
دلچسپ طریقہ سے آپ نے تحریر فرمایا ہے ۔مجھکو تو بے حد پسند ہے ۔خصوصاً سوانح عمری
محض سوانح عمری نہیں ہے ۔بلکہ مولوی شبلی صاحب نے الفاروق میں اپنی عقیدتمندی
سے جہاں پردہ پوشی کی اور حقیقت حال کو گول مول کیا ہے اوسکی رد اور حقیقت کا
اظہار بھی ہے ۔امید ہے کہ یہ سوانح عمری خلیفہ اول سے بہتر و مفید تر ثابت ہوگی"۔

**ماتم شیعہ** (ربط کے لئے گزشتہ نمبر ملاحظہ ہو)

میں نے رسالہ اصلاح کے گزشتہ نمبر میں لکھا ہے کہ مولوی حافظ نور محمد خاں صاحب مناظر سہارنپوری
نے رسالہ ماتم شیعہ میں شیعوں کو یہ نصیحت کی ہے کہ عزاداری امام حسین علیہ السلام کو موقوف
کردیں ۔نوحہ و ماتم کا سلسلہ بند کردیں ۔گریہ و بکا ۔نالہ و فریاد ۔حزن و ملال سینہ کوبی
و تعزیہ داری کو ترک کردیں ۔کیوں؟ اس لئے کہ اس سے عزم و استقلال ۔ہمت و جرأت
حق طلبی ۔حق کوشی ۔محبت الٰہی ۔جوش ایمانی ۔فداکاری ۔جان نثاری اور حریت و
آزادی وغیرہ صفات حسنہ انسان سے زائل ہو جاتے اور اون کے عوض کمزوری ۔بزدلی
جزع فزع ۔اضطرار و اضطراب اور بے صبری و عاجزی وغیرہ برائیاں پیدا ہو جاتی
ہیں ۔گویا عزاداران امام حسین نہایت مردہ حال ۔بے بس ۔بے کس اور فرومایہ ہو جاتے
ہیں اور اپنے رونے دھونے نوحہ و ماتم کرنے سے اس قابل نہیں رہتے کہ اپنی حفاظت
آپ کرسکیں ۔اپنے کسی ارادہ کو پورا کرسکیں ۔اپنے کسی حق کو حاصل کرسکیں ۔ان پر
کوئی شخص ظلم کرے تو اوس کو دفع کرسکیں ۔کوئی شخص ان کی مخالفت کرے تو اوس کا
مقابلہ کرسکیں ۔غرض عزاداران امام حسینؑ اس عزاداری کی وجہ سے اس قابل نہیں رہتے
کہ اُن میں دنیوی حیات کے آثار نظر آئیں یا وہ زندہ قوموں میں شمار ہوسکیں ۔
ممدوح کی کل نصیحتوں کا خلاصہ یہی ہے جسے میں نے اوپر عرض کیا ۔موصوف کی کل
باتیں قابل قدر ہوتیں اگر ان دعوؤں کا کوئی ثبوت بھی ہوتا ۔سب جانتے ہیں کہ دعوے

بے دلیل قبولِ خرد نہیں۔ مناظر موصوف براہ کرم دلیل پیش کر کے سمجھائیں کہ عزاداری کرنے کی وجہ سے یہ باتیں کیوں پیدا ہو جاتی ہیں۔ ہر معلول کی کوئی علت ہوتی ہے اور اوس علت کو معلول سے کوئی ربط بھی ہوتا ہے۔ عزاداری سید الشہدا کی وجہ سے جن خوبیوں کے زائل اور جن برائیوں کے پیدا ہونے کا آپ دعوے کر رہے ہیں انکی کوئی عقلی وجہ ہے یا نقلی۔ اگر عقلی وجہ ہے تو سمجھائیے کہ اس عبادت سے یہ نتائج کیوں پیدا ہوتے ہیں۔ اگر کسی ڈاکٹر یا طبیب کی تحقیق ہے تو اوس کو واضح کیجئے کہ دیکھا جائے اوس نے کیا لکھا ہے اوسکی تشخیص کیا ہے۔ میں نے تو جہاں تک تحقیق کی یہی دیکھا کہ بڑے بڑے ڈاکٹر اور فلسفی بھی عزاداری سید الشہدا کو غیر معمولی زندگی کا ذریعہ لکھ رہے ہیں۔ مثلاً ڈاکٹر جوزف نے جو فرانس کا ایک مشہور مورخ ہے اوس کتاب میں جس کا نام اوس نے "اسلام و اسلامیان" رکھا ہے۔ اسلامی فرقوں میں سے ہر ایک کی ترقی کا حال مدلل و مشرح لکھا ہے۔ مصنف مذکور کا دعوے ہے کہ مسلمانوں کا حال مثل اوسکے اب تک یورپ کے کسی مورخ نے ایسا مدلل نہیں لکھا ہے۔ ڈاکٹر موصوف نے شیعوں کے متعلق یہ خیالات ظاہر کئے ہیں "جب بادشاہ شام پیروان داماد محمد صلعم (یعنی حضرت علیؑ) کے قتل و غارت کی بنیاد ڈال کر اوس داماد (یعنی حضرت علی) کا نام فحش و دشنام سے لینے لگا تو اس معاملہ نے شیعہ و سنی میں عداوت بڑھادی یہاں تک کہ فرقہ شیعہ نے بھی اون کے بزرگوں سے نفرت کرنے کو عمل نیک سمجھا۔ مگر چونکہ شیعوں کو قوت و اقتدار میسر نہیں تھا اونکی قوت و طاقت کچھ زیادہ نہ تھی ٹڈیوں کی طرح منتشر تھے اور جان کے خوف سے اپنے تئیں علانیہ ظاہر نہیں کرتے تھے یہاں تک کہ محمدؐ کے نواسے حسینؑ کو یزید نے قتل کیا۔ اس سانحہ نے بڑی شورش پیدا کی اور شیعیان علیؑ کو برانگیختہ کر دیا اور قوی و آمادۂ جنگ بنا دیا۔ اونھوں نے بہت کچھ غم کیا اور حسینؑ کی عزاداری کو جزو ایمان و مذہب ٹھہرالیا۔ ان کے اماموں نے بھی ان لوگوں کو امام حسینؑ کی عزاداری کی تاکید کی۔ رفتہ رفتہ یہ عزاداری مذہب شیعہ کا ایک رکن بلکہ رکنِ اعظم قرار پاگئی۔ اسلام کے ابتدائی زمانہ میں یہ فرقہ اتنا ظاہر تھا۔ تقیہ نے اس فرقہ کو قوی بنا دیا۔ چونکہ ظاہر نہ تھے ان کے زبردست مخالف ان کے

قتل و غارت کا موقع نہ پاتے تھے اور یہ لوگ خفیہ مجلس ماتم برپا کر کے مصائب امام حسینؑ پر روتے تھے۔ یہ اثر دلوں میں ایسا راسخ ہوا کہ کچھ عرصہ نہ گزرا کہ اس گروہ نے بلندی حاصل کر کے ترقی کی اور کتنے ہی وزیر اور بہت سے بادشاہ و خلیفہ بعضے تقیہ میں بعضے علانیہ اس مذہب کے معتقد ہو گئے۔ اس فرقہ نے ایسی ترقی کی کہ بموجب اوس انداز کے جو فرانس کے بعض سیاحوں نے کیا ہے جہاں چھ سات مسلمان ہوتے ہیں وہاں ایک شیعہ بھی ضرور ہوتا ہے۔ اس ترقی سے جو اس فرقہ نے بغیر کسی ظلم کے تھوڑے عرصہ میں کی ہے کہہ سکتے ہیں کہ شیعے ایک دو قرن میں مسلمانوں کے تمام فرقوں سے شمار میں بڑھ جائیں گے اور اس کا سبب یہی تعزیہ داری ہے جس نے اس فرقہ کی ہر فرد کو اپنے مذہب کا مشنری بنا رکھا ہے۔ آج روئے زمین پر کوئی مقام ایسا نہیں ہے جہاں دو شیعے ہوں اور امام حسینؑ کی عزاداری نہ کریں اور اسکے لئے زر و مال خرچ نہ کریں۔ میں نے بندر مارسل میں ایک عربی شیعہ کو دیکھا کہ ہوٹل میں تن تنہا مجلس قائم کی ہے اور کتاب لئے کرسی پر بیٹھا ہوا کچھ پڑھ رہا ہے اور رو رہا ہے۔ بعد ازاں جو شربت و طعام اوس نے مجلس کے لئے تیار کیا تھا فقراء کو تقسیم کیا۔ یہ لوگ اس راہ میں بے حساب مال و دولت خرچ کرتے ہیں۔ کہہ سکتے ہیں کہ اسلام کے تمام فرقے ملا کر بھی اس فرقہ کے برابر اپنے مذہب کی راہ میں مال و دولت خرچ نہیں کرتے۔ اس فرقہ میں سے ہر ایک اپنے مذہب کا مشنری ہے اور یہ نکتہ تمام مسلمانوں پر پوشیدہ ہے یہاں تک کہ شیعوں کو بھی اپنے اس عمل سے اس فائدہ کا خیال نہیں ہے۔ اونکی نیت ثواب عاقبت ہے لیکن چونکہ لابد ہے کہ ہر عمل اس عالم میں بالطبع اپنا اثر بخشے اس وجہ سے یہ فعل بھی شیعوں کو اپنے پھل دیتا ہے۔ یہ امر مسلمہ ہے کہ جس مذہب میں پچاس ساٹھ ملیں یا پانچ چھ کروڑ مشنری ہوں لا محالہ جو ترقی اونکے لئے موضوع ہے وہ رفتہ رفتہ اوسکو ضرور حاصل کرینگے۔ اس فرقہ کے رؤسا، روحانی اور بادشاہ و وزیر تک بھی مشنری گری (دعوت مذہب) کی صفت سے خالی نہیں ہیں۔ اس فرقہ کے فقراء و مساکین چونکہ اس طریقہ سے پورا فائدہ اوٹھا چکے ہیں اور اوٹھاتے ہیں اسلئے وہ ماتم داری کے بجا لانے میں بزرگوں سے زیادہ کوشش کرتے ہیں۔ کیونکہ اس سے عقبےٰ میں اجر اور دنیا میں اُجرت حاصل کرتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اس

فرقہ کے بہت سے عالم کاروبارِ دنیاوی چھوڑ کر اس عمل میں مشغول ہو گئے ہیں اور اس بات کی کوشش کرتے ہیں کہ اپنے بزرگانِ دین کے فضائل اور اُن مصائب کا ذکر جو اس خاندان پر گزرے ہیں گویائی کی طاقت سے منبروں پر اور عام مجلسوں میں لوگوں کے سامنے بآئین وجہ پڑھیں ۔ ان مشقتوں کے سبب سے جو یہ لوگ اِس فن میں اُٹھاتے ہیں ان لوگوں کے واعظین بھی اسلام کے تمام فرقوں سے زیادہ ہیں ۔ چونکہ ایک بات کے بار بار بیان کرنے سے لوگوں کے دل گھبرا جاتے ہیں اور تاثیر نہیں رہتی ۔ یہ لوگ محنتیں کر کے تمام مسائل اسلامی کو جو اونکے مذہب سے متعلق ہیں اسی پیرایہ میں منبروں پر بیان کرتے ہیں ۔ اس کا نتیجہ یہاں تک پہونچا ہے کہ شیعوں کے اَن پڑھ لوگ دوسرے اسلامی فرقوں کے پڑھے لکھے لوگوں سے اپنے مذہبی معلومات میں جو اونھوں نے اپنے بکثرت علماء سے سُنے ہیں زیادہ واقف ہوتے ہیں ۔ اور فرقہ شیعہ اِسی ذریعہ سے اور دوسرے ذریعوں سے جو اِس ذریعہ سے حاصل ہوتے ہیں تمام مسلمانوں سے زیادہ مفاد حاصل کرتا ہے ۔ آج روئے زمین پر جس طرف نظر ڈالئے لیاقت ۔ معرفت ۔ علم و عزت میں شائستہ سے شائستہ مسلمان فرقہ شیعہ ہی میں نظر آوینگے ۔ اس فرقہ کی مشنری گری (دعوت مذہب) اپنے یا دیگر اسلامی فرقوں تک محدود نہیں ہے بلکہ جس قوم میں یہ لوگ قدم رکھتے ہیں اوس پر بھی ویسا ہی اثر اور جذبہ ڈال دیتے ہیں ۔ کثیر التعداد شیعہ جو آج ہندوستان میں دیکھے جاتے ہیں سب عزاداری کی بدولت ہیں ۔ فرقہ شیعہ نے سلاطین صفویہ کے زمانہ تک بھی اپنے فرقہ کو تلوار کے زور سے ترقی نہیں دی بلکہ ان لوگوں نے اِس درجہ تک حیرت انگیز ترقی صرف اپنے قوت کلام سے کی ہے جس کا اثر تلوار سے زیادہ ہوتا ہے ۔ آج اس فرقہ نے اپنے مراسم مذہبی کے ادا کرنے میں ایسی ترقی کی ہے کہ ۲/۳ مسلمانوں کو اپنے خیالات کا پیرو بنا لیا ہے ۔ بہت سے ہندو اور پارسی اور دوسرے مذہب والے بھی اونکے شریک ہو گئے ہیں اور یہ بات ظاہر ہے کہ ایک قرن کے گزرنے کے بعد جبکہ یہ خیالات وراثتاً اون لوگوں کی اولاد میں منتقل ہوں گے تو وہ بھی مان لینگے یا اس مذہب کی تصدیق کرینگے ۔ چونکہ فرقہ شیعہ اپنے مطالب کو اپنے مذہب کے بزرگوں سے متعلق جانتا ہے اور اپنی مشکلوں اور حاجتوں میں اون سے مدد طلب کرتا ہے ۔ (باقی آئندہ)

# خلیفہ قادیان کا تازہ بیان

**یزید اور حسین میں فرق** موجودہ خلیفہ قادیان نے اپنے ۸ اپریل کے خطبہ جمعہ کے ضمن میں فرمایا:- "اللہ تعالیٰ کی نصرت اور تائید حاصل کرنے کے لئے نبوت شرط نہیں - بلکہ یہ کامل مومن کو حاصل ہو سکتی ہے - دیکھو حضرت امام حسینؓ نبی نہ تھے اور بظاہر ان کو یزید کے مقابلہ میں شکست بھی اٹھانی پڑی - یزید اس وقت تمام عالم اسلامی کا بادشاہ تھا اور اس وقت چونکہ تمام متمدن دنیا پر اسلامی حکومت تھی اس لئے کہا جاسکتا ہے کہ وہ تمام دنیا کا بادشاہ تھا اسکے بعد بھی ایک عرصہ تک دنیا پر اسکے رشتہ داروں کی حکومت رہی اور اس وقت منبروں پر حضرت علیؓ اور آپ کے خاندان کو گالیاں دی جاتی تھیں - یزید کو اتنی بڑی حکومت حاصل تھی کہ آج کل کسی کو حاصل نہیں - آج انگریزوں کی سلطنت بہت بڑی سمجھی جاتی ہے مگر ذرا مقابلہ تو کریں -

**بنو امیہ کی حکومت** سے جن کے خاندان کا ایک فرد یزید بھی تھا انگریزوں کی حکومت کو اس سے کوئی نسبت ہی نہیں - فرانس سے شروع ہو کر اسپین مراکو - الجزائر، طرابلس اور مصر سے ہوتی ہوئی عرب، ہندوستان چین، افغانستان، ایران، روس کے ایشیائی حصوں پر ایک طرف اور دوسری طرف ایشیائے کوچک سے ہوتے ہوئے یورپ کے کئی جزائر تک یہ حکومت پھیلی ہوئی تھی - اس قدر وسیع سلطنت آج تک کسی کو حاصل نہیں تھی - موجودہ زمانہ کی دس پندرہ سلطنتوں کو ملاکر اس کے برابر علاقہ بنتا ہے اور اتنی بڑی سلطنت کا ایک بادشاہ ہوتا تھا جن میں سے قریباً ہر ایک حضرت علیؓ اور آپ کے خاندان کو اپنا دشمن سمجھتا تھا اس لئے ممبروں پر کھڑے ہو کر ان کو گالیاں دی جاتی تھیں - اس وقت کون کہہ سکتا تھا کہ ساری دنیا میں

**امام حسینؓ کی عزت** پھر قائم ہو گی اور اس وقت کوئی وہم بھی نہیں کر سکتا تھا کہ یزید کو بھی لوگ گالیاں دیا کریں گے مگر آج نہ صرف تمام اس

علاقہ میں جہاں امام حسینؑ کو گالیاں دی جاتی تھیں بلکہ دوسرے علاقوں میں بھی۔ کیونکہ بعد میں اسلامی حکومت اور بھی وسیع ہو گئی تھی گو وہ ایک بادشاہ کے ماتحت نہ رہی۔

**سب جگہ یزید کو گالیاں دی جاتی ہیں** اور حضرت امام حسینؑ کی عزت کی جاتی ہے گو آپ نبی نہ تھے صرف ایک برگزیدہ انسان تھے اور حق کی خاطر کھڑے ہوئے۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے ان کو کامیابی دی۔ بظاہر دشمن یہ سمجھتا ہوگا کہ اس نے آپ کو شہید کر دیا۔ مگر آج اگر یزید دنیا میں واپس آئے (اگرچہ اللہ تعالیٰ کی یہ سنت نہیں کہ مُردے دنیا میں واپس آئیں) تو کیا تم میں سے کوئی یہ خیال کر سکتا ہے کہ وہ یزید ہونے کو پسند کرے گا۔ جس دن حضرت امام حسینؑ شہید ہوئے وہ کس قدر غرور اور فخر کے ساتھ اپنے آپ کو دیکھتا ہوگا اور اپنی کامیابی پر کس قدر نازاں ہوگا لیکن آج اگر اُسے اختیار دیا جائے کہ وہ امام حسینؑ کی جگہ کھڑا ہونا چاہتا ہے یا یزید کی جگہ تو وہ بغیر ایک لمحہ کے توقف کے کہہ اُٹھیگا کہ میں

**دس کروڑ دفعہ امام حسینؑ کی جگہ** کھڑا ہونا چاہتا ہوں۔ اور اگر حضرت امام حسینؑ سے کہا جائے کہ وہ یزید کی جگہ ہونا پسند کرینگے یا اپنی جگہ۔ تو وہ بغیر کسی لمحہ کے توقف کے کہہ اُٹھیں گے کہ دس کروڑ دفعہ اُسی جگہ پر جہاں وہ پہلے کھڑے ہوئے تھے۔ کسی اور سے فیصلہ کرانے کی ضرورت نہیں اگر یزید خود آئے تو اس کا اپنا فیصلہ بھی یہی ہوگا۔" (ماخوذ از الفضل قادیان مورخہ ۱۳ اپریل ۱۹۳۶ء)

# "شاعر کا جواب"

بجواب نظم معنون بہ "ذاکر سے خطاب" مطبوعہ اخبار حق لکھنؤ

(رشحۂ کلک گہر سلک عالی جناب مولوی محمد نجم الحسن صاحب زاد فضلہ متخلص عابدی ساکن مولویانہ مخدوم شاہ اڈہن۔ جون پور متعلم جامعۂ سلطان المدارس لکھنؤ)

۱۔ ہوشیار، اے شاعرِ شوریدہ سر غفلت شعار ∴ نظم تیری گلشنِ معنی میں ہے اک خار زار
ذاکرِ سبطِ نبی پر وار کرکے، یہ پکار ؟ ∴ لافتیٰ الا علیؑ لا سیف الا ذوالفقار

میں نے مانا حسنِ لیلےٰ اور نہ محمل چاہیئے
رنج کے اظہار کو، کیوں شیر سا دل چاہیئے؟

۲- سب ہوئے فیضِ شہیدِ نینوا سے بہرہ مند .:. تجھکو ذاکرسے، خدا ہی جانے کیا پہونچا گزند؟
خون کھولا، اور پھڑکا ٹھا ترا ہر جوڑ بند .:. پیروِ حق ہو نہیں سکتے مریدِ گوسفند
پیشہ ور ہو کر سہی، ماتم تو کرتے جائیں گے
نقشِ حق، لوحِ جہاں پر تب اُبھرتے جائینگے

۳- صوفیانِ پیشہ ور پر تو! نہیں کرتا عتاب .:. قاریانِ پیشہ ور سے تو! نہیں کرتا خطاب
ذاکرِ مظلومؑ پر، لے دیکے خشمِ بےحساب .:. روزِ پرسش آئیگا، تیار رہ بہرِ جواب
گریۂ زہراؑ سے جب عرشِ خدا ہل جائیگا
تجھکو تیرے قولِ باطل کا مزا مل جائیگا

۴- گریہ و زاری سے کیا صبر و شجاعت کو ہے بیر؟ .:. بندۂ پیرِ مغاں بن کر نہ جا تو سوے دیر
کر خدا کے واسطے، تو سیرتِ احمدؐ کی سیر .:. روئے حضرتؐ خود، چچا پر، کر کے اُن کا ذکرِ خیر
کیا کہے گا تو؟ دلِ حیدرؑ کی شان میں
کیا نہیں روئے پیمبرؐ جنگ کے میدان میں؟

۵- جاتے تھے حیدرؑ رسوئے صفین بہرِ جنگ جب .:. کربلا میں جس گھڑی پہونچے وہ سردارِ عرب
خاک واں کی آپ نے سونگھی بصد رنج و تعب .:. پھر گیا آنکھوں میں شہ کی منظرِ عاشور سب
روئے حضرتؑ پھر، غریبِ نینوا کے واسطے
کیا کہے گا تو؟ دلِ شیرِ خدا کے واسطے

۶- عمر دوں پر ذکرِ غم میں قید، ہے خونِ وفا .:. تیرے قابو سے ہے باہر بالکل، اس کا ذرکنا
سلطنت کی طاقتوں سے جب کچھ بھی ہو سکا .:. مانعِ شیون ہو تو اے جوش! یہ شانِ خدا؟
ننگ کا موجب ہو شغلِ گریہ، گر محبوب پر
حرف آجائیگا غافل! آدمؑ و یعقوبؑ پر!!

۷- حضرتِ آدمؑ بھی روئے عمر بھر بہرِ پسر .:. حضرتِ یعقوبؑ بھی روئے ہیں اپنی عمر بھر
حضرتِ زہراؑ بھی روتی ہی رہیں بہرِ پدر .:. شغلِ سجادِؑ حزیں تھا گریہ ہشت و بے خبر!

اب بتا کچھ اُن کا نصب العین رونے کے سوا
ہے تاَسّی اُنکی ہم کو، تجھ سے ہم کو کام کیا؟

۸۔ قوتِ مردانہ ظاہر کر! میانِ کارزار .:. بے محل ہے داں، اگر ڈھونڈھیگا تو راہِ فرار
ہے اگر خواہش، کہ آئیں عرش سے ہوجائیں پار .:. بے خبر! اُس میں شجاعت کو نہیں ہے اے کار

ہلکے ہلکے قطرہ ہائے اشک یزداں کی قسم
کام دیں گے حشر میں، فخرِ رسولاں کی قسم

۹۔ دل کی نیت سے ہے واقف بس خدائے ذوالمنن .:. وارداتِ قلب پر حملہ، یہ ہے اک سوءِ ظن
گھر میں ہم رو لیں تو کیا جانینگے اپنا وطن؟ .:. کون مدت تک رہا؟ غربت میں بے دفن و کفن

تا ہُو سوجھوں پردہ کیا دے؟ دل ہو جس کا پاش پاش
وہ اکڑتا کیسے نکلے؟ ہاتھ پر جکے، ہو لاش

۱۰۔ قطرہ ہائے چشمِ تر میں یہ گہرے تو پ کے .:. جن سے قصرِ ظلم و بدعت خاک میں سب مل گئے
اہلِ باطل کو بھی دیکھا، سرنگوں ایسے ہوئے .:. تا ابد ممکن نہیں، اُبھر یں سزا کے بوجھ سے

آنسوؤں سے ظلم کی بنیاد ایسی ہِل گئی
سلطنت تک ظالموں کی، خاک میں سب مل گئی

۱۱۔ حیف ہے اے شاعرِ شہرت پسند و عیب جُو .:. کاروباری مشق. بتلائے شعارِ ہائے و ہو
ہوگیا ذاکر سے جب اس طرح محوِ گفتگو .:. تیری زد سے بچ کہاں سکتا تھا مولا کا لہو

نعشِ حمزہؑ پر ستم ہندہ کا، پھر یاد آگیا
خونِ اہلبیت کو، کھانے کی شے بتلا گیا

۱۲۔ جو دَنی ہوگا، نہ بھولیگا دِنائت کا سبق .:. کربلا کے ذکر میں موجود ہے خود درسِ حق
تذکرے سے جسکے ہوتے ہیں جگر سینہ بھی شق .:. پھر تجھے محسوس کچھ ہوتا نہیں اُن میں قلق

آج، ارضِ کربلا کی، آہ! یوں توقیر ہو
خانۂ عشرت - دفینہ - مختلف تعبیر ہو

۱۳۔ میں بتاؤں؟ بات کیا تھی شاعرِ ظاہر پرست .:. حق نے باطل کو دبایا، دائمی دے کر شکست
قتل کر کے، ابنِ حیدر کو، ہوئے جو لوگ مست .:. خونِ مولا کے چھپانے میں تھے محوِ بندوبست

ذکرِ غم کے ردکنے کی آج بھی تمہید ہے
سنتِ دیرینۂ اسلاف کی تقلید ہے

۱۴۔ شرم! شرم!! آہ وہ کہ تجھکو درد ہو ایمان کا :: غیرتِ حق کو بچانا، کام ہے ؟ انسان کا
کرکے ظاہر خود کو پیرو، دین کا قرآن کا :: دل دکھاتا ہے علیؑ کا، فاطمہؑ ذی شان کا
جو تجھے بھاتا نہ ہو، اُس کو نہ اچھا تو بتائے
"عید" "گل گشت مُصلا" "تماشا" تو بتائے

۱۵۔ ہے علامت خاص مومن کی، کہ ہو خوف خدا :: حکم خالق ہے یہ ہی "تخفہ" ہو کم، گریہ سدا "
ہاں خدا کے واسطے، بتلادے ہم کو ناصحا! :: ذبح ہو آل پیمبر، ہم دکھائیں قہقہا
اب بھی ہے عیدِ یزیدی، اب بھی ہے روزِ شہید؟
سچ کہا ہے "یک حسینے نیست تا گردد شہید"

۱۶۔ پوچھ بیغمؑ سے غافل مقصدِ ذبحِ عظیم :: وہ بتائیں گے تجھے، رکھتا ہے گر عقلِ سلیم
ڈوبتی تھی کشتیِ دیں، جب میانِ بحرِ بیم :: دے کے سر، اُسکو اُبھارا، آنرے ہے شانِ کریم
خونِ تیرے کب ہو اضایع، تجھے اِدراک ہے؟
حق کا حافظ ہے خدا، بیکار یہ تشویش ہے

۱۷۔ قتلِ ابنِ فاطمہؑ پر کب ہوئی تھی اکتفا :: کلمہ گویوں کی جفا سے آسماں تھرا اُٹھا
یاں تلک تو یاد ہوگا تجھکو، اے مردِ خدا! :: تربتِ بیکس پہ اک سیلاب بھی لایا گیا
پر خطا کار دل کی جناب کی شکایت کیوں گئی؟
ناقۂ صالحؑ کی عظمت کب نظر سے گر گئی؟

۱۸۔ کچھ تو کر خوفِ خدا، او دشمنِ خونِ حسینؑ! :: سارے عشرت تو بتائے غمزدوں کا شور وشین
ظرف میں ہوگا جو کچھ، چھلکے گا وہ ریب بین :: ڈھال کر ٹکسال میں سکتے "تجھے آتا ہے چین
طعن اہلِ غم ہی گر دنیا میں تیرا جادہ ہے
پرسشِ ذوالعرشِ محشر کے لئے آمادہ ہے؟

۱۹۔ جس طرح ابنِ علیؑ سے ساری دنیا تھی پھری :: بھوکے پیاسے یوں ہی مرجائیں جائیں حیدری
ہو توجہ، گر کسی کی، اُن کی جانب اک ذری :: ہے غضب، پڑ جانے تیرے جسم میں بس تھرتھری

نجد والوں نے کئے جس دم مدینہ میں ستم
تھی اگر غیرت، تو جا کر ہاتھ کر دیتا قلم

۲۰۔ کون کہتا ہے؟ کہ تو روئے!، اگر مجبور ہے .:. زخم مولا کچھ بھریں، یہ کب تجھے منظور ہے؟
قدر اِس آنسو کی، بس تیری خرد سے دور ہے .:. نور ہی مومن اِسے سمجھے گا، یہ بھی نور ہے

تو اگر سمجھے گا اِس کو زہر، یہ کھل جائیگا
سیدہ کے ہاتھ کے کانٹے پہ، یہ تل جائیگا

۲۱۔ [illegible] تو وہ کیا؟ جو خود ہو گم کردہ نشاں .:. رستمِ دوراں بنے، ہو کر جو مشتِ استخواں
راہِ حق پر چلنے والوں سے واقف وہ کہاں .:. اپنے بل بوتے کو سمجھو! اپنا منہ دیکھو میاں!

ایک مسجد کے لئے ہو شور و غوغا سب بلند
بیکسوں کے نام جب آئیں، تو کر لیں کان بند

۲۲۔ کربلا میں اور مومن میں، ہے جو کچھ اتصال .:. مٹ نہیں سکتا تری تعبیر سے، او بدسگال!
کربلا میں [illegible] تھا، یہاں پر حکمِ آل .:. حق سے لے ٹکر نہ ظالم! یہ ہے اک امرِ محال

ہو ظہورِ مہدیِ ہادی تو ہم بتلائینگے
انتقامِ خونِ مولا، لینگے، یا مر جائینگے

۲۳۔ کون مولا؟ جس پہ ہم خدام کی جانیں نثار .:. جو علیؑ کا لختِ دل ہے، فاطمہؑ کی یادگار
قوتِ بازوئے شبرؑ، سرورِ عالی وقار .:. جسکے دم سے رہ گئی دینِ پیمبرؐ کی بہار

یہ بھی تیرا معجزہ ہے اے امامِ انس و جاں
تیرے دشمن بھی تری توصیف میں ہیں تر زباں

۲۴۔ کربلا کو اسی لیئے حاصل ہے یہ عز و شرف .:. فاطمہؑ کا لال اک جانب تھا، دنیا اک طرف
چھوڑ دی پیکار، جب آئی صدا لاتخف .:. ہو گیا خاموش، وہ جان و دلِ شاہِ نجف

ہم اسی کو یاد کر کے آج تک ہیں سوگوار
حشر تک اب میان کے اندر رہیگی ذوالفقار

۲۵۔ تو ثواب گریہ کی غافل! اگر ہے کیا جستجو؟ .:. جب اُسے موہوم موجوں سے کرے تعبیر تو!
ہم ہیں کیا؟ پیغمبروں کو یہ رہی ہے آرزو .:. یہ نہیں آنسو، ہمارے دل کا بہتا ہے لہو

ملتوی ہوتا نہ گر، ہدّیٔ نیک آثار پر
دیکھ لیتا ماتی ہاتھوں کو پھر تلوار پر

۲۶۔ یاد ہیں ہم کو بہتّر پُرالم قربانیاں .:. تھا نشانہ ظلم کا، مدّت تلک اک ناتواں
دشمنوں نے اُس کو پہنائی تھیں بھاری بیڑیاں .:. زندہ قوموں کی طرح کرتے ہیں قائم ہم نشاں

سر کٹا سکتے نہیں گر، غیبتِ معصوم سے
کیوں نہ لیں؟ دادِ تأسّی خالقِ قیوّم سے

۲۷۔ مانعِ رہبانیت ہے ملّتِ خیرُالانام .:. دین و دنیا کا، کیا ہے شرع نے خود اہتمام
ابتدا سے، دشمنِ حق ہوتا آیا ہے حرام .:. قید کا کیا خوف ہم کو، اے ہلاکِ فکرِ خام!

زندہ چُنوائے گئے بغداد کی دیوار میں
خون کا گارا بنا ہے عشق کے اظہار میں

۲۸۔ ہو مبارک تجھکو، مسلک تیرا، رندِ بادہ خوار! .:. جس پہ ہے توفیقِ باری ہے وہ عطا سے دوچار
زیب کب دیتا؟ تجھے شملہ، قبائے زرنگار .:. بس زباں سے، موت کو کہہ لے! حیاتِ پائدار

رسم و راہِ زہد و تقویٰ کو سبک کر جائے تو
تب میں جانوں جب چلائے تیغ اور مر جائے تو

۲۹۔ میں نہ شاعر ہوں، نہ میدانِ خطابت کا سوار .:. ہے عزا سے سبطِ پیغمبرؐ، ضرور اپنا شعار
حق جلی حرفوں میں لکھکر، حق پہ حملہ بار بار .:. اُسپہ خواہش یہ کہ، مستحکم ہو اسلامی حصار

دیکھ، اِس دیوار میں رخنہ کہیں پیدا نہ ہو
دوسروں کو تجھسے کیا امید؟ جب اپنا نہ ہو

۳۰۔ شرم کر! ذکرِ حسینی کو، کہے افسانہ تو! .:. سیدِ شُبّانِ جنت کی کرے پروا، نہ تو
شمعِ بزمِ قدس کا بنتا نہیں پروانہ، تو! .:. حق پرستی خندہ زن ہو، کام کر ایسا نیا!

جب کوئی مظلوم تڑپے گا بساطِ خاک پر
رحمتِ باری اُسے پہونچائیگی افلاک پر

۳۱۔ خوف کیسا؟ ہے تقیہ خاص مومن کا شعار .:. اہلِ بیتِ پاک میں سلمانؓ کا ہوتا ہے شمار
کب کیا؟ بے حکمِ حیدرؑ بعدِ احمدؐ کارزار .:. آگیا جو، مُنہ میں، کہہ ڈالا اُسے دیوانہ وار

ہے عَلَم سایہ فگن سر پر، تماشا یہ نہیں
نور ہے، یہ نور، عفونت خیز لاشا یہ نہیں

۴۲- ہم نے اک عالم کو پہونچایا پیام ذوالمنن .:. اپنے ہر ذرّے میں پنہاں ہیں شجاعت کے چلن
ہیں سہے دنیا میں آ کر ہم نے سب رنج و محن .:. دل پہ اپنے میل لائے ہم، نہ ابرو پر شکن
کربلا کھولے ہوئے ہے فتح و نصرت کا عَلَم
منتظر بس ہیں، امام عصرؑ کی آمد کے ہم

۴۳- سختیاں جھیلیں مگر آیا نہیں تیوری پہ بل .:. زیر خنجر بھی کیا ہے حسینؑ بے بدل
موت سے ڈرتے تو کیسے ہوتے ہم نذر اجل .:. سر کٹا کر ہم نے بتلایا کہ سیدھی راہ چل!
حق کے ساتھی ہم رہے حق بھی ہمارا ساتھ ہے
دامن آل عبا ہے اور اپنا ہاتھ ہے

۴۴- اشجع عالم کے ہم پیرو ہیں، اسمیں شک ہے کیا .:. سر کٹایا بے دھڑک، اے دل! تجھے صد مرحبا
کیوں نہ پھر اقوام عالم مانتیں لوہا ترا .:. سرخرو دنیا میں ہیں، عقبےٰ میں راضی ہے خدا
موجب غبطہ ہوا تو انبیا کے واسطے
کون سا رتبہ ہے باقی؟ کہ خدا کے واسطے

۴۵- ہم نے دنیا کو جگایا، شاعر معروف خواب .:. تجھکو ذلت سے بچائیگا نہ تیرا پیچ و تاب
ظلم جو کرتا ہے تو، کرتے نہ وہ اہل کتاب .:. چاہتا ہے تو، کہ بے پردہ ہوں وہ عفت مآب
ننگے سر شہزادیاں جنکی پھریں دربار میں
اور رسن بستہ کھڑی رکھی گئیں دربار میں

۴۶- ہاں، ہمیں معلوم ہے، کہتا ہے جو، محو خیال .:. آخری نقطے پہ باطل کا یقینی ہے زوال
نور کو ظلمت ہیں سمجھے، اب ہے یہ عقلوں کا حال .:. دیکھئے اپنے پسر کو حکم، شیر ذوالجلال
آئیں قائمؑ، جلد تر تیغ و سپر باندھے ہوئے
منتظر شیعہ ہیں، مرنے پر کمر باندھے ہوئے

۴۷- ہے امام عصرؑ پر حال جہاں سب آشکار .:. ہے نفاق و کفر کا چھایا ہوا ہر سو غبار
آج پھر اے عابدی! باطل ہے محو کارزار .:. ساتھ ہوں مولا، تو بھاگیں گو سفینہ کو ہسار
صفحۂ گیتی پہ نقش حق جلی دکھلا دیں ہم
سب کو تقلید حسینؑ ابن علیؑ دکھلا دیں ہم

## حاجی ثناء اللہ صاحب کے قادیانی ہونے میں جو دیر ہے!!!

ناظرین اصلاح کو معلوم ہے کہ جس طرح قادیانی حضرات قرآن مجید سے مرزا صاحب کی نبوت ثابت کرنے کا دعوےٰ بڑے شور وغل سے کرتے ہیں اُسی طرح اخبار اہلحدیث امرتسر کے اڈیٹر صاحب نے بھی اپنے اخبار میں دعوے کیا تھا کہ خلیفہ دوم صاحب سے حضرت ام کلثوم کا نکاح ہونا شیعہ اور سُنی دونوں کی کتابوں میں موجود ہے۔ میں نے ثبوت طلب کیا تو اپنی صحیح بخاری اور شیعوں کی کتاب اصول کلینی کا نام لیا۔ میں نے کہا صحیح بخاری کی وہ روایت اور اصول کلینی کا وہ نسخہ بتائیں جس میں یہ واقعہ مرقوم ہے۔ پھر کیا تھا بیچارے کی نظروں میں دنیا اندھیری ہوگئی لاکھ ہاتھ پاؤں مارتے ہیں مگر کسی طرح نہ صحیح بخاری میں وہ روایت ملتی ہے نہ وہ اصول کلینی دکھائی دیتی ہے۔ ان کے ہوش وحواس تک غائب ہوگئے۔ اور فرار کے لئے کوئی اونچی چوٹی بھی نظر نہیں آتی۔ حد ہوگئی کہ خود اپنے اخبار میں جو لکھتے ہیں وہ تک ان کو نظر نہیں آتا اور ہٹ دھرمی نباہنے کو جو کچھ لکھتے ہیں اسکے متعلق غالباً خود بھی یہ شعر پڑھتے رہتے ہیں ؎

بک رہا ہوں جنوں میں کیا کیا ::: کچھ نہ سمجھے خدا کرے کوئی

میں نے بار بار اعلان کیا کہ اگر آپ اصول کلینی میں حضرت ام کلثوم کا خلیفہ دوم سے عقد ہونا دکھا دیں تو میں آپکو تین سو روپیہ انعام بھی دونگا اور سنی بھی ہو جاؤں گا لیکن اگر آپ نہ دکھا سکیں (ولن تفعلوا) تو آپ کو بھی مذہب باطل سے توبہ کرکے مذہب حق شیعہ اختیار کرلینا ہوگا۔ مگر آپنے آج تک اصول کلینی کے نہ اس صفحہ کا پتا بتایا نہ اس کا کہ وہ اصول کلینی جس میں یہ واقعہ ہے دنیا میں کہاں ہے۔ اور قیامت تک بھی آپ پیش نہ کرسکیں گے۔ گو بہت کچھ باتیں بنا رہے ہیں لیکن ایک بھی بنتی نہیں ہے۔ گویا آپ اس مصیبت کے پنجہ میں گرفتار ہوگئے ہیں جسکی تصویر اس شعر میں کھینچی گئی ہے ؎

واذا المنیۃ انشبت اظفارھا ::: الفیت کل تمیمۃ لا تنفع

حال میں آپ نے کمال شان دلربائی سے مجھ سے پوچھا ہے کہ میں کب سنی ہوں گا؟ آپ کے بھولے پن پر قربان ہو جاؤں۔ کس ناز سے فرماتے ہیں "اب تمہارے سنی ہونے میں کیا دیر ہے۔ شیعہ رسالہ اصلاح کجھوا میں کوئی صاحب (شوخ مزاج) مجھے مخاطب کرکے لکھتے ہیں کہ مجھے سنی کیوں نہیں بنا لیتے۔ سوال یہ ہے کہ وہ

سُنی کیسے بن سکتے ہیں؟ اس کا جواب یوں دیتے ہیں کہ خلیفہ دوم (حضرت عمر) کے ساتھ ام کلثوم کے نکاح کا ثبوت اصول کلینی سے دکھا دو تو میں تین سو روپیہ انعام دینے کے علاوہ سُنی بھی ہو جاؤں گا۔ ان صاحب کو اطلاع رہے کہ گزشتہ پرچہ اہلحدیث میں ان کا تقاضے پورا کر دیا گیا ہے پس اب وہ اپنے منشا مبارک سے جلدی اطلاع دیں۔ روپیہ کا تقاضے ہم نہیں کرتے یہ ان کی مرضی پر منحصر ہے۔ البتہ قبول سنیت کا تقاضے کرتے ہیں جسکی وفا کی امید نہیں کیونکہ شیعہ کی روایت ہے التقیۃ دینی ودین آبائی۔ کلینی" (اہلحدیث ۲ جلد ۳۵) کیا میں اپنے (مشوق مزاج) دوست سے پوچھ سکتا ہوں کہ آپ نے یہ مضمون ثباتِ عقل کی ہی حالت میں لکھا ہے یا کسی عالم میں ؎

چھڑائے اسے نہ چھوٹیگا ارے ظالم نہ بن لڑکا :. وفاداروں کے خون کا داغ کیا دھبّہ ہی کیچڑ کا

اے جناب! میں تو اہلحدیث کا ہر نمبر دیکھ رہا ہوں لیکن اب تک اصول کلینی کا حوالہ نظر سے نہیں گزرا۔ آپ تو سمجھے تھے کہ اصول کلینی کا حوالہ دے دو ناظرین اہلحدیث خوش ہو جائیں گے کہ شیعوں کی بڑی کتاب کا حوالہ دے دیا مگر یہ خبر ہی نہیں تھی کہ "ہر . . . راموسے را" کے مطابق میں آپ کے افترا و بہتان کے انبار میں آگ لگانے کو آموجود ہوں گا اور آپ کے جعل و فریب کے بخیے اُدھیڑنے کو خدا کی طرف سے آپ پر مسلّط کر دیا جاؤں گا۔ آپ نے خود اہلحدیث میں لکھا تھا کہ "اسی طرح شیعہ کی مستند کتاب اصول کلینی میں خاص ایک باب متعلقہ نکاح ام کلثوم اسی غرض کے لئے مقرر ہے" (اہلحدیث ۹ شعبان ۵۶ھ ہجری) اسی پر میں بار بار دریافت کر چکا کہ بتائیے اصول کلینی کے کس صفحہ میں یہ باب ہے اور وہ اصول کلینی کہاں ہے مگر آپ نہیں بتاتے۔ اور قیامت تک نہیں بتا سکیں گے کیونکہ اس میں یہ مضمون ہی نہیں ہے۔ آپ اپنا ہی نہیں دنیا بھر کے علماء اہلسنت کا سر مانگ کر مارتے پھریں لیکن جس طرح قرآن مجید میں حقیت آریہ کا مضمون ملنا ناممکن ہے اسی طرح اصول کلینی میں اس باب کا ملنا محال ہے۔ اسی وجہ سے آپ اُس وقت سے عجیب عجیب باتیں بنا رہے ہیں مگر کب تک بنائیگا۔ دنیا پکار کر آپ سے کہہ رہی ہے

ع اب چھپاتے ہو عبث باتیں بناتے کیوں ہو؟

فرمائیے گزشتہ پرچہ کے کس صفحہ کس کالم اور کس سطر میں اصول کلینی کا حوالہ آپ نے دیا ہے؟

یاد رکھئے یہ جو آپ سمجھے ہیں کہ میں مطالبہ کرتے کرتے تھک کر بیٹھ جاؤں گا۔ تو میں یہ ہونے
نہیں دوں گا۔ انشاء اللہ جب تک زندہ ہوں اُس وقت تک آپ سے میرا یہ سخن تکیہ رہیگا
کہ" بتایئے اصول کلینی میں حضرت ام کلثوم کے عقد کا باب کہاں ہے"۔ اور آپ بالکل اس
آیت کے مصداق رہیں گے فرت من قسورۃ وہ شیر سے بھاگتے پھرتے ہیں (پ ۲۹ ع ۱۶)
میری گرفت فولادی ہے۔ ہاں اب بھی اقرار کیجئے کہ آپ نے اتہام و بہتان کیا ہے تو میں
آپ کا پیچھا چھوڑوں۔ ورنہ خوب یاد رکھئے آپ اس مصیبت میں سر ٹکراتے پھریں گے۔
اور اپنی بوٹیاں نوچتے رہیں گے۔ آیئے میں آپ کو اب فیصلہ کی آسان صورت بتاؤں
آپ پنجاب کے ہیں اور میں صوبہ بہار کا۔ میرا بھی وہاں آنا دشوار اور آپ کا بھی یہاں پہنچنا
مشکل۔ بہتر ہے وسط کا صوبہ متحدہ اختیار کیا جائے۔ اس کے شہر لکھنؤ میں آپ بھی اصول
کلینی لیکر آئیں اور میں بھی تین سو روپیہ لیکر پہونچوں۔ وہاں ایک عیسائی ایک آریہ اور ایک
قادیانی عربی داں پنچ مقرر کیا جائے۔ ان کے سامنے پہلے آپ بھی قسم کھائیں کہ اگر اصول کلینی
میں باب مذکور آپ نہیں دکھا سکیں گے تو شیعہ ہو جائیں گے۔ اور میں بھی قسم کھاؤں
کہ اگر آپ نے اصول کلینی میں باب مذکور دکھا دیا تو میں آپ کو تین سو روپیہ بھی دوں گا اور
سُنی بھی ہو جاؤں گا۔ اسکے بعد آپ ان تینوں صاحبوں کے سامنے اصول کلینی میں وہ
باب نکالیں۔ اگر آپ کامیاب ہو گئے تو میں سنی ہو جاؤں گا اور سمجھوں گا کہ بلا سے دوسرے
عالم میں گریا گرم زندگی بسر کرنی ہوگی۔ اپنے دلربا دوست حاجی صاحب (کے اس جنم) کا تازہ دیکھنا
رخ زیبا تو پیشِ نظر رہیگا۔ جنت میں جاتا ہی تو کیا ملتا ؎

الیسی جنت کو کیا کرے کوئی ؛ جس میں لاکھوں برس کی حوریں ہوں

لیکن اگر آپ اصول کلینی میں وہ باب نہ دکھا سکے تو آپ کے شیعہ ہو جانے پر میں آپکو
بغل گیر کر کے یہ شعر پڑھوں گا ؎

لائے اس بُت کو ہم منا کر کے ؛ کفر ٹوٹا خدا خدا کر کے

اور جب تک آپ اصول کلینی میں وہ باب نہیں دکھاتے اُس وقت تک آپ کے اس
سوال کا کہ" اب تمہارے سُنی ہونے میں کیا دیر ہے"؟ میں یہی جواب دوں گا کہ" آپکے
قادیانی ہونے میں جو دیر ہے میرے سنی ہونے میں بھی وہی دیر ہے"۔ خدا کا فضل ہا

تو میں آپ کو رگڑا رگڑا کر بتا دوں گا کہ آپ کے افترا و بہتان کا کیا مزہ آپ کو ملتا ہے ؎

انا الذی سمتنی امی حیدرہ ؛ اکیلکم بالسیف کیل السندرہ

آخر میں آپ نے تقیہ پر چوٹ کیا ہے تو بے شک یہ میرا دین بھی ہے اور میرے آبار کرام کا بھی کیونکہ خدا اور رسولؐ نے اس کا حکم دیا ہے۔ خدا نے صاف فرمایا ہے الا ان تتقوا منہم تقیۃ ( پ ع ۱۱ ) اور حضرت رسو خدا صلعم نے جناب عمار یر تاکید کی کہ برابر تقیہ کرتے رہو۔ لیکن آپ لوگوں نے آج تک قرآن مجید کی کسی بات کو نہیں مانا اور ان الرجل لیہجر کہنے والے کی پیروی میں ہمیشہ خدا اور رسولؐ کے احکام کی مخالفت ہی کی تو اس حکم پر کیوں نہ تمسخر کیجئے گا۔ یہ تو شروع ہی سے معلوم ہے کہ ہم لوگ خدا و رسولؐ کی اطاعت اور آپ لوگ حضرات ثلثہ کی پیروی کرتے ہیں۔ ہم لوگ آپ کے پیشوایان مذہب کو نہیں مانتے اور آپ لوگ ہمارے مقتدایان دین سے الگ رہتے ہیں۔ لا اعبد ما تعبدون ولا انتم عابدون ما اعبد ولا انا عابد ما عبدتم ولا انتم عابدون ما اعبد لکم دینکم ولی دین۔

## لکھنؤ کی مدح صحابہ کا فیصلہ

گورنمنٹ صوبہ متحدہ نے دوبارہ نہایت تحقیق کے بعد کمال انصاف سے اس فتنہ کو حال میں فرو کیا ہے۔ اسکے متعلق حاجی ثناء اللہ صاحب لکھتے ہیں" لکھنؤ میں مدح صحابہ کا فیصلہ۔ نیک نام رفتگاں ضائع مکن تا بماند نام نیکت برقرار۔ عرصہ سے لکھنؤ کے شیعہ سنی باشندوں میں جو نزاع چلی آتی تھی آخر اس کا فیصلہ شائع ہو گیا۔ گورنمنٹ کی طرف سے جو کمیٹی اسکی تحقیقات کے لئے مقرر کی گئی اس نے جو رپورٹ پیش کی گورنمنٹ نے اسکی تصدیق کر دی۔ رپورٹ کا مختصر مضمون یہ ہے کہ علے الاعلان مدح صحابہ کرنے سے شیعوں کی دلآزاری ہوتی ہے۔ اس لئے شارع عام پر نہ کی جائے۔ ہمارے خیال میں کمیٹی نے دلآزاری ہونے اور دلآزاری کرنے میں فرق نہیں کیا۔ ہم نے پہلے بھی ایک دفعہ لکھا تھا اور اب بھی لکھتے ہیں کہ مسٹر سید محمد محمود جسٹس ہائیکورٹ الہ آباد (یوپی) نے ایک فیصلہ میں دلآزاری کرنے اور دلآزاری ہونے میں بہت اچھا فرق کیا تھا۔ جس کا قصہ یہ ہے کہ مولانا شبلی مرحوم نے اثنائے گفتگو میں مجھ سے بیان کیا کہ بعض دفعہ حکام سے کوئی بات سرسری کی جائے تو وہ اس پر کرکے بہت باریک نتیجہ نکال لیتے ہیں۔ فرمایا مجھ سے ایک دفعہ جسٹس سید محمود نے پوچھا تھا کہ

شیعوں کی اذان میں جو جملہ اشہد ان علیا ولی اللہ کہا جاتا ہے سنی اس کو دلآزاری کا موجب جان کر خفا ہوتے ہیں۔ کیا اس کو بند کردینا چاہیئے؟ مولانا مرحوم نے فرمایا مجھے اس کا کوئی علم نہ تھا کہ ان کے ہاں کوئی اپیل اس قسم کی آئی ہوئی ہے جس میں سنیوں نے اس جملہ کو دلآزار سمجھکر بند کرانے کی درخواست کی ہے۔ میں (مرحوم) نے کہا کہ اس میں بندش کی کوئی وجہ نہیں۔ شیعوں کی نیت دلآزاری کرنے کی نہیں ہوتی بلکہ اپنا مذہبی فعل ادا کرنے کی ہوتی ہے۔ شیعوں کی اذان میں اگر اس جملے کا استعمال بند کردیا جائے تو کل کو غیر مسلم ساری اذان کو دلآزاری قرار دے کر بند کرانے کی درخواست کرینگے تو کیا مسلمانوں کی اذان بند کردی جائیگی فرمایا میں نے تو ایک بات سرسری طور پر کہدی تھی۔ مگر جسٹس محمود کے دل میں بیٹھ گئی انہوں نے اسی اثر کے ماتحت سنیوں کی اپیل خارج کردی اور لکھ دیا کہ شیعہ کی نیت دلآزاری کرنے کی نہیں ہے بلکہ اپنے فریضہ مذہبی کو ادا کرنے کی ہوتی ہے۔ ٹھیک اسی طرح چاہیئے تو یہ تھا کہ سنیوں کے فعل (مدح صحابہ) کو بھی مذہبی حکم کی ادائیگی سمجھکر جائز رکھا جاتا نہ کہ ممنوع قرار دیا جاتا۔ علم اصول میں لزوم اور التزام میں فرق کیا گیا ہے وہ اسی بنا پر ہے مگر ع
اب پچھتائے کیا ہووت ہے جب چڑیاں چگ گئیں کھیت۔ لکھنؤ کے اہل سنن کو چاہیئے کہ وہ جسٹس محمود کا فیصلہ نکلوائیں۔ اگر ہوسکے تو اس سے کام لیں۔ اگر زبانی کہنے سے گورنمنٹ نہ مانے تو بصیغہ دیوانی گورنمنٹ پر مقدمہ چلائیں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ خطرہ ہے اس فیصلہ کا نتیجہ بہت برا پیدا ہوگا۔ ہندو انسداد گاؤکشی پر تلے ہوئے ہیں۔ پنجاب کے سکھ بندش اذان پر کمربستہ ہیں۔ اگر یہ سب لوگ اس فیصلے سے فائدہ اٹھائیں تو عجب نہیں۔ اس لئے ہندوستان کے سب اہل سنن کو اس کے متعلق متفقہ آواز اٹھانی چاہیئے ؎

خدا شرے برانگیزد کہ درآں خیر ما باشد" (اہلحدیث ۱۴ / صفر ۱۳۵۷ھ)

حاجی صاحب جو بات لکھتے ہیں ایسی کہ انسان آپ پر سے قربان ہوجایا کرے۔ اے جناب اذان اور مدح صحابہ کا کیسا مقابلہ؟ اذان کا حکم تو خدا نے دیا۔ کیا مدح صحابہ کا حکم بھی خدا نے دیا ہے اذان تو حضرت رسولخدا صلعم کے زمانہ سے جاری ہے۔ کیا سڑکوں پر مدح صحابہ بھی آنحضرت کے زمانہ سے جاری ہے؟ اذان تو اب پانچوں وقت مسجدوں میں دی جاتی ہے۔ مدح صحابہ بھی سڑکوں پر کسی وقت گائی جاتی ہے؟ اذان تو ہر اسلامی ملک میں رائج ہے۔ کیا آپکی

مدح صحابہ بھی کسی ملک میں کسی وقت حادث ہوئی تھی؟ اذان تو عبادت میں داخل ہے۔ کیا مدح صحابہ کو بھی کسی زمانہ کے کسی مسلمان نے داخل عبادت سمجھا؟ اب ذرہ آپ انصاف سے فرمائیں کہ اگر آج ہندو لوگ مسلمانوں کی محفل میلاد یا جلسہ عرس کے سامنے سیواجی کی مدح کے گیت گانے لگیں اور چیخ چیخ کر پڑھیں کہ سیواجی نے اورنگ زیب کو اس طرح پریشان کیا۔ مسلمانوں کو اس طرح ذلیل کیا۔ مسلمان عورتوں کو یوں قبضہ میں کیا تو آپ اور کل مسلمان اسکو ٹھنڈے دل سے سن سکیں گے؟ جن لوگوں نے ۱۸۵۷ء میں برٹش گورمنٹ کے خلاف غدر کرکے انگریز مردوں اور عورتوں کو قتل کیا اور ان لوگوں پر طرح طرح کے ظلم ڈھائے اگر انکی مدح آج انگریزوں کے مجمع میں چیخ چیخ کر پڑھی جائے تو انگریز گوارا کر سکینگے؟ اگر آپ لوگوں کی مسجدوں کے سامنے نماز جماعت کے وقت سڑکوں پر آریہ حضرات دیانند سرسوتی۔ پنڈت لیکھرام۔ شار دھانند۔ راج پال وغیرہ مخالفین اسلام کی مدح خوب زور شور سے گانے لگیں تو آپ لوگ امن قائم رہنے دینگے؟ اگر آپ کے دفتر کے سامنے قادیانی حضرات مرزا غلام احمد صاحب کی نبوت کی دلیلیں اور اُن کے فضائل و مناقب زور شور سے گایا کریں تو آپ برداشت کر سکیں گے؟ اگر نہیں تو کیوں؟ کیا لوگوں کو یہ آپ سے کہنے کا حق نہ ہوگا کہ "کہو جی کون دھرم ہے؟"

## جناب مولانا سید محمد ہادی صاحب قبلہ طاب ثراہ

اسلامی دنیا میں یہ خبر نہایت حزن و ملال سے سنی جائیگی کہ جناب عمدۃ العلماء زبدۃ الفقہاء صفوۃ المقدسین اسوۃ المتورعین مولانا سید محمد ہادی صاحب قبلہ مجتہد لکھنؤ نے ۱ صفر ۱۳۵۷ ہجری کو نجف اشرف میں انتقال کیا۔ جناب ممدوح لکھنؤ کے مجتہد اعظم حضرت حجۃ الاسلام آیۃ اللہ العلام مولانا السید محمد باقر صاحب قبلہ طاب ثراہ کے چھوٹے بھائی اور جامع سلطان المدارس کے نائب مدرس اعلےٰ (وائس پرنسپل) تھے۔ تقدس۔ ورع۔ بے نفسی۔ خدا ترسی۔ ریاضت وغیرہ صفات میں اپنی مثال نہیں رکھتے تھے۔ لکھنؤ کی شدید گرمی اور جون کے مہینہ میں صبح سے ۱۱ بجے تک مدرسہ میں اعلےٰ تعلیم دینے کے بعد دولت خانہ پر بھی ایک بجے سے ۵ بجے شام تک طلاب کو محض لوجہ اللہ تعلیم دینا آپکا وہ قابل قدر فیض تھا جسکی پیروی اس زمانہ کے علماء و مدرسین کو کرنی چاہیئے۔ ان باتوں کے ساتھ طلاب پر ایسے شفیق تھے کہ مکان

ہر جو طلاب درس لینے جاتے ان کو اندر سے پانی لاکر اور پلا کر اور پنکھے دیکر سید القوم خادمھم کی عملی تصدیق فرماتے تھے جس سے واضح ہوتا ہے کہ آپ قدم قدم پر مقتدایان دین کی روش پر عمل فرماتے۔ آپ کی ولادت ۱۲۹۱ھ ہجری میں ہوئی تھی اور وفات ۱۳۵۷ھ میں۔ خداوند عالم آپ کے متعلقین خصوصاً آپ کے صاحب زادوں جناب مولانا سید احمد صاحب و جناب مولانا سید محمد حسن صاحب قبلہ کو صبر جمیل عطا فرمائے اور انھیں خوبیوں سے آراستہ کرے۔ جناب مولوی سید دلدار حسین صاحب اظہر الٰہ آبادی مدرس ہائی اسکول حیدرآباد نے جناب مرحوم کے ارتحال کی یہ تاریخ لکھی ہے ؎

سراج دین مبیں آفتاب شرع متیں ؛ ز نور علم ائمہ دیار ہند بتافت
ز ہجر ساقی کوثر شد ایں قدر مضطر ؛ کہ در زمان علالت سوے نجف بشتافت
گزاشت عمر بہ تبلیغ و نصرت اسلام ؛ بکارگاہ جہاں جامۂ بہشت بیافت
نوشت اظہر دیگر بہر سال وفات ؛ جوار شاہ نجف ہادی فقیہ بیافت

**ایک مفید کتاب** طالبان مضامین قرآنی و متجسان آیات فرقانی کی سہولت کی غرض سے اس خاکسار نے اکثر ایسے مضامین کی آیات جن کی عموماً ہر وقت ضرورت رہتی ہے اور جن کی تلاش میں بہت وقت صرف ہوتا ہے یکجا جمع کر دی ہیں طلبہ علوم و حفاظ و علماء و واعظین و ذاکرین انشاء اللہ سب کو یکساں مفید ہے۔ مثلاً یہ منظور ہے کہ خدا ۔ ے عزوجل نے روح ۔ اسلام ۔ منافقین متقین۔ صادقین ۔ صالحین ۔ کلیہ خلاق عالم ۔ حکمۃ وغیرہ وغیرہ کا قرآن مجید میں کہاں کہاں ذکر فرمایا ہے تو اس رسالہ تخریج المضامین میں ایک جگہ آپ کو کل آیات متعلقہ مل جائینگی ۔ اسی طرح ہر نبی و رسول کے متعلق جتنی آیات ہیں وہ ایک مقام پر مل جائینگی۔ راقم محمد علی خاں نبیرۂ نواب سبحان علی خاں حسن مآب اعلی اللہ مقامہ مظفر منزل۔ رانی منڈی الہ آباد

**تقریظ** (۱) اشارات غم ۔ جناب نجم آفندی ہماری قوم کے قابل قدر اور مشہور شاعر ہیں جن کی نظم کی دھوم مدت دراز سے ہے۔ شیعہ کانفرنس کے کسی جلسہ میں آپ کی نظم سننے کا ہمیں بھی اتفاق ہوا جب آپ بالکل نوجوان تھے اور آپ کے کلام نے مشہور اور کہنہ مشق شاعروں کو بھی مبہوت کر دیا تھا۔ اُس وقت سے آپکی شاعری برابر ترقی کرتی گئی ۔ حال میں آپ نے اسکولی کتابوں کی

تقطیع کے ۴۶ صفحہ پر ایک رسالہ "اشارات غم" نامی شائع کیا ہے جس میں اسلامی روح ۔ تاریخی واقعات غم کی عظمت ۔ درد انگیز مرقعے ۔ جدید طرز کے ۱۴ درد آفریں نوحے شائع کئے ہیں جو سب اپنے مضامین ۔ اپنی زبان اور اپنے اثر کے لحاظ سے بہت قابل قدر ہیں۔ رسالہ کی لکھائی ۔ چھپائی اور کاغذ بھی اعلےٰ درجہ کا ہے ۔ رسالہ پر قیمت مرقوم نہیں غالباً ۲ر یا ۳ر ہوگی ۔ ہمایوں مرزا صاحب آفندی ۔ ہوم آفس کمپاؤنڈ حیدر آباد دکن سے طلب کیجئے (۲) شہدائے کربلاء ۔ ہماری قوم میں فاضل جلیل مولانا سید علی نقی صاحب دام مجدہٗ کا وجود بھی قابل ناز و مستحق شکر ہے کہ آپ نہایت مفید اور ضروری علمی و دینی خدمتیں انجام دیتے رہتے ہیں ۔ امامیہ مشن لکھنؤ سے آپ کے جس قدر رسالے شائع ہوئے سب بہت کار آمد اور نفع بخش ہیں ۔ حال میں آپ نے شہدائے کربلا کے حالات میں ایک کتاب دو حصوں میں لکھی ہے ۔ اس سے قبل دفتر اصلاح نے چاہا تھا کہ فاضل جلیل آقا شیخ محمد سماوی کی کتاب ابصار العین فی انصار الحسینؑ کا اردو ترجمہ شائع کرے اور اس کا ترجمہ تقریباً مکمل ہو چکا تھا لیکن اسکی اشاعت سے قبل شہدائے کربلا شائع ہو گیا اسلئے دفتر اصلاح کی وہ کتاب روک دی گئی کیونکہ شہدائے کربلا بھی زیادہ تر ابصار العین ہی کا ترجمہ ہے ۔ صرف بعض مقامات پر کچھ تغیر کر دیا گیا ہے ۔ اسکے ابھی دو حصے شائع ہوئے ہیں ۔ حصہ اولےٰ کی قیمت ۲ر ہے مگر حصہ دوم کی قیمت درج نہیں ۔ ابھی خاندان بنی ہاشم کے شہدائے کے حالات شائع نہیں ہوئے ۔ کتاب بہت قابل قدر ہے اور امامیہ مشن لکھنؤ مستحق ہزار مدح و تحسین ہے کہ ایسے علمی جواہر شائع کرتا رہتا ہے ۔

(۳) **حسینؑ کا پیغام عالم انسانیت کے نام** ۔ یہ بھی فاضل موصوف ہی کا رسالہ ہے جسمیں حضرت سید الشہدائؑ کی شہادت اور اسکی غرض و غایت کو جدید عنوان سے لکھا ہے ۔ قیمت صرف ۱ر

(۴) **اتحاد** ۔ یہ آٹھ صفحہ کا رسالہ بھی ممدوح ہی کا ہے ۔ جہاں جہاں جلوس ذوالجناح کے متعلق غلط فہمیاں پائی جاتی ہیں اور اس کو سبب افتراق قرار دیا جاتا ہے وہاں اس رسالہ کو بکثرت تقسیم کرنے کی ضرورت ہے ۔ قیمت صرف ۔ر کل رسالے امامیہ مشن لکھنؤ سے طلب کیجئے (۶) **یزید اور امام حسینؑ** فاضل عزیز مولوی سید محمد رضی صاحب سلمہ نبیرۂ جناب نجم الملۃ مولانا السید نجم الحسن صاحب قبلہ دام برکاتہم کا یہ جدید رسالہ ہے جس میں آپنے دونوں شخصیتوں کی حالت واضح کی ہے اور بتایا ہے کہ مخالفین لاکھ کوشش کریں مگر یزید کے معائب چھپ نہیں سکتے اور حضرت سید الشہدائؑ کی عظمت شہادت خفیف نہیں ہو سکتی ۔ مولوی سید نجم الحسن صاحب صدر الافاضل ناظم شیعہ مشن کراری ضلع آباد سے طلب کیجئے ۔ قیمت مرقوم نہیں ہے ۔

کہ کس شخص کے بیان کی کیا حالت ہے۔ کس نے افراط سے کام لیا ہے۔ کس نے تفریط سے اور کس نے اعتدال سے۔ کس نے واقعہ پر رنگ چڑھایا ہے اور کس نے اس کو اس کے اصلی لباس میں پیش کر دیا ہے۔ کس کا کلام قابل رد۔ کس کا مستحق انکار اور کس کا لائق تسلیم ہے۔

بس اسی طرح دوسری سوانح عمریوں کے ساتھ اس جدید سوانح عمری کے دیکھنے والے بھی آسانی سے فیصلہ کر لیں گے کہ اس کی کیا حالت ہے اور کس رنگ میں لکھی گئی ہے۔

یہ طے شدہ امر ہے کہ اس جدید سوانح عمری کے ماخذ بھی صرف حضرات اہلسنت کی کی کتب حدیث و تفسیر و رجال و تاریخ و فقہ و جغرافیہ وغیرہ ہی ہیں کہ انھیں کتابوں سے یہ سوانح عمری بھی مرتب کی جائیگی۔ اور کسی شیعہ کی کتاب سے کوئی مضمون اس میں درج نہیں کیا جائیگا۔ پس اگر بالفرض اس میں حضرت ممدوح کے عیوب و مطاعن اور ذم و قدح کا انبار لگا دیا جائے جب بھی اس کا کوئی حرف غلط نہیں ہو سکتا نہ کسی طرح وہ شبہ کی نظر سے دیکھا جاسکتا ہے۔ نہ اسکی کسی روایت کو کوئی شخص موضوع کہہ سکتا ہے۔ نہ کسی بیان پر اتہام و افترا کا شک کر سکتا ہے۔ اس لئے کہ حضرات اہلسنت کی کتابوں میں خلفاء ثلثہ کے فضائل و مناقب میں تو غلط اور موضوع روایتیں ہزاروں مل سکتی ہیں لیکن ان کی رد و قدح طعن و ذم اور مخالفت و عیب جوئی میں نہیں مل سکتیں کیونکہ ایسی ایک روایت بھی غلط درج ہو ہی نہیں سکتی تھی پس ان حضرات کے متعلق جو روایت یا مضمون کسی کتاب میں ملے اور اس سے ان کی ہجو یا مذمت ثابت ہو اُس کے بارے میں یقین کرنا ہوگا کہ بے شک صحیح اور وہم و شک سے بالاتر ہے۔

یہ بہت بڑا اور نہایت اہم دعوے ہے اس سبب سے شدید ضرورت ہے کہ اسکی وجہ ذرہ تفصیل سے لکھی جائے۔ ناظرین کتاب گھبرائیں نہیں بلکہ صبر سے کام لیں۔ کیونکہ اس بیان کا بہت گہرا تعلق اس جدید سوانح عمری سے ہے اور جب تک یہ مضمون اچھی طرح واضح و مبرہن نہ ہو جائیگا اُس وقت تک اس سوانح عمری کا کوئی وزن قائم نہیں ہو سکتا۔ گویا یہ بیان بھی اس کتاب کی بڑی بنیاد ہے جس پر ممکن ہے خدائے کریم اپنے فضل و کرم سے کوئی شاندار عمارت قائم کرا دے۔ اس دعوے کی حقیقت اس پر موقوف ہے کہ اسلامی

**مولوی صاحب۔** نہیں یہ نہیں ہو سکتا۔ اس مذہب پر میرے باپ دادا سب ہی رہے۔ میں اس کو کیسے چھوڑ سکتا ہوں؟ اس کا تو نام بھی نہ لو۔

**ہدایت خاتون۔** مگر یہ کیا انصاف کی بات ہے کہ قرآن مجید سے اگر سنی مذہب کا حق ہونا ثابت ہو جائے تو تم مجھے سنی کر دو۔ لیکن اگر شیعہ مذہب کا حق ہونا ثابت ہو تو تم خود شیعہ نہ ہو جاؤ؟ پھر بہشت میں اکٹھے کیسے رہیں گے؟

**مولوی صاحب۔** قرآن شریف سے تمہارے مذہب کا حق ثابت ہونا ممکن ہی نہیں ہے۔ پھر میں اس کا اقرار کیوں کروں۔ فضول بات کا وعدہ بھی فضول ہی ہے۔

**ہدایت خاتون۔** اگر نہ ثابت ہوگا تو تم سے شیعہ ہونے کو میں کب کہونگی سوال تو یہ ہے کہ اگر قرآن مجید نے بتا دیا کہ مذہب شیعہ ہی حق ہے تب تم کیا کرو گے۔ اور کیوں شیعہ نہ ہو جاؤ گے؟ تب تو آخرت میں تم مجھ سے الگ ہی ہو جاؤ گے۔

**مولوی صاحب۔** نہیں ایسا ہو ہی نہیں سکتا۔ میں ناممکن بات کو تسلیم کیوں کروں

**ہدایت خاتون۔** خیر تم جانو اور تمہارا مذہب جانے لیکن میرا اور ہر شیعہ کا یہ دعویٰ ہے کہ اگر قرآن مجید سے مذہب شیعہ کا غلط ہونا ثابت ہو جائے گا تو میں فوراً یہ مذہب ترک کر دوں گی۔ اور ہر شیعہ اسے ترک کر دے گا۔ کبھی عذر نہ کریگا۔

**مولوی صاحب۔** تمہاری بھی کیا باتیں ہیں۔ یہ لاف زنی کسی اور کے سامنے کرنا

**ہدایت خاتون۔** خیر ہاتھ کنگن کو آرسی کیا ہے۔ میرے اصول و فروع دین کی ایک ایک بات کا نام لیتے جاؤ۔ دیکھو خدا کریم میری تائید کرکے قرآن مجید ہی سے اس کا ثبوت پیش کرا دیتا ہے یا نہیں۔

**مولوی صاحب۔** ابھی تو تقیہ کی بحث شروع ہی ہوگئی ہے۔ اس کا ثبوت اللہ تعالیٰ کے کلام پاک سے پیش کرو۔ ذرہ میں بھی تو دیکھوں کہ تم اپنے غلط مذہب کی کون کون بات قرآن شریف سے ثابت کرتی ہو۔

**ہدایت خاتون۔** سنو خدا فرماتا ہے لَا يَتَّخِذِ الْمُؤْمِنُونَ الْكَافِرِينَ أَوْلِيَاءَ مِنْ دُونِ الْمُؤْمِنِينَ وَمَنْ يَفْعَلْ ذَٰلِكَ فَلَيْسَ مِنَ اللَّهِ فِي شَيْءٍ إِلَّا أَنْ تَتَّقُوا مِنْهُمْ تُقَاةً۔ اس کا ترجمہ جناب شمس العلماء مولوی حافظ

نذیر احمد صاحب دہلوی کے الفاظ میں یہ ہے مسلمانوں کو چاہئے کہ مسلمانوں کو چھوڑ کر کافروں کو اپنا دوست نہ بنائیں اور جو ایسا کرے گا تو اس سے اور اللہ سے کچھ سروکار نہیں مگر اس تدبیر سے کسی طرح پر اُن کی شرارت سے بچنا چاہو تو خیر (پارہ ۳ رکوع ۱۱) اس سے صاف معلوم ہوا کہ خدا ہم لوگوں کو حکم دیتا ہے کہ اگر کافروں کی شرارت سے بچنا چاہیں تو کافروں کو دوست بنائیں۔ یہی تقیہ ہے جس پر تم اعتراض کرتے ہو۔

**مولوی صاحب** ۔ مگر اس میں تو صرف کافروں کے دوست بنانے کا ذکر ہے۔ مذہب چھپانے کا بیان تو نہیں ہے۔ تم لوگ تو مذہب چھپانے کو تقیہ کرتی ہو۔

**ہدایت خاتون**۔ کیا خوب خدا پہلے تو کافروں کو دوست بنانے سے منع کرتا ہے اس کے بعد کہتا ہے کہ اگر وہ تم سے شرارت کریں اور ان کو دوست بنا لینے سے تم ان کی شرارت سے بچ جاؤ تو انھیں دوست بنا لو۔ پہلے خدا نے بتا دیا کہ کافروں کو دوست بنانا اس درجہ برا اور باعث غضب خدا ہے کہ جو ایسا کرے گا وہ اللہ سے بے سروکار ہو جائے گا۔ گویا خدا اُس کو بالکل چھوڑ دے گا۔ پھر فرمایا کہ لیکن ان کو دوست نہ بنانے سے وہ شرارت کریں اور تمہیں نقصان پہونچائیں تو تم لوگ ان کو دوست بنا لو۔ ایسی صورت میں ان کا دوست بنانا حکمِ خدا کی تعمیل ہوگا۔ غرض خدا نے جس بات سے پہلے منع کیا۔ تقیہ کی وجہ سے اسی کی اجازت دیدی۔

**مولوی صاحب**۔ اچھا ذرہ اس آیت کی تفسیر بھی تو دیکھو کیا لکھا ہے۔

ہدایت خاتون اٹھیں اور الماریوں سے چند کتابیں نکال لائیں ۔ پھر کہا۔

**ہدایت خاتون**۔ دیکھو تفسیر بیضاوی میں لکھا ہے۔ الا ان تتقوا منہم۔ الا ان تخافوا من جہتہم ما یجب اتقائہ۔ والفعل متعلٍ بمن کان نہیہم فی معنے تحذروا او تخافوا۔ تقاۃ وقرء یعقوب تقیۃ۔ منع عن موالاۃ ظاھر او باطنا فی الاوقات کلھا الا وقت المخافۃ۔ فان اظہار الموالاۃ حینئذ جائز۔ مگر یہ کہ اُن کافروں سے بچنا چاہو یعنی اُن سے تمہیں کسی ایسی بات کا خوف ہو جس سے بچنا واجب ہو تب ان سے ضرور دوستی کرلو۔ موجود قرآن میں لفظ تقاۃ ہے لیکن امام یعقوب کی قراءۃ میں یہ لفظ تَقِیَّۃً ہے۔ خدا نے مسلمانوں

کو حکم دیا ہے کہ ظاہر و باطن دونوں میں کافروں کی دوستی سے بچیں۔ البتہ جب کافروں سے کسی بات کا ڈر ہو تو اُس وقت اُن کی دوستی ظاہر کریں (تفسیر بیضاوی مطبوعہ مصر جلد ۱ صـــ۱۱۲) اس سے واضح تر کلام سنو۔ امام بخاری نے لکھا ہے وقال الا ان تتقوا منہم تقاۃ وھی تقیۃ خدا نے جو فرمایا ہے کہ اگر کافروں سے ڈر ہو تو ان سے بچنے کے لئے دوستی کر لو۔ اس میں تقاۃ کا مطلب تقیہ ہے کہ تم لوگ تقیہ کر لیا کرو (صحیح بخاری کتاب الاکراہ پ ۲۸ صـــ۴۵ مطبوعہ دہلی) اور علامہ ابن حجر نے اس جملہ کی شرح میں لکھا ہے تقاۃ و تقیۃ واحدۃ و معنی الایۃ لا یتخذ المومن الکافر ولیا فی الباطن ولا فی الظاھر الا للتقیۃ فی الظاھر فیجوز ان یوالیہ اذا خافہ ویعادیہ باطنا۔ تقاۃ اور تقیہ دونوں ایک ہی ہے اور آیت کا مطلب یہ ہے کہ کوئی مومن کسی کافر کو اپنا دوست نہ بنائے۔ ہاں اگر ظاہرا تقیہ کرنے کی ضرورت پیش آجائے کہ اگر اس کافر کی دوستی ظاہر نہ کی جائے تو اس سے کسی قسم کا خوف ہو تو جائز ہے کہ ظاہرا اس کی دوستی کا اقرار کر لیا جائے اور دل میں اس کی دشمنی ہی رہے (فتح الباری پ۲۸ صـــ۴۵) اور علامہ فخر الدین رازی وغیرہ نے لکھا ہے التقیۃ جائزۃ لصون النفس جان بچانے کے لئے تقیہ کرنا جائز ہے۔ التقیۃ جائزۃ للمومنین الی یوم القیامۃ و ھذا القول اولی لان دفع الضرر عن النفس واجب بقدر الامکان۔ تقیہ مومنین کے لئے قیامت تک جائز ہے اور یہی قول بہتر ہے کیونکہ اپنے نفس سے ضرر کا دور کرنا واجب ہے (تفسیر کبیر جلد ۳ صـــ۶۴۶ و خازن جلد ۱ صـــ۲۲۷ و در منثور جلد ۲ صـــ۱۶ وغیرہ)۔ ہندوستان میں جناب نواب مولوی صدیق حسن خاں صاحب بھوپالی تمہارے مذہب کے زبردست عالم گزرے ہیں انھوں نے بھی لکھ دیا ہے التقیۃ جائزۃ الی یوم القیامۃ تقیہ قیامت تک جائز ہے (تفسیر فتح البیان جلد ۲ صـــ۳۰) غالباً اب تو تم کو کوئی عذر نہیں ہوگا کہ اس آیت سے تقیہ کا حکم مثل آفتاب روشن ہے۔

**مولوی صاحب** ۔ خیر یہی ایک آیت ہے یا اور بھی کوئی بتا سکتی ہو۔

**ہدایت خاتون**۔ دوسری آیت دیکھو۔ مَنْ كَفَرَ بِاللّٰهِ مِنْ بَعْدِ اِيْمَانِهٖۤ اِلَّا مَنْ اُكْرِهَ وَقَلْبُهٗ مُطْمَئِنٌّۢ بِالْاِيْمَانِ وَلٰكِنْ مَّنْ شَرَحَ بِالْكُفْرِ صَدْرًا فَعَلَيْهِمْ غَضَبٌ مِّنَ اللّٰهِ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ۔ جو شخص کفر پر مجبور کیا جائے مگر اس کا دل ایمان کی طرف سے مطمئن ہو اس سے کچھ مواخذہ نہیں لیکن جو شخص ایمان لائے پیچھے خدا کے ساتھ کفر کرے ایسے لوگوں پر خدا کا غضب اور ان کے لئے سخت عذاب ہے (پارہ ۱۴ ع ۲۰)۔ اس میں خدا صاف فرماتا ہے کہ جس شخص کے دل میں ایمان ہو مگر وہ مجبوراً کفر کا کلمہ کہہ دے تو کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

**مولوی صاحب**۔ دیکھو تو حضرت مولانا نواب صدیق حسن خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اسکی تفسیر میں کیا تحریر فرمایا ہے۔

**ہدایت خاتون**۔ فرماتے ہیں اجمع المفسرون واھل العلم علی ان من اکرہ علی الکفر حتی خشی علی نفسہ القتل انہ لا اثم علیہ ان کفر وقلبہ مطمئن بالایمان ولا تبین منہ زوجتہ ولا یحکم علیہ بحکم الکفر۔ مفسرین وعلماء اعلام کا اس پر اجماع ہے کہ جو شخص کفر کی بات کہنے پر مجبور کر دیا جائے یہاں تک کہ اُسے اپنے قتل ہو جانے کا خوف ہو تو اُس پر کوئی گناہ نہیں کہ وہ کفر کی بات کہہ دے در حالیکہ اس کے دل میں ایمان بھرپور ہو۔ پھر نہ وہ کافر ہوگا نہ اسکی زوجہ اس سے علیحدہ کی جائیگی۔ نہ اس پر کسی بات میں کفر کا حکم کیا جائیگا (تفسیر فتح البیان جلد ۵ صفحہ ۲۷۹)

**مولوی صاحب**۔ البتہ اس آیت سے بھی تمہارے دعوے کی تصدیق ہوتی ہے۔

**ہدایت خاتون**۔ یہ آیت بھی دیکھو۔ خدا نے فرمایا ہے کہ فرعون نے حضرت موسےٰ سے کہا وَلَبِثْتَ فِيْنَا مِنْ عُمُرِكَ سِنِيْنَ وَفَعَلْتَ فَعْلَتَكَ الَّتِيْ فَعَلْتَ وَاَنْتَ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ۔ اے موسےٰ تم اپنی زندگی میں برسوں میرے ہاں رہے اور تم نے وہ حرکت بھی کی جو کی تھی اور تم کافروں سے تھے (پ ۱۹ رکوع ۶)

**مولوی صاحب**۔ تم بھی کیا بے تکی باتیں کرتی ہو۔ اس آیۃ میں تقیہ کا ذکر کہاں ہے؟ ذکر کیسا اشارہ تک نہیں ہے۔ رافضی ایسی ہی مہمل باتیں کرتے ہیں۔

**آل واصحاب** | اس رسالہ میں دکھایا ہے کہ اہلبیتؑ طاہرین کے ساتھ صحابہ رسولؐ کا سلوک کیسا تھا۔ ان لوگوں نے امانت رسولؐ کے ساتھ کس درجہ بے رُخی کی۔ واقعہ کربلا کے وقت کتنے صحابہ موجود تھے مگر انھوں نے ادھر ذرہ برابر توجہ نہیں کی۔ حالانکہ وہ مدد کرتے تو امام مظلوم شہید نہ ہوتے۔ نہایت مفید اسلامی تاریخی تحقیقات کا ذخیرہ ہے۔ قیمت ۱۲ر

**جواب شرر** | مسٹر عبدالحلیم صاحب شرر لکھنوی نے حضرت سکینہ بنت الحسینؑ کا بہت فتنہ انگیز ناول لکھ کر مسلمانوں کے دلوں میں آگ لگا دی تھی اس کا مفصل جواب اور تاریخی تحقیقات کا بے مثل خزانہ تیسری دفعہ چھپا ہے۔ قیمت ہر

**صاحب العصر والزمان** | حضرت حجتؑ کے وجود اور غیبت کی بہت زبردست دلیلیں اور قادیانی فرقہ نے حضرتؑ کے بارے میں جو اعتراضات کئے ہیں اُن کا مفصل اور تشفی بخش جواب۔ قیمت ۱۲ر

**عقل و تہذیب اہلحدیث** | فرقہ اہلحدیث کی عقل۔ تہذیب۔ انسانیت۔ مذہب اور خصوصاً ان کے علماء و پیشوایانِ دین کے قابل مضحکہ حالات کا مکمل مجموعہ قیمت ۱۲ر

**فتنہ شبلی** | شمس العلماء مولوی شبلی صاحب نے اپنی کتاب سیرۃ النبیؐ میں لکھا تھا کہ معاذاللہ جناب امیرؑ نے بھی ایک دفعہ شراب پی تھی اسکی مفصل اور محققانہ رد کرکے اس روایت کی دھجیاں اڑا دی گئی ہیں۔ قیمت ۸ر

**تحریف قرآن** | کے بارے میں اہلسنت اعتراض کرتے ہیں۔ رسالہ حد السارق میں پوری تحقیق اور جامعیت سے ثابت کردیا گیا ہے کہ تحریف قرآن کے قائل اہلسنت ہیں اور انکی کتابوں سے یہ اس طرح واضح ہے کہ کوئی شخص انکار نہیں کرسکتا۔

**مسئلہ فدک** | سنی شیعہ کے درمیان بہت زبردست بحث ہے۔ نواب محسن الملک بہادر نے شیعوں کے خلاف آیات بینات میں بہت زور لگایا ہے اس کا مفصل جواب کمال تحقیق سے لکھا گیا ہے۔ یہ کتاب شیعوں کے لیے نعمت عظمےٰ ہے۔ جلد اول۔ جلد دوم۔ جلد سوم۔ جلد چہارم

**مقدمہ نہج البلاغہ** | بعض اہلسنت کہتے ہیں کہ نہج البلاغہ حضرت امیرالمومنین علیہ السلام کا کلام نہیں ہے۔ اس کتاب میں نہایت تحقیق و جامعیت سے اسکو حضرتؑ کا کلام ثابت کیا گیا ہے۔ قیمت ۱۲ر

**ہندو پنڈت کا رسالہ خلافت** | ایک ہندو پنڈت ہرنام صاحب نے مسئلہ خلافت و امامت پر وہ پر زور تحریر شائع کی ہے جس سے مذہب شیعہ کی حقیت مثل آفتاب روشن ہے اس رسالہ نے برادران اہلسنت میں زلزلہ ڈال دیا ہے۔ اصلاح کو دو جدید خریدار دیکر یہ کتاب مفت طلب کریجئے۔

**فرار اڈیٹر النجم** | مولوی عبدالشکور صاحب اڈیٹر النجم لکھنؤ کا جناب مولانا سید علی حیدر صاحب قبلہ مدیر رسالہ اصلاح سے مناظرہ کے لئے آنا اور بغیر مناظرہ شرمناک فرار اختیار کرنا قابل دید ہے قیمت ۴ر

**فتح مبین** | اس رسالہ میں بھی اڈیٹر النجم کے مناظرہ سے فرار کرنے اور ضلع سارن کے مشہور عالم اہلسنت مولوی حکیم فتح محمد کے شیعہ ہو جانیکا دلچسپ تذکرہ ہے۔ قیمت ۴ر

**فتح احسان** | اڈیٹر النجم کا دوبارہ مولانا ممدوح سے مناظرہ کی ہمت کرنا اور فرار کرنا۔ قیمت ۴ر

**فتح التقدیر** | اڈیٹر النجم نے بمبئی میں جاکر شیعوں سے جو مناظرہ کیا اس پر مفصل تبصرہ قابل دید ہے قیمت ۳ر

**قول کریم** | ایک سنی عالم کا اڈیٹر النجم پر اعتراض کہ خود اہلسنت کی کتابیں تحریف قرآن کے مضامین سے بھری ہیں۔ پھر تم کیوں شیعوں پر اعتراض کرتے ہو۔ قابل دید ذخیرہ ہے۔ جسمیں پوری تحقیق و جامعیت سے ثابت کر دیا گیا ہے کہ اہلسنت تحریف قرآن کے قائل ہیں اور انکی کتابوں میں قرآن کی تحریف اس طرح واضح ہے کہ کوئی شخص انکار نہیں کر سکتا۔ آج تک اڈیٹر النجم سے بھی اس کا جواب نہیں ہو سکا قیمت ۶ر

**معراج شہادۃ** | شہادۃ امام حسینؑ کے متعلق جناب مہاراجہ سید خیرات احمد صاحب وکیل گیا مصنف کتاب "نور بیان" کا زبردست رسالہ بہت دلچسپ مفید اور بصیرت افروز ہے قیمت ۲ر

**مشعل ہدایت** | جناب حاجی سید اظہار حسین صاحب بی۔اے مجسٹریٹ پینشنر کجھوا کی مشہور و زبردست تحقیقی کتاب جسمیں دکھایا ہے کہ خدا اپنے کلام پاک میں رسول اور آل و اصحاب کے لئے کیا فرماتا ہے اور قرآن مجید سے آل اطہار کا کیا پایہ ہے اور اصحاب کس مرتبہ پر ہیں اور ان تمام حقائق کی موجودگی میں امت پر کس کی پیروی اور کس حد تک فرض ہے۔ غرض بہت ہی قابل قدر کتاب ہے۔ بحیثیت مجسٹریٹ آپ نے سنی شیعہ کے اختلافات کا فیصلہ بھی کمال انصاف

**وضوء میں پاؤں پر مسح کرنا** | فرقہ اہلقرآن نے جو پنجاب میں پیدا ہوا ہے قرآن مجید سے دکھایا تھا کہ وضوء میں پاؤں دھونے کا حکم ہے۔ اسکے جواب میں دفتر اصلاح سے امتحان اہلقرآن قول فیصل شائع کرکے ثابت کر دیا گیا کہ قرآن مجید وضوء میں پاؤں پر مسح کرنے ہی کا حکم دیتا۔ اس تحقیق سے یہ رسالے لکھے گئے کہ اہلقرآن کو بھی مان لینا پڑا۔ قیمت ۴ر

**اسلامی خدا** | توحید خدا کو آیات قرآن مجید سے بہت مفصل اور جامعیت سے ثابت کر دیا ہے کہ جس طرح اسلام خدا کی توحید سکھاتا ہے دنیا کا کوئی مذہب نہیں سکھا سکتا۔ قیمت ۸ر

المشتہر :- مینجر اصلاح کجھوا (صوبہ بہار)

(سید غازی الدین حیدر نے مطبع اصلاح کجھوا میں چھاپکر شائع کیا)

# اصلاح




مدیر

جناب مولانا السید علی حیدر صاحب قبلہ دام برکاتہم

دار الاشاعۃ

کھجوا (صوبہ بہار)

چندہ سالانہ ... روپیہ

محصول ڈاک ...

چندہ سالانہ ... روپیہ

**مکرر پرچہ نہیں جا سکتا** بعض ہمدردان اصلاح اپنے پرچوں کی پوری حفاظت نہیں کرتے اور سال ختم ہونے پر دفتر اصلاح میں شکایت کرتے ہیں کہ اتنے نمبر نہیں ملے کرر فوراً بھیج دیجئے۔ ان کل حضرات سے التماس ہے کہ جس وقت رسالہ پہونچا کرے پڑھکر اگر صندوق یا الماری میں مقفل کرکے بند کردیا کریں تو کوئی نمبر ضائع نہ ہو۔ ہاں ایک نمبر پہونچنے پر اگر ہمیں معلوم ہوگا کہ قبل کا نمبر نہیں ملا تو وہ مکرر روانہ کردیا جائیگا۔ مگر دو تین نمبروں کے بعد قبل کا نمبر طلب کیا جائیگا تو نہیں جا سکتا۔ مثلاً نمبر ۵ پہونچنے پر اگر لکھا کہ نمبر ۴ نہیں ملا تھا تو مکرر بھیج دیا جائیگا لیکن اگر نمبر ۱ طلب کیجئے گا تو وہ نہیں جا سکتا۔ بلکہ اس کے لئے فی نمبر ۸ر قیمت آپ کو بھیجنی پڑے گی۔

**جو لوگ ایک جگہ سے دوسری جگہ بدل جاتے ہیں** وہ فوراً دفتر اصلاح میں بھی اپنے جدید پتے کی اطلاع دے دیا کریں ورنہ ان کا رسالہ اصلاح سابق پتے پر جاتا رہیگا اور پھر دفتر سے مکرر نہیں بھیجا جائیگا اکثر حضرات اسکی پابندی نہیں کرتے جس سے دفتر کو بڑی پریشانی ہوتی ہے۔

**۱۳۵۷ھ ہجری کا چندہ اصلاح** ۱۳۵۶ و ۱۳۵۷ھ ہجری کا چندہ اصلاح جن حضرات نے اب تک نہیں بھیجا وہ فوراً بذریعہ منی آرڈر روانہ کرکے شکر گزار کریں ورنہ آئندہ نمبر ضرور وی پی روانہ کیا جائیگا جس میں آپ کا ۳ر پیسہ فضول خرچ ہو جائیگا۔ بہت حضرات وی پی پہونچنے پر شکایت کرتے ہیں کہ وی پی کیوں بھیج دیا خط لکھکر چندہ کیوں نہیں طلب کیا۔ ان سب کی خدمت میں التماس ہے کہ دفتر میں اتنے محرر نہیں ہیں کہ ہر شخص کو طلب چندہ کا خط لکھا کریں اور نہ اتنا مال ہے کہ ہر شخص کو ایک پوسٹ کارڈ بھیجا جایا کرے پس اس اطلاع کو آپ حضرات کارڈ خیال کرکے فوراً اپنا چندہ بذریعہ منی آرڈر عنایت فرمادیں کہ وی پی بھیجنا ہمارے لئے بھی بڑی مصیبت ہے

**ناول جوہر قرآن و سوانح عمری حضرت عمر** دفتر اصلاح کے مشہور دلچسپ ناول تصویر عزار کے ختم ہو پر برابر فرمائشیں آرہی ہیں مگر ہم بھیجنے سے مجبور ہیں اور حضرات اسکے دیکھنے کے لئے بیچین ہیں۔ اسی طرح جو حضرات اسی وقت سے رسالہ اصلاح کے خریدار نہیں ہونگے اور ناول جوہر قرآن و سوانح عمری خلیفہ دوم ختم ہونے پر طلب کرینگے تو بہت افسوس کرینگے۔

**ڈاکخانہ کھجوا** انگریزی میں ڈاکخانہ کھجوا اس طرح لکھا جائے:۔ O. KWHWA (BIHAR CIRCLE)

فہرست مضامین



## سب سے پہلے اس کو پڑھئے!

ناظرین اصلاح! وہمدردان دین وملت! آپ حضرات ملاحظہ فرمارہے ہیں کہ اس سال سے رسالہ اصلاح کے ساتھ دو عظیم الشان کتابیں شروع کی گئی ہیں۔ ان دونوں کی وجہ سے دفتر کے مصارف بہت زیادہ ہوگئے ہیں جو کسی طرف پورے ہوتے نظر نہیں آتے۔ البتہ اگر خدا کے فضل وکرم سے آپ حضرات ان دونوں کتابوں کے مکمل کرانے پر آمادہ ہوجائیں تو سب آسان ہوجائے۔ اسکی چند صورتیں ہیں (۱) ہر ہمدرد اصلاح اس رسالہ کے کم از کم دو جدید خریدار عنایت فرمائیں۔ بلکہ پورا ارادہ کریں کہ جس طرح ہوگا دو جدید خریدار اس کو اس سال ضرور دینگے (۲) جو حضرات جدید خریدار نہ دے سکیں وہ اپنے پاس سے دو چندہ دیکر دو نادار مومنین یا شائق برادران اہلسنت کے نام اس رسالہ کو جاری کرادیں تاکہ وہ لوگ ان دینی تحقیقات کو ملاحظہ فرمائیں اور آپ حضرات کو دین حق کی تبلیغ کا ثواب عظیم حاصل ہو (۳) جو حضرات اپنے پاس سے چندہ بھی نہ دے سکیں وہ صرف ایک خریدار ایسا مرحمت فرمائیں جو اس سال رسالہ اصلاح بھی طلب کریں اور سوانح عمری خلیفہ اول قیمتی للعہ بھی طلب کریں (۴) جو حضرات یہ بھی نہ کرسکیں وہ صرف ایک خریدار ایسا مرحمت فرمائیں جو خلیفہ اول کی مکمل سوانح عمری قیمتی للعہ عظیم الشان کتاب تاریخ ائمہ قیمتی سے بھی طلب کریں۔ غرض ان صورتوں سے کسی صورت کو اختیار کرلیں تو اصلاح کی مالی دقتیں آسانی سے رفع ہوجائیں گی۔

تمام اسلامی فرقوں سے بڑھ جائیگا۔ ایک دو قرن گزرے کہ یہ فرقہ سوائے ایران کے عموماً بسبب قلت و عدم قدرت اپنے مذہب میں تقیہ کرتا تھا۔ مگر جب سے کہ دول مغرب نے ممالک مشرقیہ میں تسلط حاصل کیا ہے اور تمام مذہبوں کو آزادی بخشی ہے یہ فرقہ علی الاعلان ہر جگہ اپنے مراسم مذہبی عمل میں لاتا ہے اور یہ آزادی ان لوگوں کے حق میں ایسی مفید ثابت ہوئی ہے کہ اب تقیہ کا نام مذہب شیعہ سے اُٹھ گیا۔ ان اسباب کی مناسبت سے جن کا ذکر ہوا یہ فرقہ زمانہ کی ضرورتوں سے تمام اسلامی فرقوں کی نسبت زیادہ واقف ہے... علاوہ اُس کام کے واسطہ کے جسکی اُنھیں ضرورت ہوتی ہے اُن کی دوستی اور معاشرت تمام اقوام کے ساتھ لازم و ملزوم ہے اور اُن کا میل جول اُن کے ساتھ اُن کی محفلوں اور مجلسوں کی کثرت سے ہوتا ہے۔ اور جب کہ اُن کے ہم مشرب بار بار اُن کے مذہبی احوال اور ذکر سنتے ہیں تو لامحالہ اُن کے مذہب سے واقف ہو جاتے ہیں۔ اور مشنری کا کام بھی یہی ہے۔ اور جو اثر اس سے ہوتا ہے وہ وہی اثر ہے جسکو تمام دول مغرب کے عقلاء نے دین مسیح کی ترقی کے لئے تعجب خیز اخراجات سے پیدا کرنا چاہا ہے۔

**تعزیہ کی حکمت** من جملہ امور سیاسی کے جسکو فرقہ شیعہ کے بزرگوں نے چند قرن سے اس طرف مذہبی لباس پہنا دیا ہے اور جس نے اپنے اوپرائے گانوں کے دل اپنی طرف کھینچنے لئے ہیں اصول نمائش کا اختیار کرنا ہے۔ جس کا نام شبیہ و تعزیہ ہے ماتم حسین علیہ السلام میں فرقہ شیعہ نے اس نکتہ سے پورا پورا فائدہ اُٹھا کر اس کو مذہبی لباس پہنا دیا ہے۔ بہر صورت جو اثر کہ تعزیہ اور شبیہ سے خاص و عام کے دل پر ہونا چاہیئے وہ ہوتا ہے۔ ظاہر ہے کہ ادھر تو مجالس میں متواتر روضہ خوانی کا ہونا اور منبروں پر اور مجلسوں میں اُن مصیبتوں کا جو اُن کے بزرگان دین پر گزری ہیں اور اُن ظلموں کا جو امام حسینؑ پر ہوئے ہیں ذکر کرنا اور اُس پر شوق دلانے والی حدیثوں کا جو مصائب آل پیغمبر کے بارہ میں وارد ہیں بیان کرنا اور پھر اُن مصائب کی شبیہ بھی لوگوں کو دکھانا نہایت موثر ہوتا ہے۔ اور جتنا خیال میں آسکتا ہے اس سے بھی زیادہ اس فرقہ کے اعتقاد کو مضبوط کرتا ہے۔ اور انھیں باریک نکتوں سے اس بات کا پتا لگتا ہے کہ مذہب شیعہ کی ترقی کے آغاز سے آج تک یہ نہیں سُنا گیا کہ ان میں سے چند لوگوں نے

یا ایک جماعت نے اسلام کو ترک کیا ہو یا دیگر اسلامی فرقوں کی طرف مائل ہوگئے ہوں۔ یہ لوگ شبیہ کو کئی طرح نکالتے ہیں۔ کبھی مجالس مخصوص میں اور کبھی مقررہ مقامات پر۔ چونکہ اس قسم کی مجلسوں اور خاص مقامات میں دوسرے فرقوں کے لوگ کم شریک ہوتے تھے۔ ایک خاص طرز ایجاد کرکے اور شبیہ نکال کر کوچہ اور بازار اور تمام فرقوں میں پھراتے ہیں۔ اور اس سے ایسا اثر جو ہونا چاہیئے اور ایسے نظارہ کے دیکھنے سے ہوتا ہے اپنے بیگانے بلکہ ہر فرقہ کے دل پر پڑتا ہے۔ اور رفتہ رفتہ اس عمل شبیہ نے خاص و عام کو ایسا گرویدہ بنالیا ہے کہ بعض اسلامی فرقے اور ہنود بھی شیعوں کی تقلید کرکے شبیہ نکالنے میں اُن کا ساتھ دیتے ہیں۔ شبیہ کا رواج تمام اسلامی ممالک سے زیادہ ہندوستان میں ہے۔ اور اسلام کے دوسرے فرقے اس کام میں اُن کے ساتھ زیادہ تر شریک ہوتے ہیں۔ گویا اصول نمائش و عمل شبیہ کو سلاطین صفویہ نے (جو اول سلسلہ تھے اور جنھوں نے مذہب کی قوت سے سلطنت کو حاصل کیا) قوت دی۔ شیعوں کے رؤسا روحانی نے بھی کسی قدر تائید کی اور جائز جانا۔ من جملہ ان امور کے جو اس فرقہ کی ہر جگہ ترقی اور شہرت کا باعث ہیں اپنی حالت کا دکھانا ہے۔ اس معنے میں بسبب مجالس۔ ماتم اور شبیہ اور سینہ زنی اور گشت کرنے اور آشکارا ہونے کے اور فرقوں کے دلوں کو اپنی حالت و ہیبت و قوت و شوکت سے مائل کر لیتے ہیں۔ یہ بات مانی ہوئی ہے کہ ہر گروہ و جماعت لوگوں کی نظروں اور توجہ کو ایک حد تک اپنی طرف منعطف کر لیتی ہے۔ دس ہزار آدمی اگر کسی شہر میں الگ الگ ہوں۔ اور ہزار آدمی ایک جگہ جمع ہوں تو اُن ہزار آدمیوں کی شوکت و نمود خاص و عام کی نظروں میں اُن دس ہزار سے زیادہ ہوگی۔ علاوہ بریں جب ہزار آدمی اپنے ہونگے تو ہزار غیر بھی بعضے تماشہ کی غرض سے۔ بعضے دوستی و آشنائی کی وجہ سے۔ بعضے اپنے ضروری کام انجام دینے کے لئے شامل ہوجائیں گے اور لوگوں کی نظروں میں اُن کی قوت و شوکت دوگنی معلوم ہوگی یہی وجہ ہے کہ ہر جگہ اگرچہ شیعوں کی جماعت قلیل ہے اس عمل سے لوگوں کی نظروں میں اُن کی جمعیت دُگنی اور قوت و شوکت دس گنی معلوم ہوتی ہے۔ اور اس قوم کی شہرت اور ترقی کا سبب زیادہ تر یہی نکتہ ہے۔ من جملہ اُن امور طبعی کے جو اور فرقوں کے دلوں پر

اثر ڈالنے میں فرقہ شیعہ کے مددگار ہیں وہ مظلومیت کا جلوہ ہے جو یہ لوگ اپنے بزرگان دین کی نسبت ظاہر کرتے ہیں۔ یہ ایک نیچر کا مسئلہ ہے کہ ہر شخص بالطبع مظلوم کا طرفدار اور زبردست پر کمزور کا غلبہ چاہتا ہے۔ ضعیف و مظلوم اگرچہ حق پر نہ ہو اس قوی و ظالم کی نسبت جو حق پر ہو انسانی طبیعتیں اُسکی طرف زیادہ راغب ہوتی ہیں۔ خصوصاً اُس صورت میں جب کہ اس پر ایک مدت اور زمانہ گزر گیا ہو۔ یورپ کے مصنفین نے جو حسینؑ اور اُن کے اصحاب کے جنگ و جدال کا حال لکھا ہے باوجودے کہ ان لوگوں پر کچھ اعتقاد نہیں رکھتے۔ تاہم اُن کے قاتلوں کے ظلم و ستم و بے رحمی کو حد سے زیادہ مان کر ان کے قاتلین کا نام لعن و طعن سے لیتے ہیں اور یہ قدرتی باتیں ہیں جن کو کوئی روک نہیں سکتا۔ یہ نکتہ قدرتاً فرقہ شیعہ کا معاون بن گیا ہے غرض اسی طرح بہ کثرت محققین یورپ نے عزاداری کے فوائد و مصالح کو تفصیل سے لکھا ہے اور تاریخی حالات اِن امور کی تصدیق کرتے ہیں (باقی آیندہ)

## مولانا سید محمد صاحب دہلوی پر مقدمہ

زمینِ چمن گُل کھلاتی ہے کیا کیا
بدلتا ہے رنگ آسماں کیسے کیسے

کس درجہ حیرت سے یہ خبر اخباروں میں دیکھی گئی کہ دین اسلام کے مایہ ناز خطیب اور ملتہ بیضاء کے زبردست حامی جناب مولانا سید محمد صاحب دہلوی پر کسی نے کمال درجہ مہربانی کا ثبوت دیا ہے۔ ممدوح کے خلاف زیر دفعہ ۳۷۶ ایک مقدمہ دائر کیا گیا ہے جس سے آپ پر یہ الزام ہے کہ آپ نے دس سال کی ایک لڑکی کے ساتھ ہمبستری بجبر اقدام کیا۔ اس مقدمہ کی کئی پیشیاں ہو چکیں۔ اور ہندو و سُنی اخبارات اس خبر کو لکھ کر شیعوں پر بہت کچھ چوٹ کر رہے ہیں۔ مومنین ہندوستان میں اِس خبر سے بہت زیادہ بے چینی پھیلی ہوئی ہے اور مولانائے ممدوح کی طرف سے کئی مشہور وکیل اور بیرسٹر کام کر رہے ہیں۔ کسی کے وہم و گمان میں بھی آسکتا تھا کہ ایسے زبردست خادم دین و ایمان پر ایسا الزام قائم ہوگا؟ مگر جب آپ سے ہزاروں درجہ بڑھی ہوئی ذات اس الزام سے نہیں بچی تو آپ کیسے بچ سکتے؟ مولانائے ممدوح جس بزرگ کے ہم نام اور جس ہستی کی امت میں ہیں یعنی حضرت محمد مصطفیٰ صلعم اُن حضرتؐ کے متعلق بھی بالکل ایسا ہی واقعہ بیان کیا گیا جو آج تک اس کتاب میں موجود ہے جو قرآن کے برابر سمجھی جاتی ہے اور بخاری

شریف ایسے معزز نام سے پکاری جاتی ہے۔ مولوی سید محمد صاحب دہلوی کے متعلق یہ بیان ہے کہ ایک لڑکی سے بجبر اقدام کیا۔ اب خدا کے حبیب حضرت محمد مصطفےٰ صلعم کے متعلق بھی اُن حضرات کا بیان ملاحظہ ہو۔ ان عائشۃ قالت حدثنا ابونعیم حدثنا عبد الرحمان بن غسیل عن حمزۃ بن ابی اسید عن ابی اسید رضی اللہ عنہ قال خرجنا مع النبیؐ حتے انطلقنا الی حائط یقال لہ الشوط حتے انتہینا فجلسنا بینہما فقال النبیؐ اجلسوا ھھنا ودخل وقد اتی بالجونیۃ فانزلت فی بیت فی نخل فی بیت امیمۃ بنت النعمان بن شراحیل ومعہا حاضنۃ لہا فلما دخل علیہا النبی ؐ قال ھبی نفسک لی قالت وھل تھب الملکۃ نفسہا للسوقۃ۔ قال فاھوے بیدہ یضع یدہ علیہا لتسکن فقالت اعوذ باللہ منک فقال قد عذت بمعاذ ثم خرج علینا فقال یا ابا اسید اکسہا رازقیین والحقہا باھلہا۔ حضرت عائشہ بیان کرتی تھیں کہ ابواسید نے کہا کہ ایک دفعہ ہم لوگ جناب رسولخدا صلعم کے ساتھ مدینہ سے باہر ایک باغ کی طرف چلے جس کو شوط کہتے تھے یہاں تک کہ ہم لوگ دو باغوں کے قریب پہونچے اور اُن دونوں کے درمیان بیٹھ گئے (تاکہ دونوں باغ دونوں جانب سے پردے کا کام کردیں اور ہم لوگوں کی کارروائی کسی آنے جانے والے پر ظاہر نہ ہو) وہاں پہونچنے پر جناب رسولخداؐ نے ہم لوگوں سے فرمایا کہ تم لوگ یہیں بیٹھ جاؤ اور خود حضرت اندر داخل ہوئے جہاں جونیہ لائی گئی تھی اور امیمہ بنت نعمان بن شراحیل کے گھر میں کھجور کی شاخوں میں ایک کمرے کے اندر بٹھائی گئی تھی اور اُس کے ساتھ اسکی دایہ بھی تھی۔ جب آنحضرت صلعم اُس عورت کے پاس پہونچے تو اُس سے کہا کہ اپنے کو میرے حوالہ کردے۔ اس پر وہ بگڑ کر بولی کیا شاہزادی بھی اپنے کو بازاری لوگوں کے حوالہ کرتی ہے؟ یہ سُنکر آنحضرت صلعم نے اپنا ہاتھ بڑھا کر اُسکے اوپر رکھنا چاہا تاکہ وہ مان جائے مگر اُس نے غضبناک ہوکر کہا میں تم سے خدا کی پناہ مانگتی ہوں۔ اس پر حضرتؐ نے فرمایا تو نے بڑی پناہ مانگی۔ پھر اس کمرے سے نکل آئے اور مجھ سے فرمایا کہ اے ابواسید اس کو دو رازقیہ (جو کتان کا سفید کپڑا ہوتا ہے) پہننے کو دے دو اور اس کے گھر تک واپس پہونچا دو (صحیح بخاری مطبوعہ مصر

جلد ۳ صفحہ ۱۶۷) اس روایت سے معلوم ہوا کہ وہ عورت جونیہ نہ خود سے آئی نہ اپنے اہل وعیال کی اجازت سے بلائی گئی بلکہ حضرت نے اس کو کسی طرح منگا لیا تھا۔ اور یہ معاملہ اس درجہ مخفی رکھا گیا کہ حضرت نے اس کو مدینہ میں بھی بلانے کی جرات نہیں کی بلکہ اپنے مخصوص اصحاب کے ساتھ حضور مدینہ سے بالکل باہر دو باغوں کے درمیان ٹھہرے جہاں کھجور کا ایک کمرا بنایا گیا جس میں وہ عورت اُتار لی گئی۔ وہاں حضرت نے پہونچکر اس سے اپنی خواہش ظاہر کی تو اس نے قطعی انکار کیا۔ اس پر حضرت نے ہاتھ بڑھا کر اس کو راضی کرنا چاہا مگر اُس نے تیور بدل کر اس طرح اپنی نفرت ظاہر کی کہ حضرت مجبور ہو گئے اور اُس کا غصہ کم کرنے کے لئے اُسے دو جوڑے دلوا کر حضرت نے رخصت کر دیا۔ حضرت رسولخدا صلعم کے متعلق اس امر کا دعوے کرنے والے حضرات اہلسنت ہی ہیں۔ اسی طرح مولوی سید محمد صاحب کے خلاف ایسا دعوے کرنے والے بھی برادران اہلسنت ہی ہیں۔ اور جس طرح حضرت رسولخدا صلعم کے متعلق یہ واقعہ نہایت درجہ حیرت خیز ہے کیونکہ ۵۳ سال تک حضرت مکہ معظمہ میں رہے وہاں کسی نے حضرت کی عفت کے متعلق ایک حرف بھی نہیں رکھا۔ اور جب حضرت مدینہ میں رہنے لگے اور بوڑھے ہو گئے تب حضرت کے بارے میں یہ دعوے کیا گیا۔ اُسی طرح مولوی سید محمد صاحب کے متعلق بھی یہ نہایت حیرت خیز ہے کیونکہ آپ مدت دراز سے بمبئی ایسے شہر میں ہر سال جاتے ہیں جو ہندوستان کا گویا پرستان ہے اور جہاں پردہ کا رواج کم ہونے کی وجہ سے بھی ہر قوم کی ہزاروں نہایت حسینہ وجمیلہ لڑکیاں روزانہ نظروں کے سامنے سے گزرتی رہتی ہیں۔ وہاں مولوی صاحب ممدوح نے نہ آجتک کوئی نکاح کیا۔ نہ نکاح کرنے کا ارادہ ظاہر کیا۔ نہ کوئی متعہ کیا نہ متعہ کرنے کی خواہش کی۔ نہ کسی عورت پر عمداً ناجائز نظر کرنے کا الزام آپ کے متعلق کسی نے قائم کیا۔ اور دہلی میں آپ پر یہ الزام قائم ہو گیا جہاں آپ نے گویا توطن اختیار کر لیا ہے۔ اور جہاں کے شاہ عبدالعزیز صاحب اور مرزا حیرت نے خاص شہرت حاصل کر لی تھی۔ یہ معاملہ عدالت میں پہونچ گیا ہے اس وجہ سے اسکے متعلق رائے زنی کی گنجائش نہیں ورنہ بہت کچھ حقیقت ظاہر کرنے کا موقع تھا۔ خدا مسلمانوں پر رحم کرے اور مذہبی تعصب سے محفوظ رکھے جو انسان کو آنکھوں کی بصارت کانوں کی سماعت اور دلوں کی بصیرت سے محروم کر دیتا ہے۔

# حضرت عثمان کا جمع کردہ قرآن غائب ہو گیا

برادران اہلسنت ایمان بالقرآن کا دعویٰ چھوڑ دیں

سواد اعظم کی معتبر کتاب سے اسلامیوں پر حجاج ابن یوسف کا احسان

تھوڑا عرصہ گزرا کہ میں کراری ضلع الہ آباد کے رئیس عالی جناب سید فیض محمد صاحب دام ظلہ کے دولت کدہ پر مومنین کے حلقہ میں بیٹھا ہوا دینی گفت وشنید کر رہا تھا۔ اسی اثنا میں ایک صاحب نے تین اہم سوالات وارد فرمائے ہیں نے ہر ایک کا اجمالی جواب دیتے ہوئے اونکی خدمت میں عرض کیا کہ عنقریب اسکی تفصیل بھی نظروں کے سامنے آئیگی۔ اسی بنا پر اُنکے سوالات کو لکھکر تفصیلی جوابات لکھتا ہوں اور عام فائدہ کے لئے ہدیہ ناظرین کر رہا ہوں

(پہلا سوال) سُنتے ہیں کہ قرآن مجید کے چالیس پارے تھے۔ صدر اسلام کے کسی مسلمان نے دس پاروں کو جلا ڈالا اور قرآن شریف کو تیس پاروں کا کر دیا جس سے قرآن شریف میں نقصان کے ساتھ ساتھ اوسکی بے حد توہین ہوئی۔

(جواب) قرآن شریف پر رسول اللہ صلعم کے آنکھ بند ہوتے ہی بڑے بڑے مظالم گزر گئے۔ قرآن کافی تعداد میں جلایا ضرور گیا مگر یہ نہیں کہا جا سکتا کہ اوسکی تعداد دس پاروں تک پہونچی ہوگی۔ حضرت عثمان نے دو دو شخص کی شہادت پر آیتوں کو جمع کیا اور جب اپنے خیال میں مکمل قرآن بنا لیا تو حکم دے دیا کہ اتنے کے علاوہ قرآن کی جتنی آیتیں ہیں جلا دی جائیں علامہ جلال الدین سیوطی اتقان میں اور امام بخاری صحیح بخاری میں اور صاحب ابو الفدا اپنی تاریخ میں لکھتے ہیں۔ وامر بما سواہ من القران فی کل صحیفۃ او مصحف ان یحرق یعنی حضرت عثمان نے اپنے قرآن درست کر لینے کے بعد فوراً حکم دے دیا کہ ان کے علاوہ اب جتنے آیات ملیں سب جلا ڈالے جائیں۔ حکم حاکم مرگ مفاجات آخر باقی ماندہ قرآن جلا ڈالا گیا۔ اتقان جلد ۱ صفحہ ۶۱ طبع مصر

اب رہ گیا توہین کا مسئلہ اوسکی صرف ایک نظیر اس جلانے کے علاوہ اور پیش کرتا ہوں۔

فقیہ اعظم اہلسنت علامہ قاضی خاں لکھتے ہیں:۔

والذی رعف فلا یرقا دمہ فاراد ان | اگر کسی کی نکسیر پھوٹ جائے اور خون دیکھ

یکتب بدمہ علے جبھتہ شیئاً من القرآن قال ابو بکر الاسکافی یجوز - قیل لو کتبت بالبول قال لوکان فیہ شفاء لاباس بہ قیل لو کتبت علے جلد میتۃ قال ان کان شفاء جائز -
(فتاوے قاضی خان جلد ۴ کتاب الحظر والاباحۃ صفحہ ۷۸ طبع نولکشور ۱۳۳۱ ہجری)

(دیر تک) نہ رُکے تو آیا جائز ہے کہ اپنے خون سے اپنی پیشانی پر قرآن کی کوئی آیت لکھ لے ابوبکر اسکافی کہتے ہیں کہ بے شک جائز ہے - پھر پوچھا گیا کہ اگر پیشاب سے قرآن لکھے تو جواب ملا کہ اگر اوس سے شفا ہو جائے تو جائز ہے کوئی ہرج نہیں ہے - پھر پوچھا گیا کہ اگر مردار کی کھال پر قرآن لکھا جاوے تو جائز ہے یا نہیں؟ اوس کا بھی نہایت آسانی سے یہ جواب ملا کہ اگر اوسمیں شفا ہو تو (قطعاً) جائز ہے -

(دوسرا سوال) قرآن شریف میں تحریف ہوئی ہے یا نہیں اگر تحریف ہوئی ہے تو اس سے کیا خرابی ہے -

(جواب) برادران اہلسنت کی وہ معتبر اور موثق کتاب جس پر قرآن ہی کی طرح ایمان لائے ہوئے ہیں اوس سے تحریف کا پتہ چلتا ہے - صحیح بخاری جلد ۴ صفحہ ۱۱۱ و صفحہ ۱۱۱ سطر ۱۰ طبع مصر ۱۳۲۰ باب رجم حبلی میں ہے -

ان اللہ بعث محمداً بالحق وانزل علیہ الکتاب فکان مما انزل اللہ آیۃ الرجم فقرأناھا وعقلناھا فلذا رجم رسول اللہ صلعم ورجمنا بعدہ فاخشے ان طال بالناس زمان ان یقول قائل واللہ مانجد آیۃ الرجم فی کتاب اللہ فیضلوا بترک فریضۃ انزلھا اللہ تعالٰی الخ

بے شک خداوند عالم نے محمد مصطفٰے صلعم کو مبعوث بحق فرمایا اور اُن پر اپنی بے نظیر کتاب نازل فرمائی - اسی نازل کردہ میں سے آیۃ رجم بھی تھی - ہم نے اسکو پڑھا اور یاد کیا ہے اور اسی آیۃ کی بنا پر رسول اللہ صلعم نے رجم کیا ہے ان کے بعد ہم نے بھی لیکن میں خوف زدہ ہوں اور ڈرتا کہ تھوڑی ہی مدت کے لوگ یہ نہ کہہ اوٹھیں کہ آیت رجم کتاب اللہ میں نہیں ہے اسکے سبب سے ایک نازل کردہ حکم کے ترک کی وجہ سے گمراہ ہوں گے -

اس معتبر اور موثق روایت امام بخاری سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ قرآن شریف میں تحریف

ہوئی ہے ۔ مگر یہ بھی واضح رہے کہ یہ اس آیت کا ذکر ہے جس کو جمع قرآن کے وقت حضرت عمر ڈھونڈ ڈھانڈھ کر لائے تھے مگر حضرت عثمان نے اُس کو نہ لکھا اور جلوا دیا ۔ وان عمر اتی بآیۃ الرجم فلم یکتبھا یعنی حضرت عثمان کے پاس حضرت عمر آیت رجم لے کر آئے تو آپ نے اُسے نہ لکھا ۔ دیکھو اتقان جلد ا صنہ ۶ طبع مصر ۱۳۱۸ھ حضرت عثمان کا یہ فعل تحریف کے صحیفہ پر مہر و تصدیق کا کام کرتا ہے ۔

ان کے ان معتبر روایات سے تحریف کا مسئلہ صاف ہو گیا ۔ ہمارے سر جو ایسی تحریف کے قائل ہونے کا جال مڑھا جاتا ہے وہ سراسر دھوکہ بازی ہے اور علے سبیل الفرض اگر ہم تحریف (یعنی تحریف ترتیب) کے قائل ہی ہو جائیں تو کوئی قباحت نہیں ہے اس لئے کہ ہم حضرت عمر کے قول (حسبنا کتاب اللہ) کے قائل نہیں ہیں بلکہ حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کے قول (انی تارکٌ فیکم الثقلین کتاب اللہ و عترتی) کے قائل ہیں انصاف کی بات تو یہ ہے کہ کوئی شخص چاہے وہ کتنا ہی پست کیوں نہ ہو اگر اچھی بات کہے تو ماننا چاہیئے ۔ اور اگر خراب ہو تو بڑے سے بڑے کے منہ کی نکلی ہوئی بات بھی میرے خیال میں نہ ماننا چاہیئے ۔ حضرت عمر تو اکثر گالیاں بکا کرتے تھے ۔ ایسی صورت میں اونکے قول پر ایمان لا کر رسول اللہ صلعم کے قول کو ٹھکرا دینا ایمانی جرم نہیں تو کیا ہے ۔ صحیح بخاری جلد ۳ صنہ ۲۱ طبع مصر باب خندق اور ارشاد الساری باب غزوہ خندق جلد ۸ صنہ ۱۰ طبع مصر میں ہے :۔

| | |
|---|---|
| ان عمر بن الخطاب جاء یوم الخندق بعد ما غربت الشمس جعل یسب کفار قریش و قال یارسول اللہ ما کدت اصلی حتے کادت الشمس ان تغرب الخ | حضرت عمر بن خطاب یوم خندق آفتاب ڈوبنے کے بعد کفار قریش کو خوب گالیاں دیتے ہوئے آئے اور کہا کہ اے رسول (گالیاں دینے میں) اتنی تاخیر ہو گئی کہ آفتاب غروب ہونے کے قریب تھا (یعنی آفتاب ڈوب جاتا اور مجھے نماز کی پرواہ نہ تھی بلکہ یوں کہوں کہ عمر کو گالی دینا نماز سے زیادہ مرغوب تھا) |

حدیث ثقلین (جسکو میں اوپر لکھ چکا ہوں) کے متعلق لوگوں کا اعتراض ہے کہ حضرت عمر نے اُسے کیوں نہ مانا جب کہ سرور عالم صلعم کا ارشاد ہے ۔ اُس کا جواب صرف اتنا ہی ہو سکتا ہے کہ کسی کی بات ماننے کے دو ہی سبب ہوتے ہیں ۔ یا تو محبت سے مانے یا بزرگ سمجھ کے مانے

حضرت عمر حضرت محمد مصطفٰے صلعم کو دوست رکھتے تھے یا نہیں اس سے مجھے کوئی بحث نہیں البتہ رسول اللہ صلعم سے اپنے نفس کو بہتر مانتے اور جانتے تھے۔ علامہ جلال الدین سیوطی لکھتے ہیں :-

عن عبد اللہ بن ھشام قال کنا مع رسول اللہ وھو آخذ بید عمر بن الخطاب فقال واللہ لانت یا رسول اللہ احب الیّ من کل شئ الا من نفسی فقال النبی صلعم لا یومن احد کم حتے اکون احب الیہ من نفسہ (تفسیر در منثور جلد ۳ صفحہ ۲۲۳ طبع مصر)

عبد اللہ ابن ہشام کہتے ہیں کہ ہم ایک دن رسول اللہ صلعم کے ساتھ تھے وہ حضرت عمر کا ہاتھ پکڑے ہوئے (ٹہل رہے) تھے حضرت عمر بولے خدا کی قسم اے رسول اللہ آپ کو میں اپنی جان کے علاوہ ہر چیز سے زیادہ چاہتا ہوں۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ اے عمر جو مجھے اپنی جان سے زیادہ نہیں دوست رکھتا وہ مومن نہیں ہو سکتا۔

انھیں وجوہ کی بنا پر حضرت عمر سردار دو جہاں حضرت محمد مصطفٰے صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو امور دینی میں روک کر آنحضرتؐ سے کہیں زیادہ اپنے عارف ہونے کا ثبوت دیتے تھے۔ جب عبد اللہ ابن ابی کی نماز جنازہ پڑھانے کے لئے آپ بڑھے تو حضرت عمر نے دامن تھام کر جھٹکتے ہوئے کہا (ما امرک اللہ بھذا) اس کا آپ کو حکم نہیں ہے! اسکے بعد آنحضرتؐ سے کہا اصبت فی الاسلام ھفوۃ ما اصبت مثلہا قط آج آپ نے ایسی لغویت کی ہے کہ کبھی ایسی لغویت نہیں کی (لباب التاویل سورہ توبہ صفحہ ۱۹۲ طبع مصر ۱۳۱۵ھ و درمنثور علامہ جلال الدین سیوطی جلد ۳ صفحہ ۲۶۴ طبع مصر)

(تیسرا سوال) یہ موجودہ قرآن جو آج ہمارے ہاتھوں میں ہے حضرت عثمان ہی کا جمع کردہ ہے یا کسی اور شخص نے جمع کیا ہے۔

(جواب) بعض کتابوں میں ہے کہ یہ قرآن جو ہمارے ہاتھوں میں ہے وہ حضرت عثمان کا جمع کردہ ہے مگر بعض کتابیں برادران اہلسنت کی جو موثق ہونے میں پایہ کمال کو پہونچی ہوئی ہیں اس بات کو کھلے لفظوں میں کہہ رہی ہیں کہ یہ موجودہ قرآن حضرت عثمان کا جمع کردہ نہیں ہے بلکہ حجاج ابن یوسف نے اس کو جمع کیا ہے۔ حضرت عثمان کا جمع کردہ قرآن تو

انھیں کے زمانہ تک رہا۔ اونکے مرتے ہی وہ بھی دفن ہو گیا۔ اسکی دلیل یہ ہے کہ حجاج بن یوسف نے جس وقت مدینہ میں اپنا جمع کردہ قرآن بھیجا تھا تو عثمان والے بگڑ اٹھے۔ لوگوں نے کہا کہ اچھا حضرت عثمان والا قرآن لاؤ تاکہ پڑھا جاوے* تو اون لوگوں نے عاجزانہ کہا کہ دنیا میں اب اُن کا جمع کیا ہوا قرآن کہاں ہے وہ تو اُنھیں کے ساتھ دفن ہو گیا۔

عن محرز ابن ثابت مولی سلمی بن عبد الملک عن ابیہ قال کنت فی حرس الحجاج بن یوسف فکتب الحجاج المصاحف ثم بعث بھا الی الامصار و بعث بمصحف الی المدینۃ فکرہ ذالک آل عثمان فقیل لھم اخرجوا مصحف عثمان یقرأ فقالوا اصیب المصحف یوم مقتل عثمان الخ تاریخ وفاء الوفاء جلد ۱ صفحہ ۴۸۱ طبع مصر ۱۳۲۶ ہجری

(ترجمہ) محرز ابن ثابت مولی سلمی بن عبد الملک نے اپنے باپ سے روایت کی ہے وہ کہتا ہے کہ میں حجاج ابن یوسف کے پاس رہا کرتا تھا۔ حجاج ابن یوسف نے قرآن شریف جمع کرکے لکھا اور اوس کو تمام شہروں میں بھیجدیا۔ اسی سلسلے میں ایک مصحف مدینہ بھی بھیجا۔ حضرت عثمان کی اولاد نے جب اس قرآن کو دیکھا تو بہت دل تنگ ہوئے۔ لوگوں نے اس کا احساس کرتے ہوئے کہا کہ حضرت عثمان کا جمع کیا ہوا قرآن* اوسی دن فوت ہو گیا جس دن وہ مرے ہیں لہذا ہم لوگ مجبور ہیں اتنہی۔ چونکہ حضرت عثمان کا جمع کردہ قرآن نظروں سے غائب ہو گیا تھا لہذا اوس زمانہ کے جلیل اور بزرگوار علماء نے بھی اُسے زینتِ طاقِ نسیاں کر دیا تھا۔

| | |
|---|---|
| ان مصحف عثمان رضی اللہ عنہ تغیب فلم نجد لہ خبراً بین الاشیاخ تاریخ وفاء الوفاء جلد ۱ صفحہ ۴۸۲ طبع مصر | حضرت عثمان کا جمع کیا ہوا قرآن قطعاً غائب تھا۔ یہی وجہ ہے کہ بزرگوں میں اس کا نہ کوئی ذکر پاتے ہیں اور نہ تذکرہ۔ |

ان معتبر اور موثق روایتوں سے روز روشن کی طرح واضح ہو گیا کہ یہ قرآن انھیں کی کتابوں کی بنا پر حضرت عثمان کا جمع کردہ نہ رہا۔ لہذا برادران اہلسنت پہلے اپنے قرآن عثمانی کو تلاش کریں اوسکے بعد ایمان بالقرآن کا دعوے کریں گے۔ ایڈیٹر صاحب نقارہ جناب بسمل لکھنوی نے اسی کی طرف اپنے ایک شعر میں اشارہ کیا تھا جس کا مطلب آج واضح ہو گیا۔ اون کا شعر بصورت تحریف پیش کرتا ہوں ؎

* نکالو تاکہ پڑھا جاوے۔ اُن لوگوں نے جواب دیا کہ سخت افسوس تو اسی کا ہے کہ حضرت عثمان کا جمع کیا ہوا قرآن تو

ہمارا ہاتھ ہے قرآن پاک سے خالی ۔: نہیں ہے ہم کو کوئی آل مصطفیٰ سے کام
سید نجم الحسن کراروی، ادیب فاضل، فقیہ فاضل۔ فاضل حدیث۔ صدر الافاضل سرپرست شیعہ مشن پرگنہ کراری۔ ضلع الہ آباد

# ترقی کا اصلی راز

(از جناب میر نصرت علی صاحب میسوری)

انسان کو درجہ کمال تک پہونچنے کے لئے سخت مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ بزدل آدمی ان مصائب کا مقابلہ کرنے سے گریز کرتے ہیں اور عمر بھر قعر گمنامی میں بسر کرکے دنیا سے بے نیل مرام رخصت ہو جاتے ہیں دون ہمت مشکلات سے دب جاتے ہیں۔ لیکن عالی ہمت مشکلات سے اور زیادہ اُبھر جاتے ہیں۔ وہ فتوحات جو آسانی سے حاصل ہوتی ہیں کم قیمت ہوتی ہیں۔ قابل قدر فتوحات تو وہ ہیں جو سخت کشمکش کا نتیجہ ہوں۔ مشکلات سے خوفزدہ ہونا گویا جوہر انسانیت کو کھو دینا ہے۔ مشکلات انسان کے لئے نہایت سودمند ہوتی ہیں۔ وہ اس میں جرأت پیدا کرتی ہیں اور اسے مصائب کا مقابلہ کرنے کے لئے تیار کرتی ہیں۔ ڈاکٹر اقبال نے کیا خوب کہا ہے۔

بکیش زندہ دلان زندگی جفا طلبی است ۔: سفر بکعبہ نہ کردم کہ راہ بے خطر است

عالی ہمت انسان تکالیف کا مردانہ وار مقابلہ کرتے ہیں اور ترقی کے اعلےٰ مدارج پر پہونچ کر آنے والی نسلوں کے لئے مشعل ہدایت بن کر چمکتے ہیں۔ جتنی ہی رکاوٹیں انکے راستہ میں حائل ہوتی ہیں اتنی ہی محنت و کاوش سے وہ ان کو دور کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ ہمارے رسول مقبول صلعم برسوں مشکلات کا مقابلہ کرکے اس قابل ہوئے کہ عرب کو راہ راست پر لائیں حسینؑ نے اپنے اور اپنے دوستوں اور عزیزوں کے خون سے اپنے مقصد کو کامیاب بنایا۔ ان ائمہ و بزرگان دین کے علاوہ دیگر دنیا کے مشاہیر کا بھی یہی عالم ہے۔ جب ڈیموستھنیز پہلے پہل تقریر کرنے کے لئے مجمع کے سامنے کھڑا ہوا تو اس کی بہت بُری گت بنائی گئی لوگوں نے اتنا شور مچایا اور اسکی ایسی ہنسی اُڑائی گئی کہ وہ بہت شکستہ اور آزردہ ہوا کیونکہ اس کی آواز پست تھی اور سانس بھی جلد ٹوٹ

جاتی تھی۔ ان ہی عیوب کی وجہ سے فقرے ایسے ٹوٹے پھوٹے اور بے جوڑ نکلتے تھے کہ سارا مطلب خبط ہو جاتا تھا الغرض وہ اس مجمع سے پشیمان ہو کر نکلا اگر کوئی پست ہمت ہوتا تو ان مشکلات کے سامنے فن تقریر کو ہمیشہ کے لئے خیرباد کہہ دیتا لیکن ڈیموستھینز نے کہ ہمت باندھ لی اور ارادہ کر لیا کہ خواہ کچھ بھی ہو میں فن تقریر میں یگانۂ روزگار ہو کر رہونگا۔ غرض اس فن کی تعلیم کے لئے اس نے ایک تہ خانہ تیار کرایا جس میں روزمرہ اپنی آواز و اشارات درست کرنے کی سعی کرنے لگا۔ بعض اوقات دو دو تین تین مہینے مسلسل اسی جگہ پڑا رہتا اور اپنا آدھا سر مونڈ دیتا کہ جی بھی چاہے تو شرم کی وجہ سے باہر نہ نکل سکے۔ نیز لوگوں کے شور و غل کا مقابلہ کرنے کے لئے اپنے آپ کو اس طرح تیار کرتا کہ سمندر کے ساحل پر جا کر لہروں اور موجوں کے شور و غل کے روبرو تقریر کرتا۔ آواز کی پستی اور ہکلاپن کا علاج اس نے یوں کیا کہ منہ میں چھوٹے چھوٹے سنگریزے رکھ کر تقریر کی مشق کی۔ آواز سدھارنے کی یہ تدبیر کی کہ چڑھائیوں پر چڑھتے وقت یا دوڑنے میں جب سانس پھول جاتی تو زور زور سے شعر یا نثر پڑھتا۔ آخر کار یہی ڈیموستھینز فن تقریر میں یگانہ روزگار ہوا۔ آج کل ہمیں ہزاروں نوجوان ایسے ملیں گے جو غربت و مفلسی کا عذر لنگ پیش کر کے اپنی قیمتی زندگی کو تباہ کر دیتے ہیں۔ وہ اس امر کو فراموش کر دیتے ہیں کہ کامیابی کے زینے پر چڑھنے کے لئے جس قدر مفلسی و ناداری ممد و معاون ہوتی ہے اور کوئی شے نہیں ہوتی۔ عالی ہمت انسان کو مفلسی اور ناداری کامیابی حاصل کرنے کو روک نہیں سکتی بلکہ وہ افلاس میں زیادہ مستقل مزاجی تندہی اور اولو العزمی سے محنت اور سعی کر کے کامیابی حاصل کرتے ہیں۔ دادا بھائی نوروزجی کا باپ بچپن میں فوت ہو گیا اسکی ماں اتنی غریب تھی کہ وہ اسکی مدرسے کی فیس ادا کرنے سے بھی قاصر تھی تاہم نوروزجی مدرسہ میں داخل ہو گیا۔ وہاں اس قدر محنت و جانفشانی سے کام کرتا تھا کہ ہمیشہ جماعت میں اول رہتا اور قریبا تمام کے تمام انعامات حاصل کر لیتا یہی نادار نوروزجی بعد ازاں مادر ہند کا مایہ ناز سپوت بنا کیونکہ وہ پہلا ہندوستانی ہے جو برطانیہ عظمیٰ کی پارلیمنٹ کا ممبر ہوا۔

اس زمانے میں جب نیوٹن نے نہایت عظیم الشان علمی معلومات دریافت کیں۔ وہ اس قدر مفلس تھا کہ رائل سوسائٹی کی فیس ادا نہیں کر سکتا تھا سر شمس الہدےٰ نے اپنی ذاتی محنت و

کاوش سے ایک غریب مدرس کی حیثیت سے ترقی کرکے بنگال کی کونسل کے صدر کے منصب جلیلہ پر فائز ہوا ۔ جب گارفیلڈ تعلیم حاصل کرنے کے لئے چسٹر کے مدرسہ میں پہنچا تو وہ سر پر کھانے پکانے کے برتنوں کا بھاری بوجھ اُٹھائے ہوئے تھا وہ اس قدر نادار تھا کہ دوسرے طلبار کے ساتھ کھانے کا خرچ برداشت نہیں کرسکتا تھا اس کے کپڑے نہایت خستہ حالت میں تھے اس کے پاس قریباً بیس روپیہ تھے ۔ لیکن اس نے مفلسی اور ناداری کو عار نہیں سمجھا اور نہ ان کے دباؤ سے ترقی کرنے سے رکا ۔ ادھر تعلیم پاتا رہا اور اُدھر فرصت کے وقت میں ایک معمار کے تختے چیرا کرتا تھا اور اس کی اُجرت سے اپنی تعلیم کے اخراجات ادا کرتا ۔ آخر کار یہی گارفیلڈ آگے چل کر امریکہ کے ممالک متحدہ کا صدر بنا۔

یورپ میں بے شمار ایسی مثالیں ملتی ہیں کہ مفلس اور نادار آدمی محض اپنی ذاتی محنت کے زور پر اعلےٰ سے اعلےٰ مدارج ترقی پہونچ گئے ۔ ابراہیم لنکن جس کا شمار ممالک متحدہ امریکہ کے بہترین پریسیڈنٹوں میں کیا جاتا ہے اس قدر غریب تھا کہ وہ کسی اسکول یا کالج میں تعلیم نہ پا سکا ۔ فریڈرک ڈگلاس کہتا ہے کہ مجھے ایک چھوٹے سے سیاہ فام حبشی لڑکے کا حال معلوم ہے جس کے سر سے والدین کا سایہ جب وہ چھ سال ہی کا تھا اُٹھ گیا وہ غلام تھا اور اسکی کفالت کرنے والا کوئی نہ تھا ۔ وہ جھونپڑی میں مٹی کے فرش پر سوتا تھا سردی کے موسم میں لحاف نہ ہونے کی وجہ سے وہ ایک بورے کے تھیلے میں سر ڈال کر اور پاؤں کو گرم راکھ میں رکھ کر سو رہتا اکثر اوقات اسے کھانے کے لئے سوائے مکئی کے بھٹے کے اور کچھ نہ ملتا ۔ نہ اسے کسی مدرسے میں تعلیم حاصل کرنے کی توفیق تھی ۔ اسکی کتابیں وہ اشتہارات تھے جو دیواروں پر چسپاں کئے جاتے تھے ۔ انھیں اشتہارات کے ذریعہ اس نے لوگوں کی مدد سے لکھنا پڑھنا سیکھ لیا اسکے بعد اس نے وعظ کرنا شروع کر دیا اور کسی قدر لوگوں میں مشہور ہو گیا ۔ بعد ازاں وہ لڑکا جمہوریہ امریکہ میں بڑے بڑے عہدوں پر فائز ہوا اور اس نے کچھ دولت بھی جمع کرلی ۔ وہ لڑکا میں ہوں ۔ جو کچھ میں نے کیا تم بھی کرسکتے ہو ۔ اپنے علم کے وسیع کرنے کی کوشش کرتے رہو ۔ جب تک تم جہالت میں ڈوبے رہوگے اُس وقت تک بنی نوع انسان سے عزت کا خراج وصول نہیں کرسکوگے ۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے کہ زندگی کے رازوں میں ایک عجیب راز یہ ہے کہ ذہانت جو خدا کی سب سے بڑی

نعمت ہے مفلسی و ناداری کے جوش میں پرورش پاتی ہے۔ اس کے سب سے عظیم الشان کارنامے ان ہستیوں نے پایۂ تکمیل کو پہنچائے ہیں جن کے سروں پر مصائب و آلام کے پہاڑ ٹوٹ پڑے۔ ذہانت نہ تو بڑے بڑے محلوں نہ بڑے بڑے کتب خانوں اور نہ آرام و آسائش کے دامن میں پیدا ہوتی ہے بلکہ یہ نعمت غیر مترقبہ ناداری۔ افلاس اور غربت زدہ گھروں میں جنم لے کر سختیوں اور تنگیوں کے مدرسے میں تعلیم پاتی ہے جو گمنامی کے ظلمت کدے سے نکل کر شہرت کے آسمان پر چمکتی ہے۔ مستقل مزاج آدمی کو کوئی مصیبت کوئی رکاوٹ ترقی کرنے سے نہیں روک سکتی۔ اگر راستے میں پتھر ڈالے جائیں تو وہ ان پتھروں کا زینہ بنا کر ترقی کی بلندی پر پہنچ جاتا ہے۔ اگر اس کو جیل خانے میں مقید کیا جائے تو وہ اس قید کو فرصت گردان کر دنیا کے سامنے پلگرمز پروگرس کی سی مشہور عالم تصنیف پیش کر دیتا ہے۔ مولانا محمد ہارون اعلی اللہ مقامہٗ فارغ التحصیل ہوتے ہی ایک انتہائی مزمن و موذی مرض میں مبتلا ہو گئے جس کا سلسلہ بیس برس سے زائد تک قائم رہا آپ نے اس عالم میں بھی برابر تصنیف و تالیف کا سلسلہ جاری رکھا۔ انگلیاں بیکار ہو جاتیں تو ان چیتھڑے لپیٹ کر سلسلۂ تحریر جاری رکھتے۔ اسی طرح تاحیات کتابیں لکھیں جن کی مجموعی تعداد ایک سو پانچ ہے۔

مشہور مورخ گرین جب ہسٹری آف انگلینڈ کے لئے کافی مواد جمع کر چکا تو وہ ایک مہلک بیماری میں مبتلا ہو گیا حکیموں نے مایوسی کا اظہار کیا لیکن اس ہمت کے پتلے نے معمول سے زیادہ کام کرنا شروع کر دیا۔ اس نے سوچا کہ جتنا وقت میں موت کے پنجے سے چھین سکتا ہوں اتنا مجھے اپنے کام کی تکمیل میں صرف کرنا چاہیئے۔ اس کا مرض روز بروز بڑھتا گیا بایں ہمہ اس نے پانچ ہفتہ میں تاریخ کو ختم کر ہی لیا۔ ڈاکٹروں کی رائے تھی کہ گرین محض اپنی روحانی طاقت اور پختہ ارادے کی وجہ سے اتنا عرصہ زندہ رہ سکا۔ اس زمانہ میں وہ اس قدر کمزور اور ناتوان ہو گیا تھا کہ قلم یا کتاب تک اٹھانے سے معذور تھا۔ بعض اوقات گھنٹوں سخت تکلیف اور درد کے باعث کراہتا رہتا لیکن اس حالت میں بھی اس نے کتاب کے اکثر حصوں کی کئی دفعہ تصحیح کی۔ وہ آخر وقت تک کام کرتا رہا۔ جب نزع کا وقت آیا تو اس نے کہا کہ اب میں کام نہیں کر سکتا۔ راجہ رام موہن رائے نے دیکھا کہ ہندوؤں کی حالت بہت خراب ہو گئی

ہے یہ اپنے ملک سے باہر جانے کو گناہ سمجھتے ہیں اور اس تنگ نظری کے باعث کسی قسم کی ترقی نہیں کر سکتے۔ اس نے ہندو سوسائٹی کی اصلاح کی ٹھانی لیکن اس کو ایسی تکالیف دی جاتیں کہ بسا اوقات اس کی جان معرض خطر میں ہوتی مگر وہ ان مصائب و آلام سے بالکل نہ دبا۔ اس نے نئی روشنی کی تعلیم لوگوں میں پھیلادی اور بالآخر اپنے ارادے میں کامیاب ہوگیا۔ آج علی گڑھ یونیورسٹی کا چپہ چپہ سرسید کی مساعی جمیلہ کی داد میں رطب اللسان ہے لیکن جب انھوں نے پہلے پہل اپنی قوم کو خواب غفلت سے بیدار کرنے کے لئے ایک ایسی تعلیم گاہ کھولنی چاہی جس میں علوم شرقیہ کے ساتھ ساتھ علوم غربیہ کی تعلیم بھی ہو سکے تو طرح طرح کی رکاوٹیں ان کے راستے میں حائل ہوگئیں۔ اکثر تنگ دل مولویوں اور ملاؤں نے اپنے حسب معمول ان کی تکفیر کے فتوے دیئے ہر ممکن طریق سے ان کو بے عزت کرنا چاہا۔ بعض شریروں نے چندے کے بجائے پھٹے اور پرانے جوتے بھیجے لیکن وہ شیر مرد اپنے ارادے سے ذرا پیچھے نہ ہٹا آخر کار کامیابی نے ان کے پاؤں کو چوما سرسید کی حسب خواہش یہ شعر جوان کی زندگی کے اس پہلو کی صحیح تصویر ہے آپکی قبر پر کندہ ہے ؎

تاب یک جلوہ نیاورد نہ موسیٰ و نہ طور ؛ ایں دلم ہست کزیں گونہ ہزاران دیداست

یہ عجیب بات ہے کہ علم و فضل کے ساتھ مناسبت رکھنے والے بزرگوں کی زندگیاں فقر و فاقہ تہیدستی و تنگ حالی میں بسر ہوئی ہیں۔ انگلینڈ کے مشہور شاعر ملٹن نے اپنی تمام عمر کی شاہکار پیراڈائز لاسٹ فقر و افلاس کی حالت میں ختم کی تھی اور اس پر طرہ یہ کہ وہ اس وقت نابینا بھی ہو گیا تھا۔ شہید ثانی علامہ زین الدین نے قیدخانہ کے اندر پتوں کے اوپر شرح لمعہ تصنیف فرمائی جو فقہ کی مشہور عالم کتاب ہے اور آج تک تمام عربی مدارس میں پڑھائی جاتی ہے۔ علامہ طبری کی ایک مرتبہ تنگ دستی کی وجہ سے یہ حالت ہوگئی تھی کہ انھیں اپنی دونوں آستینیں کاٹ کر فروخت کرنا پڑیں۔ ایک اور بزرگ کے متعلق مشہور ہے کہ جب تنگ دستی کی وجہ سے انھیں پے در پے فاقے ہونے لگے اور بھوک نے انھیں ضعیف و معذور کردیا تو وہ نانبائی کے یہاں جاکر کھانوں کی خوشبو سے اپنی طبیعت بہلایا کرتے تھے۔

کامیابی کے مندر میں داخل ہونے کی کوئی شاہراہ نہیں جو کوئی اس مندر میں داخل ہونا چاہتا ہے وہ اپنا دروازہ آپ بناتا ہے جونہی وہ اندر داخل ہو جاتا ہے یہ دروازہ جھٹ مسدود

ہو جاتا ہے اور اس میں سے کسی کو بھی گزرنے کی اجازت نہیں ہوتی حتٰی کہ اسکی اولاد بھی اس دروازے سے داخل نہیں ہو سکتی۔ جب ہمارے تمام امور خوش اسلوبی سے سرانجام ہو رہے ہوں اور راستے میں کوئی مشکل اور رکاوٹ نہ ہو تو اس وقت بہادر بننا آسان ہے۔ لیکن جب ہر طرف سے ہمارے گرد مصائب کی گھٹائیں چھا جائیں اور ہمیں اس بات کا ہوش نہ ہو کہ کیا کریں اور کدھر جائیں تو اس وقت ہماری جرأت و دلیری کا امتحان ہوتا ہے۔ اس امتحان میں ہم میں سے اکثر دون ہمتی کے باعث کشمکش سے دست بردار ہو جاتے ہیں یا آسان ترین طریقہ اختیار کر لیتے اور بلند ارادوں کو ترک کر دیتے ہیں۔ معمولی درجہ کی معیشت سے مطمئن ہو جاتے ہیں اور ہم میں جرأت نہیں ہوتی کہ ہم اپنے مستتر قوٰی کی نشو و نما کر کے مکمل انسان بن جائیں۔

## مولوی ثناء اللہ صاحب کا اپنی غلط فہمی پر اصرار

اخبار اہلحدیث مورخہ ۲۹ اپریل ۱۹۳۸ء کے صفحہ ۵ پر مولوی نور الٰہی صاحب گرجاکھی نے چند روایات نکاح ام کلثومؓ کے بارے میں شیعہ سنی کی لکھی ہیں اور تمہید یوں شروع کی ہے۔

"چند دن ہوئے ایک شیعہ دوست میرے پاس آیا دوران گفتگو میں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی شان حق میں گستاخی کرنے لگا۔ میں نے کہا زبان کو روکو۔ حضرت علی مرتضیٰؓ کے وہ داماد ہیں۔ اگر حضرت علیؓ یہ بات سن لیتے تو ہرگز برداشت نہ کرتے اوس نے کہا توبہ توبہ حضرت عمر ہرگز حضرت علیؓ کے داماد نہ تھے۔ میں نے کہا اگر یہ ثابت کر دیا جاوے تو پھر اُس نے کہا میں شیعہ مذہب چھوڑ دوں گا۔ میں نے اونکی کتابوں سے نکال کر دکھا دیا جس پر اوس شیعہ دوست نے کہا لکھ دو تاکہ میں علمائے شیعہ کو دکھا کر تسلی کروں اگر کسی نے جواب نہ دیا تو میں شیعہ مذہب سے بیزاری کا اعلان کر دوں گا۔"

اسکے بعد مولوی نور الٰہی صاحب نے چند روایات سنی و شیعہ لکھ کر اپنے زعم میں ثابت کرنا چاہا ہے کہ وہ ام کلثوم جس کا نکاح حضرت عمر سے ہوا تھا وہ بنت جناب فاطمہ تھی حالانکہ یہ غلط ہے اور امر واقعہ و درائت کے خلاف ہے۔ کیونکہ وہ ام کلثوم جس کا نکاح حضرت عمر سے ہونا بیان کیا جاتا ہے بعد امیر معویہ فوت ہوئی اور اسی دن اوس کا پسر زید فوت ہوا

دونوں پر نماز جنازہ امام حسن علیہ السلام اور ابن عمر نے پڑھی یا بقول امام نسائی سعید بن العاص صحابی نے پڑھی۔ امام حسن بعہد امیر معویہ ۴۹ھ ہجری یا ۵۰ھ ہجری میں شہید ہوئے اور سعید بن عاص صحابی ۵۹ھ ہجری میں فوت ہوئے۔ دیکھو استیعاب تاریخ خمیس وصواعق محرقہ و اسعاف الراغبین وغیرہ۔

یہ بھی غلط ہے کہ ام کلثوم کا نکاح بعد انتقال حضرت عمر کے محمد بن جعفر سے ہوا۔ کیونکہ محمد بن جعفر حضرت عمر کے قتل ہونے سے تین چار سال قبل تستر یعنی شوستر کی لڑائی میں شہید ہو چکے تھے۔ دیکھو استیعاب وغیرہ۔ پس ثابت ہے کہ وہ ام کلثوم جس کا نکاح حضرت عمر سے ہوا تھا وہ معہ اپنے پسر زید کے بحیات امیر معویہ اور معرکہ کربلا ۶۱ھ ہجری سے پہلے فوت ہو چکی تھی۔ اس میں مولوی ثناء اللہ صاحب کو اختلاف نہیں ہے اور اس میں سب کو اتفاق ہے کہ ام کلثوم بنت فاطمہ علیہا السلام معرکہ کربلا ۶۱ھ ہجری میں زندہ موجود رہی ہیں۔ دیکھو مقتل ابو اسحاق اسفرائنی و مقتل ابو مخنف و روضۃ الشہداء و تحریر الشہادتین وغیرہ۔ یہ امر بھی متفق علیہ ہے اس میں کوئی اختلاف نہیں ہے کہ جناب زینب بنت جناب فاطمہ علیہا السلام کا نکاح عبد اللہ بن جعفر سے ہوا تھا اون سے دو لڑکے عون و علی پیدا ہوئے تھے جو معرکہ کربلا میں شہید ہوئے جناب زینبؑ کے انتقال پر عبد اللہ بن جعفر کا نکاح ام کلثوم بنت فاطمہ سے ہوا۔ اور یہ عبد اللہ بن جعفر ام کلثوم کو زندہ چھوڑ کر ۸۰ھ ہجری میں فوت ہو گئے تھے اس سے بھی ثابت ہے کہ ام کلثوم بنت فاطمہ ۸۰ھ ہجری تک زندہ تھیں۔ دیکھو تاریخ خمیس واستیعاب وغیرہ۔ چونکہ وہ ام کلثوم جو حضرت عمر کے نکاح میں تھی ام کلثوم بنت فاطمہ نہ تھی اس لئے مولوی نور الہی صاحب کی اس معاملہ میں جانکاہی اور مولوی ثناء اللہ صاحب کی تائید غلط اور رائگاں ہے۔ تمہید میں جو مولوی صاحب نے یہ لکھا ہے کہ: بان کو روکو حضرت علیؑ سن لیتے تو ہرگز برداشت نہ کرتے۔ مولوی صاحب کا یہ کہنا بھی غلط ہے کیونکہ جس معاملہ میں یہ فقرہ لکھا ہے وہ مشتبہ اور موضوع ہے۔ بلکہ موزون اور اوس سے اچھا یہ ہوتا کہ مولوی صاحب یہ فرماتے کہ حضرت عمر رسول اللہؐ کے خسر تھے اگر رسول اللہؐ سن لیتے تو ہرگز برداشت نہ کرتے۔ اور حضرت عمر کا رسول اللہؐ کا خسر ہونا متفق علیہ ہے اور رسول اللہؐ اپنے خسر حضرت عمر پر بہت مہربانی فرماتے تھے۔ چنانچہ جب جناب حفصہ دختر حضرت عمر لیتے اپنی زوجہ کو

شیعوں سے کوئی خصوصیت نہیں ہے۔ ہر مذہب و ملت میں تقیہ کے موقع پر تقیہ کرنا اخلاقاً جائز ہے۔ پھر یہ کس درجہ کی بے انصافی ہے کہ تمام دنیا تقیہ کے موقع پر تقیہ کرے اور وہ اخلاقاً یا مذہباً کسی طرح بُرا نہ سمجھا جائے مگر جب غریب شیعہ اپنی جان بچانے کے لئے اپنا راز چھپائیں تو وہ قابل معافی نہ ہوں۔ اس قدر ضرور صحیح ہے کہ تقیہ کو شیعوں کے ساتھ اتنی خصوصیت ضرور ہے کہ گزشتہ زمانہ میں تمام دنیا کے تقیہ کرنے والوں سے اُن کا نمبر بڑھا ہوا تھا۔ مگر ساتھ ہی یہ بھی صحیح ہے کہ کسی اور قوم کو تقیہ کرنے کی ایسی مجبوریاں بھی پیش نہیں آئیں جیسی اس فرقہ کو۔ ظاہر ہے کہ جس قوم پر اظہار مطلب کرتے بلکہ لفظ شیعہ منہ سے نکالتے بجلی گرائی جاتی ہو۔ یا جس کو صبح سے شام تک دس بارہ مرتبہ وہ کہنے کی مجبوریاں ہوتی ہوں جو وہ یقیناً کہنا نہیں چاہتا۔ اور سلطنت کے زبردست ہاتھ جس کے نیست و نابود کردینے کے لئے ہر وقت آمادہ رہتے ہوں وہ قوم تقیہ نہیں کریگی تو کیا وہ لوگ کرینگے جو ہم کو تقیہ کے لئے مجبور کرتے تھے اور جن کا پورا قبضہ دنیوی حکومت پر تھا۔ ہم پر کیا گزری اور کن مجبوریوں نے ہمیں تقیہ کرنے پر مجبور کردیا اس کا بیان آسان نہیں۔ تاریخ کے اوراق اُن سے بھرے ہیں۔ ہمارا یہ کہنا کہ ہم مجبوراً تقیہ کرتے تھے اور اگر تقیہ کا موقع نہ ہوتا تو ہم ہرگز تقیہ نہ کرتے دعوے بے دلیل نہیں ہے۔ دیکھو وہی شیعہ قوم جو آج سے دو سو برس پہلے تقیہ کی آڑ میں چھپ کر ایک جھوٹ بولنے والی قوم مشہور کی جاتی تھی آج غیر مسلم قوموں کے تسلط اور غلبہ سے تقیہ کو اس زمانہ میں غیر ضروری سمجھ رہی ہے اور جس طرح غیر قومیں ان پر ہنستی تھیں آج شیعہ بھی اپنے گزشتہ تقیہ کے بُرا کہنے والوں پر کبھی ہنستے ہیں کبھی سمجھانے کی کوشش کرتے ہیں اور کبھی مخاطب کو ناسمجھ جان کر خاموش ہوجاتے ہیں۔

**مولوی صاحب**۔ وہ غیر مسلم قومیں کون ہیں جن کی وجہ سے اس زمانہ میں تم لوگوں کے لئے تقیہ کی ضرورت باقی نہیں رہی۔

**ہدایت خاتون**۔ یہی یورپ کی سلطنتیں جن کے خوف سے برادران اہلسنت شیعوں سے نہ ٹرکی میں بول سکتے ہیں نہ حجاز میں نہ مصر میں۔ نہ ہندوستان میں۔ اور اسی وجہ سے اب ہم لوگوں کی تعداد برابر ترقی کرتی جارہی ہے۔ تقیہ ہی کی وجہ سے ہم زندہ رہے اور

اسی کے سبب سے خدا ہم لوگوں کو برابر ترقی دیتا جاتا ہے۔

**مولوی صاحب۔** پھر وہی بے عقلی کی باتیں۔ تقیہ کی وجہ سے کیسے ترقی ہوگی؟ ایسی بات بولتی ہو جو کسی کے وہم و گمان میں بھی نہ آئے۔

**ہدایت خاتون۔** تم وہم و گمان کہتے ہو اور میرے پاس یورپ کے محققین کی رائیں موجود ہیں جو اس تقیہ کو شیعوں کی ترقی کا زبردست ذریعہ کہتے ہیں۔

**مولوی صاحب۔** تم نے خواب میں وہ رائیں دیکھی ہوں گی۔

**ہدایت خاتون۔** تمہارے منہ میں زبان ہے جو چاہو کہو لیکن یہ یقین رکھو کہ ہم شیعہ کبھی غلط نہیں کہتے اور جو دعوے کرتے ہیں اسکی دلیل رکھتے ہیں۔

**مولوی صاحب۔** اچھا بتاؤ۔ یورپ کے کس محقق نے لکھا ہے کہ تقیہ سے شیعوں نے ترقی کی!

ہدایت خاتون اُٹھ کر گئیں۔ الماری سے ایک کتاب نکال لائیں اور پھر کہا:۔

**ہدایت خاتون۔** دیکھو ڈاکٹر جوزف نے جو فرانس کا ایک مشہور مورخ ہے اس کتاب میں جس کا نام اُس نے "اسلام اور اسلامیان" رکھا ہے اسلامی فرقوں سے ہر ایک کی ترقی کا حال مدلل و مشرح لکھا ہے۔ مصنف مذکور کا دعوے ہے کہ مسلمانوں کا حال مثل اُسکے اب تک یورپ کے کسی مورخ نے ایسا مدلل نہیں لکھا ہے۔ ڈاکٹر موصوف شیعوں کے متعلق لکھتا ہے "چونکہ حکومت اور پورا پورا اقتدار شیعوں کو سوا اسے اس قلیل مدت کے (جو حضرت علیؑ کی خلافت کا زمانہ تھا) کبھی میسر نہیں ہوا اس سبب سے ان کی قوت زیادہ نہ تھی۔ ٹڈیوں کی طرح منتشر تھے اور جان کے خوف سے اپنے تئیں علانیہ ظاہر نہیں کرتے تھے... اسلام کے ابتدائی زمانہ میں یہ فرقہ اتنا ظاہر نہ تھا۔ اس گروہ کی قلت کے سبب دو ہو سکتے ہیں۔ اول یہ کہ ریاست وحکومت جو فی نفسہ کسی مذہب کے پیروؤں کی ترقی کا باعث ہو سکتی ہے دوسرے فرقہ کے ہاتھ میں تھی۔ دوسرے اس گروہ کا قتل وغارت جو ہر موقع اور میدان میں ہوتا رہا ہے۔ یہی باعث ہوا کہ شیعوں کے پیشوایان دین نے اپنے تابعین کی جان و مال بچانے کی غرض سے مذہب شیعہ کو دوسروں سے چھپانے کا حکم دیا۔ **تقیہ نے اس فرقہ کو قوی بنا دیا۔** چونکہ ظاہر نہ تھے اُن کے زبردست مخالف ان کے قتل وغارت کا موقع نہیں پاتے تھے... کچھ عرصہ نہ گزرا کہ اس گروہ

نے بلندی حاصل کر کے ترقی کی اور کتنے ہی وزیر اور بہت سے بادشاہ اور خلیفہ اس مذہب کے بعضے تقیہ میں اور بعضے علانیہ معتقد ہو گئے ..... ہم قرائن واسباب سے نتیجہ نکال سکتے ہیں کہ تھوڑا عرصہ نہیں گزرے گا کہ یہ فرقہ از روے شمار تمام اسلامی فرقوں سے بڑھ جائیگا۔ ایک دو قرن گزرے کہ یہ فرقہ سوائے ایران کے عموماً بسبب قلت و عدم قدرت اپنے مذہب میں تقیہ کرتا تھا جب سے کہ دول مغرب نے ممالک مشرقیہ میں تسلط حاصل کیا ہے اور تمام مذہبوں کو آزادی بخشی ہے فرقہ شیعہ بھی علے الاعلان ہر جگہ اپنے مراسم مذہبی عمل میں لاتا ہے اور یہ آزادی ان لوگوں کے حق میں ایسی مفید ثابت ہوئی ہے کہ تقیہ کا نام مذہب شیعہ سے اُٹھ گیا۔"

**مولوی صاحب** ۔ واہ تمہارے پاس لڑائی کے سب ہتھیار موجود ہیں۔

**ہدایت خاتون** ۔ لڑائی نہیں بلکہ ہدایت کے (ہنس کر) اور شاید اسی وجہ سے خدا نے میرا نام ہدایت خاتون رکھوا دیا۔

**مولوی صاحب** ۔ نہیں ابھی تو تم ضلالت پر ہو ۔ جب اس باطل مذہب کو ترک کر کے مذہب حق اہلسنت وجماعت اختیار کرو گی تب اسم با مسمےٰ ہو جاؤ گی۔

**ہدایت خاتون** ۔ خیر میں تو کہہ چکی ہوں کہ تم اپنے مذہب کی حقیت ثابت کر دو تو میں ضرور سُنی ہو جاؤنگی۔ ہٹ دھرمی میرے مذہب میں جائز نہیں۔ نہ کوئی شیعہ اس کو پسند کرتا ہے۔

کتاب تحفہ اثنا عشریہ کی حالت

**مولوی صاحب** ۔ خیر میں مانے لیتا ہوں کہ تقیہ کا حکم عقل بھی دیتی ہے۔ اور خدا اور رسولؐ نے بھی دیا ہے۔ جب بھی میری ہی جیت ہے تمہاری نہیں۔

**ہدایت خاتون** ۔ وہ کس طرح ۔

**مولوی صاحب** ۔ جس تقیہ کی خوبی تم نے ثابت کی اُسی تقیہ پر شاہ عبدالعزیز صاحب نے عمل کیا تو کیا برا کیا ؟

**ہدایت خاتون** ۔ اے سبحان اللہ ۔ جب ضرورت ہوتی ہے تب تقیہ کیا جاتا ہے یا بے ضرورت؟ کیا اُس زمانہ میں کسی شیعہ کی حکومت یا بادشاہت تھی جسکے ڈر سے شاہ صاحب نے اپنا نام چھپایا اور فرضی نام سے یہ کتاب لکھی ؟ اُن کے تقیہ کرنے کا سبب بھی تو بیان کرو۔

**مولوی صاحب**۔ اچھا تم ہی بتاؤ۔ کیوں انھوں نے اس کو غلط نام سے رکھا اور اپنا نام ظاہر کرنا پسند نہیں کیا۔ اس کتاب میں کیا خرابی ہے۔

**ہدایت خاتون**۔ اس کی بہت وجہیں ہیں مجھ سے نہ پوچھو تو بہتر ہے۔

**مولوی صاحب**۔ نہیں بتانے میں کیا ہے۔ ہم لوگ تو اس کتاب کو بڑی عزت سے دیکھتے ہیں۔ اور تم اس کتاب کی خرابی کی بہت سی وجہیں کہتی ہو۔ ذرہ میں بھی تو سنوں۔

**ہدایت خاتون**۔ میرے خیال میں شاہ صاحب نے حسب ذیل وجوہ سے اس کتاب کو اپنے نام سے لکھنا پسند نہیں کیا (۱) اس کے کل دعوے نہایت ضعیف و خلاف عقل اور اس کے کل مطالب بالکل بے جان۔ بے حقیقت ہیں۔ شاہ صاحب بھی اس نکتہ کو خوب سمجھتے تھے اور ان کو اس کتاب کی کمزوری اور پھسپھسا پن کی وجہ سے پورا خوف ہوا کہ شیعوں کا بچہ بچہ اس کتاب کا جواب لکھ دے گا اور اس کی ایک ایک بات کی دھجیاں اُڑادی جائیں گی۔ اسی وجہ سے اُنھوں نے پسند نہیں کیا کہ ایسی کتاب جسکی رد ہر شخص آسانی سے کر سکتا ہے اپنے نام سے لکھیں۔ تم شاعروں کو دیکھتے ہو کہ جو اشعار اچھے ہوتے ہیں ان کو اپنے نام سے ذکر کرتے ہیں۔ اور جو بھرتی کے۔ یا لغو مہمل ہوتے ہیں وہ اپنے ادنےٰ شاگردوں کو لکھ کر دے دیتے ہیں۔ بس اسی طرح شاہ صاحب نے بھی اس کتاب کو حد درجہ کی مہمل سمجھکر فرضی نام سے قرار دے دیا کہ معمولی لوگوں اور عوام و جہلاء سے کہہ دوں گا کہ دیکھو رافضیوں کے خلاف کیسی کتاب لکھ دی ہے لیکن جب کوئی سمجھدار شخص پوچھے گا تو کہہ دوں گا کہ مجھ سے اُس سے کیا تعلق۔ غلام حلیم صاحب نے وہ کتاب لکھی ہے وہ جانیں۔ ان سے پوچھیئے۔ اور اگر کوئی شخص جواب لکھے گا تو اس سے میری ذلت نہیں ہوگی بلکہ غلام حلیم (فرضی شخص) کی ہوگی۔

**مولوی صاحب**۔ رافضیوں نے اس کتاب کا جواب بھی تو ضرور ہی لکھا ہوگا۔

**ہدایت خاتون**۔ ایک جواب ہوا ہے؟ شاہ صاحب کی زندگی ہی میں دہلی کے نامور محقق جناب مولانا حکیم مرزا محمد صاحب اعلی اللہ مقامہ نے بارہ جلدوں میں پوری تحفہ اثنا عشریہ کا نہایت محققانہ جواب لکھ دیا جس کا نام نزہہ اثنا عشریہ ہے۔ اور شاہ صاحب یا ان کے کسی شاگرد یا آج تک کسی عالم اہلسنت کو اس کی جرأت نہیں ہوئی کہ نزہہ کی کسی

جلد کا بھی جواب دے سکتے۔ پھر علمار لکھنؤ نے بکثرت جواب لکھے مثلاً صوارم الہیات حسام الاسلام۔تشئید المطاعن۔تقلیب المکائد۔صارم تبار۔جواہر عبقریہ۔بوارق موبقہ۔ سیف ناصری۔عبقات الانوار وغیرہ۔ان میں سے کسی کتاب کا جواب بھی تمہارے کسی عالم سے نہ ہوسکا۔ تم جو بار بار مجھ سے کہتے ہو کہ تحفہ اثنا عشریہ پڑھو۔تحفہ دیکھو تو خدا کے فضل سے میں اس کو بھی پڑھ چکی ہوں اور اُس کے جوابوں سے کئی کتاب کو بھی پڑھ گئی ہوں لیکن تم نے تحفہ کے کسی جواب کو غالباً نہیں پڑھا ہوگا۔ ایمان سے بولو! ہے نہ یہی بات؟

**مولوی صاحب**۔ہاں واقعہ تو یہی ہے کہ میں نے تحفہ کے کسی جواب کو نہیں پڑھا ہے اور میں کیا کوئی بھی سنی عالم رافضیوں کی کتابیں دیکھنا پسند نہیں کرتا۔

**ہدایت خاتون**۔ پھر تم لوگوں کا خیال یک طرفہ فیصلہ ہوا یا نہیں؟ تحقیق کا مطلب تو یہ ہے کہ ایک شخص کا کسی پر اعتراض دیکھے تو اس کا جواب بھی ملاحظہ کرے۔اُس کے بعد رائے قائم کرے کہ کس کی بات صحیح اور کس کی غلط ہے۔ اور میں دعوے سے کہتی ہوں کہ اگر اہلسنت حضرات انصاف سے اُن تحقیقات کو دیکھا کریں جو علمار شیعہ اپنے مذہب کی حقیت میں بیان کرتے ہیں تو ان میں سے اکثر اپنا مذہب چھوڑ کر شیعوں کا دین اختیار کر لیا کریں۔لیکن ستم تو یہ ہے کہ تم لوگ اپنی کہے جاتے ہو اور دوسروں کی نہیں سنتے۔ اپنی کتاب پر فخر کرتے ہو اور اسکے جوابوں کی طرف بھولے سے بھی نہیں تکتے۔ اب تم انصاف سے بتاؤ کہ جو شخص تحفہ اور اس کے کل جوابوں کو دیکھنے کے بعد کسی مذہب کو حق سمجھے اُس کا قول معتبر ہوگا یا اس کا جو صرف تحفہ دیکھکر اپنے آبائی مذہب کی تائید کرے۔

**مولوی صاحب**۔ خیر اور کیا وجہیں ہوئیں جن سے حضرت شاہ صاحب علیہ الرحمہ نے یہ کتاب فرضی نام سے لکھی۔

**ہدایت خاتون**۔ دوسری وجہ یہ ہوئی کہ شاہ صاحب نے اس کتاب کے ذریعہ سے ہندوستان کی اسلامی آبادی میں فتنہ و فساد کا بازار گرم کردیا۔عرب۔عراق۔ایران وغیرہ میں تو مسلمانوں کی آبادی تھی وہاں کے علمار مناظرہ کی کتاب لکھتے ہی رہتے تھے مگر ہندوستان میں مسلمانوں کو ہندوؤں کے ساتھ رہنا تھا۔اس وجہ سے ان میں اتفاق و اتحاد۔میل۔جول۔صلح و آشتی کی شدید ضرورت تھی۔چنانچہ سنی اور شیعہ سب ایک

عامل تھے ۔ ایک دوسرے کے ہوال میں شریک ۔ شادی بیاہ تک میں کوئی فرق نہیں معلوم ہوتا تھا ۔ دونوں فرقوں میں کچھ بھی تعصب نہ تھا ۔ حقیقی دو بھائیوں کی طرح دونوں مذہب والے بسر کرتے تھے ۔ اکثر عبادتوں میں شریک رہتے تھے ۔ سنی کی نماز جنازہ میں شیعہ اور شیعہ کی نماز جنازہ میں سنی برابر رہتے ۔ نماز عید تک ایک دوسرے کے پیچھے پڑھ لیتے عزاداری میں دونوں بالکل متفق ۔ محبت اہلبیتؑ کے دونوں دعوے دار ۔ بس صرف اتنا فرق تھا کہ دل میں اہلسنت خلفاء ثلثہ کو بھی مانتے اور شیعہ ان کو نہیں مانتے ۔ اس کے سوا کوئی بات تھی ہی نہیں ۔ دونوں شیر و شکر بنے رہتے اور اسلام ہی کو اپنا مذہب سمجھتے ۔ سنی شیعہ کا تو نام تک نہیں آتا تھا ۔ شاہ صاحب نے اس کتاب کے ذریعہ سے مسلمانوں میں تفریق کی قیامت بپا کردی ۔ سنیوں کو شیعوں کا اور شیعوں کو سنیوں کا مخالف بنا دیا ۔

**مولوی صاحب** ۔ تم بھی کتنی بے خبری کی باتیں کرتی ہو ۔ حضرت شاہ صاحب علیہ الرحمہ سے بہت پہلے اسی ہندوستان میں تمہارے مذہب کے عالم قاضی نوراللہ شوستری تھے ۔ انھوں نے مناظرہ ہی میں تو کتاب احقاق الحق لکھی تھی جس کی وجہ سے علماء اہلسنت نے ان کو قتل کرا دیا ۔

**ہدایت خاتون** ۔ ہاں میں جانتی ہوں ۔ مگر جناب قاضی صاحب طاب ثراہ نے یہاں مناظرہ کا دروازہ خود نہیں کھولا ۔ بلکہ تمہارے مذہب کے ایک عالم فاضل ابن روزبہان صاحب نے مذہب شیعہ کے خلاف ایک نقصان رساں کتاب ابطال الباطل لکھی تھی ۔ اس کا جواب لکھنا ہر شیعہ عالم کا فرض تھا ۔ اس وجہ سے جناب قاضی صاحب نے بھی لکھا مگر اس سے شیعہ سنی آبادی پر کوئی اثر نہیں پڑا کیونکہ احقاق الحق عربی زبان میں ہے جس کو صرف علماء ہی سمجھ سکتے ہیں ۔ عوام نہ اس کو دیکھیں گے نہ اس کی وجہ سے برافروختہ ہوں گے ۔ اور خواص بھی اپنی جگہ یہ سمجھکر سر جھکا لیں گے کہ اگر ہمارے عالم نے شیعہ مذہب کے خلاف کتاب ابطال الباطل نہ لکھی ہوتی تو قاضی صاحب بھی یہ کتاب نہ لکھتے ۔ غرض قاضی صاحب نے اپنے مذہب کی حفاظت کے لئے یہ کتاب اسی طرح مدافعانہ لکھی جس طرح حضرت رسولخدا صلعم نے دین اسلام اور مسلمانوں کی حفاظت کے لئے غزوہ بدر و احد وغیرہ میں جنگ کی ۔ پس جس طرح حضرت رسولخدا صلعم کا مدافعانہ جہاد قابل اعتراض نہیں اسی طرح جناب قاضی صاحب

کا جواب ابطال الباطل لکھنا بھی قابل الزام نہیں۔ لیکن شاہ صاحب نے تو خود شیعوں پر حملہ کیا۔ ان کو جنگ کے لئے اُبھارا۔ ان کو جواب دینے کے لئے آمادہ کیا اور ہندوستان کی شیعہ و سنی جماعت میں قیامت تک کے لئے تعصب کی آگ روشن کر دی۔ اس وجہ سے ڈرے کہ اگر اس کتاب کا فتنہ اتنا بڑھا جو مجھ سے سنبھل نہ سکا تو آسانی سے کہہ دونگا کہ میں نے یہ کتاب لکھی ہی نہیں ہے۔ اس کے مصنف کا نام غلام حلیم ہے۔ انھیں غلام حلیم کو پکڑو اور سزا دو۔

**مولوی صاحب**۔ بس یہی دو وجہیں تھیں یا اور بھی کچھ ہیں۔

**ہدایت خاتون**۔ اور بھی کئی وجہیں ہیں۔ اپنے مطلب کے لئے جھوٹ بولنا بعض اوقات میں بہت معززین تک دل سے پسند کرتے ہیں۔ مگر دنیا کی بدنامی۔ لوگوں کی ہنسی۔ ہم چشموں کے مضحکہ سے بچنے کے لئے وہ اس سے رکتے اور غلط بیانی کی ذلت سے اپنے کو بچاتے ہیں۔ کیونکہ اس سے سخت فضیحتی و رسوائی ہوتی ہے۔ شاہ صاحب بھی صاحب عزت و وقار تھے۔ مسلمانوں کے بہت بڑے پیشوا تھے۔ ہر طرف ان کا خاص اکرام و احترام تھا۔ وہ اپنے نام سے صریح جھوٹ بولنا کیسے پسند کرتے۔ ضرور ڈرتے کہ لوگ بدنام کرینگے اور کہیں گے کہ اتنے بڑے عالم دین اس طرح جھوٹ بولتے ہیں۔ اور ممدوح نے دیکھا کہ شیعوں کے خلاف کتاب لکھنے میں بغیر جھوٹ بولے۔ بغیر افترا و بہتان کئے کام چل نہیں سکتا۔ تو اب کیا کرتے جس سے جھوٹ بولنے کے دھبے سے اُن کا دامن محفوظ بھی رہتا اور وہ اپنا کام بھی نکال لیتے۔ اسی سبب سے اُنھوں نے فرضی نام سے کتاب لکھی اور جہاں جہاں دل چاہا غلط باتیں بھر دیں۔ شیعوں پر اتہام و افترا کے انبار لگا دیئے۔ ایسی کتابوں تک کا نام لکھ دیا جو آج تک دنیا میں آئیں ہی نہیں۔

**مولوی صاحب**۔ واہ تحفہ میں جتنی کتابوں کے نام ہیں سب مشہور۔ بڑی معتبر اور ہر جگہ موجود ہیں۔ ایک کتاب بھی مجہول نہیں ہے۔

**ہدایت خاتون**۔ ہاں تم شاہ صاحب کا کلمہ پڑھے ہوئے ہو۔ کیوں نہ ایسی باتیں کہو گے۔

**مولوی صاحب**۔ اچھا کسی ایک ہی کتاب کا نام بتا دو جس کا حوالہ حضرت شاہ صاحب

علیہ الرحمہ نے دیا ہو اور وہ غلط ہو۔

**ہدایت خاتون** ۔ میں کس کس کتاب کا نام بتاؤں۔ ایک تو مجاج السالکین ہی ہے۔ بتاؤ اس نام کی کوئی کتاب تم نے سنی ہے؟

**مولوی صاحب** ۔ نہیں میں تو حضور عالی کے کتب خانہ کی برابر سیر کرتا رہتا ہوں۔ کیسا عظیم الشان کتب خانہ ہے لیکن اس نام کی تو کوئی کتاب نہ موجود ہے نہ کسی زمانہ کی کسی فہرست میں دیکھی گئی۔ مگر شاہ صاحب نے تو اپنی تحفہ میں یہ نام نہیں لکھا ہے۔ دیکھو تم مجھے دھوکا نہیں دے سکتیں۔ میں تمہاری فقرہ بازی میں نہیں آؤں گا۔

**ہدایت خاتون** ۔ اگر شاہ صاحب نے تحفہ میں لکھا ہو کہ شیعوں کی ایک کتاب مجاج السالکین ہے تب؟

**مولوی صاحب** ۔ تب کیا؟ میں مان لوں گا کہ شاہ صاحب نے غلط لکھا اور شیعوں پر افتراء و بہتان کیا ہے۔ لیکن تم دکھا ہی نہیں سکتیں۔

**ہدایت خاتون** (تحفہ اثنا عشریہ کا ایک صفحہ نکال کر) دیکھو یہ تحفہ اثنا عشریہ مطبوعہ کلکتہ باب دہم در مطاعن خلفائے ثلثہ صفحہ ۱۰ میں صاف لکھا ہے "واما امامیہ پس صاحب مجاج السالکین وغیرا واز علماء ایشاں روایت کردہ اند (شیعوں کے مصنف کتاب مجاج السالکین وغیرہ علماء نے روایت کی ہے)

**مولوی صاحب** (نے کتاب دیکھی تو بالکل چپ ہو گئے۔ پھر ٹھہر کر بولے) یہی تین وجہیں تھیں یا اور کوئی ہے۔

**ہدایت خاتون** ۔ چوتھی وجہ یہ کہ شاہ صاحب نے یہ کتاب بڑے غصہ اور نہایت غیظ وغضب میں اپنے آپے سے باہر ہو کر لکھی ہے۔ اسی وجہ سے اکثر مقام پر ان کے قلم سے ایسی عبارتیں نکل گئیں جو علماء کی شان کے خلاف ہیں بلکہ کہہ سکتی ہوں کہ کوئی شریف شخص ان باتوں کو اپنی زبان پر نہیں لا سکتا۔ نہ کوئی مہذب شخص ان عبارتوں کو لکھ سکتا ہے۔ ایسی گندہ باتیں بھر دی ہیں کہ شیعہ تو شیعہ سنی بھی ان کو سننا گوارا نہیں کر سکتے۔

**مولوی صاحب** ۔ نہیں ایسا تو نہیں ہے۔ کتاب بہت تہذیب اور شرافت سے لکھی ہے۔

**ہدایت خاتون** - کیا کہتے ہو اب بھی تو کوشش کرو کہ جو کہو اُس کو ثابت کرسکو دیکھو شاہ صاحب ایک جگہ شیعوں کے متعلق لکھتے ہیں " ہرگاہ در محافل و مجالس با اہلسنت وجماعۃ گفتگو می نمایند کج مج می گویند وشتر گربہ می آرند" (تحفہ ص۳) ، یہی تہذیب کی گفتگو ہے ؟ اور سنو ص۱۵ میں لکھتے ہیں" و ایں جا تشیع با الحاد و فلسفہ انضمام یافتہ و بول با براز وخون حیض آمیختہ طرفہ معجونے بہم رسید کہ دجال ہم بصد رشک آں می برود دریں اثنا کہ غیاث باوج ضلالت رسیدہ در اغوا سحر کاریہا می نمود (اس جگہ مذہب شیعہ بے دینی اور فلسفہ کے ساتھ بغل گیر ہوکر اور پیشاب پائخانہ اور خون حیض کے ساتھ مخلوط ہوکر ایسے تماشہ کی معجون ہوگیا کہ دجال بھی ہزار جان سے اس پر رشک کرنے لگا۔ اور اسی اثنار میں کہ غیاث ضلالت کی بلندی پر پہونچکر گمراہ کرنے میں جادو اور سحر کررہا تھا)۔ انصاف سے بولو کیا اس سے بھی زیادہ گندی گالی ہوسکتی ہے ؟ یہودی بھی تو عیسائیوں کے خلاف ہیں۔ پھر کسی یہودی نے عیسائی مذہب کو اس تہذیب سے کبھی یاد کیا ہے ؟ عیسائی بھی تو مسلمانوں کے مخالف ہیں۔ مگر کسی عیسائی سے ممکن ہے کہ اسلام کے بارے میں یہ دشنام بازی کرسکے ؟ آریہ بھی تو ہم لوگوں پر بہت منہ آتے ہیں لیکن کسی سخت سے سخت تر آریہ نے ایسی فحش تحریر اسلام یا مسلمانوں کے بارے میں لکھی ہے اور سنو اسی تحفہ کے باب اول ص۴۲ (مطبوعہ کلکتہ) میں شاہ صاحب اس طرح موتی برساتے ہیں" و دعاۃ امامیہ دراصل ہشامین وشیطان الطاق و اقران اینہا اند وکید ایشاں در دعوت و اغوا مخجل ابلیس ومحیر دجال است (فرقہ شیعہ کے داعی اور مبلغ حقیقت میں دونوں ہشام اور شیطان طاق اور اس کے جوڑ کے لوگ ہیں اور یہ لوگ اپنے مذہب کی طرف بلانے اور دوسرے لوگوں کے گمراہ کرنے میں ایسا جعل وفریب کرتے ہیں جس سے شیطان بھی شرم کرتا اور دجال بھی حیرت زدہ ہوجاتا ہے) - سچ کہو اس زمانہ کے کسی مذہب کا عالم اپنے مخالف کے حق میں ایسی پھکڑ بازی کرتا ہے ؟ یا اس قسم کی عبارت کو کسی اور تہذیب والے پسند کرسکتے ہیں ؟ اور سنو باب دوم کید یازدہم (ص۶۷) میں یوں گہر افشانی فرماتے ہیں" ہرگاہ در ملکے تشیع رائج شد فتنہ وفساد ونکبت وذل ونفاق فیمابین کہ خبرمایۂ زوال دولت است از آسمان فوج فوج باریدہ وہرگز صلاح پذیر نہ گشتہ ... و نیز بہ تجربہ رسیدہ

کہ ہر گاہ تسلط شیعہ در قطرے اتفاق افتاد غلبہ کفار در عقب آں از مقررات است گویا تسلط ایشاں مبخر می شود بہ تسلط کفرۃ وا ینہا کوچک ابدال کفرۃ اند۔ در بنگالہ و دکن و پورب ودر دہلی ونواح آں ودر لاہور و پنجاب بشوئی ایں سیہ کاران روسیاہ کافران را مسلط ساختند (جب کسی ملک میں مذہب شیعہ رائج ہوتا ہے تو فتنہ وفساد نکبت وذلت اور نفاق جو دولت زائل ہونے کا خمیر مایہ ہے آسمان سے فوج پر فوج نازل ہونے لگتا ہے اور کسی طرح وہاں خیر وخوبی نہیں ٹھہرتی ... اور تجربہ سے یہ بھی ثابت ہو گیا ہے کہ جب کسی جگہ شیعوں کا تسلط ہو جاتا ہے تو اس کے پیچھے کافروں کا غلبہ بھی ضروری ہوتا ہے۔ گویا شیعوں کے تسلط کا نتیجہ ہی یہ ہے کہ کافروں کا غلبہ ہو اور یہ لوگ کافروں کے چھوٹے قائم مقام ہیں۔ بنگال۔ دکن۔ پورب۔ دہلی۔ لاہور وپنجاب وغیرہ میں ان روسیاہ سیاہ کاروں (یعنی شیعوں) کی کمبختی اور نحوست سے کافروں کو مسلط کر دیا)۔ ذرہ شیریں بیانی کے ساتھ شاہ صاحب کی صدق بیانی بھی دیکھتے چلو۔ اس ریاست حیدرآباد دکن میں بھی خدا کے فضل سے مذہب شیعہ رائج ہے۔ بتاؤ تو وہ فتنہ وفساد ونکبت وذلت اور ایس کا نفاق جو مذہب شیعہ کے رائج ہونے کی وجہ سے آسمان سے فوج پر فوج نازل ہوتا رہتا ہے کہاں ہے؟ اللہ رے تعصب۔ شاہ صاحب نے اپنی آنکھوں پر پٹی باندھکر اپنی کتاب میں کیا کیا لکھ ڈالا !!!

**مولوی صاحب** ۔ لاحول ولا قوۃ۔ شاہ صاحب کو کیا ہو گیا تھا جو ایسی بے سروپا باتیں لکھ ڈالیں۔ تاریخ دانی اور جغرافیہ فہمی میں بھی اُنھوں نے اپنا کمال دکھادیا۔ یہ سب لکھکر خواہ مخواہ اپنے کو ملعون کرنے کی کیا ضرورت تھی۔ شیعوں کے مذہب کی خرابی جہاں تک ہوتا بیان کرتے جاتے۔ شیعوں کا تسلط ہی کہاں ہے جسکی وجہ سے کافروں کا تسلط ہوا۔ ایران میں شیعہ ہی شیعہ ہیں۔ پھر وہاں کافروں کا تسلط کیوں نہیں ہوا؟ ایسی خلاف عقل ومشاہدہ باتیں کوئی مان نہیں سکتا خواہ شاہ صاحب لکھیں یا اور کوئی بزرگ۔

**ہدایت خاتون** ۔ اور سنو شاہ صاحب باب مکائد میں لکھتے ہیں وشیعہ قاطبۃ بعداوت امہات المومنین عائشہ صدیقہ وحفصہ معظمہ وحضرت زبیر قبائے لعنت برائے خود دوختند (کل شیعوں نے حضرت عائشہ وحفصہ کی عداوت میں اپنے لئے لعنت کی قبا طیار کی ہے) (تحفہ

باب دوم کید ۴۲ صفحہ) پھر لکھتے ہیں والحق مذہب ایں سیاہ درونان تیرہ باطن کہ مستحدث حمقاء وسفہاء چند است لائق ہمیں است کہ متکلم ومناظر ومجتہد آں کنیز سیاہ باشد (حق یہ ہے کہ ان شیعوں کا جن کے دل تاریک اور جن کے دماغ اندھے ہیں مذہب جو چند بے وقوفوں اور گدھوں سے حادث ہوا ہے اسی قابل ہے کہ اس کی محقق اور مناظر ومجتہد کوئی حبشی لونڈی ہو) (تحفہ باب ۲ کید ۲۷ صفحہ) اور سنو۔

**مولوی صاحب**۔ نہیں نہیں اب اس بات کو ختم کرو۔ مجھ سے سنا نہیں جاتا بیشک شاہ صاحب نے بڑی زیادتی کی۔ کتاب لکھنے کی غرض یہ ہونی چاہئے کہ لوگ اس سے روشنی حاصل کریں۔ فائدہ اٹھائیں نہ کہ نفرت کریں اور اس کے نام سے کانوں پر ہاتھ دھریں۔ میں نے اگرچہ اس کتاب کو کئی بار پڑھا مگر ان مقامات سے میری نظر سرسری طور پر گذر جاتی تھی۔ تم نے مجھے چونکا دیا۔ اب ضرورت ہے کہ اس کتاب کی اصلاح کر کے دوبارہ اس کتاب کو شائع کیا جائے اور اس سے ایسی بدزبانی اور عداوت بڑھانے والی کل عبارتیں نکال دی جائیں۔ غالباً تم کہوگی کہ صرف انھیں چار وجہوں سے حضرت شاہ صاحب نے اس کتاب کو فرضی نام سے لکھا ہے۔

**ہدایت خاتون**۔ نہیں اور بھی بہت وجہیں ہیں۔ بلکہ سب سے بڑی وجہ کو تو میں نے ابھی ذکر نہیں کیا۔ ارادہ تھا کہ اس کو سب سے آخر میں کہونگی۔

**مولوی صاحب**۔ تو اب باقی وجہیں چھوڑ کر اسی بڑی وجہ کو بیان کر دو۔

**ہدایت خاتون**۔ شاہ صاحب نے ایک دوسرے شخص کے کل مضامین کو لے کر نئی کتاب بنا کر پیش کر دیا تاکہ لوگ سمجھیں یہ محنت انھیں کی ہے۔

**مولوی صاحب**۔ تو کیا شاہ صاحب نے چوری کی؟ جس طرح ایک شاعر دوسرے شاعر کے اشعار کو چرا کر اپنا کہتا اور لوگوں کو سنا کر اپنی قابلیت کی داد لیتا ہے؟

**ہدایت خاتون**۔ میں کیونکر کہوں مگر واقعہ یہ ہے کہ تمہارے مذہب کے ایک بڑے عالم خواجہ نصر اللہ کابلی صاحب گزرے ہیں۔ اُنھوں نے شیعوں کے خلاف ایک کتاب بڑی محنت سے لکھی جس کا نام صواقع موبقہ تھا وہ شائع نہیں ہوسکی اور کسی طرح شاہ صاحب کے ہاتھ لگ گئی۔ تو شاہ صاحب نے اس کے کل مضامین لے کر ادھر اس کا عربی

**آل و اصحاب** | اس رسالہ میں دکھایا ہے کہ اہلبیت طاہرینؑ کے ساتھ صحابہ رسولؐ کا سلوک کیسا تھا۔ ان لوگوں نے امانت رسولؐ کے ساتھ کس درجہ بے رُخی کی۔ واقعہ کربلا کے وقت کتنے صحابہ موجود تھے مگر انھوں نے ادھر ذرہ برابر توجہ نہیں کی۔ حالانکہ وہ مدد کرتے تو امام مظلوم شہید نہ ہوتے۔ نہایت مفید اسلامی تاریخی تحقیقات کا ذخیرہ ہے۔ قیمت ۱۲ر

**جواب شرر** | مسٹر عبدالحلیم صاحب شرر لکھنوی نے حضرت سکینہ بنت الحسینؑ کا بہت فحش اور گندہ ناول لکھکر مسلمانوں کے دلوں میں آگ لگادی تھی۔ اس کا مفصل جواب اور تاریخی تحقیقات کا بے مثل خزانہ تیسری دفعہ چھپا ہے۔ قیمت ڈیڑھ روپیہ

**صاحب العصر والزمان** | حضرت حجتؑ کے وجود اور غیبت کی بہت زبردست دلیلیں اور قادیانی فرقہ نے حضرتؑ کے بارے میں جو اعتراضات کئے ہیں اُن کا مفصل و تشفی بخش جواب قیمت ۱۲ر

**عقل و تہذیب اہلحدیث** | فرقہ اہلحدیث کی عقل۔ تہذیب۔ انسانیت۔ مذہب اور خصوصاً ان کے علماء و پیشوایانِ دین کے قابل مضحکہ حالات کا مکمل مجموعہ قیمت ۱۲ر

**فتنۂ شبلی** | شمس العلماء مولوی شبلی صاحب نے اپنی کتاب سیرۃ النبیؐ میں لکھا تھا کہ معاذ اللہ جناب امیرؑ نے بھی ایک دفعہ شراب پی تھی اسکی مفصل اور محققانہ رد کرکے اس روایت کی دھجیاں اُڑا دی گئی ہیں۔ قیمت ۸ر

**تحریف قرآن** | کے بارے میں اہلسنت اعتراض کرتے ہیں۔ رسالہ حد السارق میں پوری تحقیق اور جامعیت سے ثابت کر دیا گیا ہے کہ تحریف قرآن کے قائل اہلسنت ہیں اور انکی کتابوں سے یہ اس طرح واضح ہے کہ کوئی انکار نہیں کر سکتا۔

**مسئلہ فدک** | سنی شیعہ کے درمیان بہت زبردست بحث ہے۔ نواب محسن الملک بہادر نے شیعوں کے خلاف آیات بینات میں بہت زور لگایا ہے اس کا مفصل جواب کمال تحقیق سے لکھا گیا ہے۔ یہ کتاب شیعوں کے لئے نعمت عظمیٰ ہے۔ جلد اول ۸ر جلد دوم ۸ر جلد سوم ۶ر جلد چہارم ۸ر

**مقدمہ نہج البلاغہ** | بعض اہلسنت کہتے ہیں کہ نہج البلاغہ حضرت امیرالمومنین علیہ السلام کا کلام نہیں ہے۔ اس کتاب میں نہایت تحقیق و جامعیت سے اس کو حضرت کا کلام ثابت کیا گیا ہے۔ قیمت ۱۲ر

**ہندو پنڈت کا رسالہ خلافۃ** | ایک ہندو پنڈت ہرنام صاحب نے مسئلہ خلافت و امامت پر وہ زبردست تحریر شائع کی ہے جس سے مذہب شیعہ کی حقیقت مثل آفتاب روشن ہے۔ اس رسالہ نے برادران اہلسنت میں زلزلہ ڈال دیا۔ اصلاح کو دو جدید خریدار دے کر یہ کتاب مفت طلب کیجئے

**فرار اڈیٹر النجم** | مولوی عبدالشکور صاحب اڈیٹر النجم لکھنؤ کا جناب مولانا سید علی قبلہ مدیر رسالہ اصلاح سے مناظرہ کے لئے آنا اور بغیر مناظرہ شرمناک فرار اختیار کرنا قابل
قیمت ۴ر

**فتح مبین** | اس رسالہ میں بھی اڈیٹر النجم کے مناظرہ سے فرار کرنے اور ضلع سارن اہلسنت مولوی حکیم فتح محمد صاحب کے شیعہ ہو جانے کا دلچسپ تذکرہ۔

**فتح الرحمان** | اڈیٹر النجم کا دوبارہ مولانا ے ممدوح سے مناظرہ کرنا اور فرار کرنا۔ قیمت ۴ر

**فتح القدیر** | اڈیٹر النجم نے بمبئی میں جا کر شیعوں سے جو مناظرہ کیا اس پر مفصل تبصرہ قابل دید

**قول کریم** | ایک سنی عالم کا اڈیٹر النجم پر اعتراض کہ خود اہلسنت کی کتابیں تحریف قرآن سے بھری ہیں۔ پھر تم کیوں شیعوں پر اعتراض کرتے ہو۔ قابل دید ذخیرہ ہے۔ جس میں جامعیت سے ثابت کر دیا گیا ہے کہ اہلسنت تحریف قرآن کے قائل ہیں اور انکی کتابوں کی تحریف اس طرح واضح ہے کہ کوئی شخص انکار نہیں کرسکتا۔ آج تک اڈیٹر النجم جواب نہیں ہو سکا قیمت

**معراج شہادۃ** | شہادۃ امام حسین علیہ السلام کے متعلق خانبہادر سید خیرات احمد صاحب وکیل گ ۱۲ "نور ایمان" کا زبردست رسالہ بہت دلچسپ مفید اور بصیرت
قیمت ۲ر

**مشعل ہدایت** | جناب حاجی سید اظہار حسنین صاحب بی۔ اے مجسٹریٹ پنشنر گھ زبردست تحقیقی کتاب جسمیں دکھایا ہے کہ خدا اپنے کلام پاک میں آل و اصحاب کے لئے کیا فرماتا ہے۔ اور قرآن مجید سے آل اطہار کا کیا پایہ اور اصحاب کس مرتبہ تمام حقایق کی موجودگی میں امت پر کس کی پیروی اور کس حد تک فرض ہے۔ غرض بہت ہی قابل بحیثیت مجسٹریٹ آپ نے سنی شیعہ کے اختلافات کا فیصلہ بھی کمال انصاف سے کیا ہے حجم ۱۲۴

**وضو میں پاؤں پر مسح کرنا** | فرقہ اہل قرآن نے جو پنجاب میں پیدا ہوا ہے قر دکھانا چاہا تھا کہ وضو میں پاؤں دھونے کا حکم جواب میں دفتر اصلاح سے امتحان اہل القرآن و قول فیصل شائع کرکے ثابت کر دیا گیا کہ قرآن پاؤں پر مسح کرنے ہی کا حکم دیتا ہے۔ اس تحقیق سے یہ رسالے لکھے گئے کہ اہل القرآن کو بھی
قیمت ۴ر

**اسلامی خدا** | توحید خدا کو آیات قرآن مجید سے بہت مفصل اور جامعیت سے واضح کر دیا ہے کہ جس طرح اسلام خدا کی توحید سکھاتا ہے و نہیں سکھا سکتا۔ قیمت ۸ر

المشتہر:- منیجر اصلاح کھجوا (صوبہ بہار)

(سید غازی الدین حیدر نے مطبع اصلاح کھجوا میں چھاپ کر شائع کیا)

# اصلاح




مدیر

جناب مولانا السید علی حیدر صاحب قبلہ دام برکاتہم

[illegible]


دار الاشاعۃ

کھجوا (صوبہ بہار)


[illegible]

**مکرر پرچہ نہیں جا سکتا**

بعض ہمدردان اصلاح اپنے پرچوں کی پوری حفاظت نہیں کرتے اور سال ختم ہونے پر دفتر اصلاح میں شکایت کرتے ہیں کہ اتنے نمبر نہیں ملے مکرر فوراً بھیج دیجئے۔ ان کل حضرات سے التماس ہے کہ جس وقت رسالہ پہونچا کرے پڑھ کر اگر صندوق یا الماری میں مقفل کر کے بند کر دیا کریں تو کوئی نمبر ضائع نہ ہو۔ ہاں ایک نمبر پہونچنے پر اگر ہمیں معلوم ہوگا کہ قبل کا نمبر نہیں ملا تو وہ مکرر روانہ کر دیا جائیگا۔ مگر دو تین نمبروں کے بعد قبل کا نمبر طلب کیا جائیگا تو نہیں جا سکتا۔ مثلاً نمبر ۵ پہونچنے پر اگر لکھا کہ نمبر ۴ نہیں ملا تھا تو مکرر بھیج دیا جائیگا لیکن اگر نمبر ۳ طلب کیجئے گا تو وہ نہیں جا سکتا۔ بلکہ اس کے لئے فی نمبر ۸ر قیمت آپ کو بھیجنی پڑے گی۔

**جو لوگ ایک جگہ سے دوسری جگہ بدل جاتے ہیں**

وہ فوراً دفتر اصلاح میں بھی اپنے جدید پتے کی اطلاع دے دیا کریں ورنہ ان کا رسالہ اصلاح سابق پتے پر جاتا رہیگا اور پھر دفتر سے مکرر نہیں بھیجا جائیگا اکثر حضرات اسکی پابندی نہیں کرتے جس سے دفتر کو بڑی پریشانی ہوتی ہے۔

**سنہ ۱۳۵۷ ہجری کا چندہ اصلاح**

سنہ ۱۳۵۶ و سنہ ۱۳۵۷ ہجری کا چندہ اصلاح جن حضرات نے اب تک نہیں بھیجا وہ فوراً بذریعہ منی آرڈر روانہ کر کے شکر گزار کریں ورنہ آئندہ نمبر ضرور وی پی روانہ کیا جائیگا جس میں آپ کا ۳ر پیسہ فضول خرچ ہو جائیگا۔ بہت حضرات وی پی پہونچنے پر شکایت کرتے ہیں کہ وی پی کیوں بھیج دیا خط لکھکر چندہ کیوں نہیں طلب کیا۔ ان سب کی خدمت میں التماس ہے کہ دفتر میں اتنے محرر نہیں ہیں کہ ہر شخص کو طلب چندہ کا خط لکھا کریں اور نہ اتنا مال ہے کہ ہر شخص کو ٹکٹ لگا پوسٹ کارڈ بھیجا جایا کرے پس اس اطلاع کو آپ حضرات کارڈ خیال کر کے فوراً اپنا چندہ بذریعہ منی آرڈر عنایت فرما دیں کہ وی پی بھیجنا ہمارے لئے بھی بڑی مصیبت ہے

**ناول جوہر قرآن و سوانح عمری حضرت عمرؓ**

دفتر اصلاح کے مشہور دلچسپ ناول تصویر [illegible] کے ختم ہونے پر برابر فرمائشیں آ رہی ہیں مگر ہم مجبور ہیں اور حضرات اسکے دیکھنے کے لئے بے چین ہیں اسی طرح جو حضرات اسی وقت سے رسالہ اصلاح کے خریدار نہیں ہونگے اور ناول جوہر قرآن و سوانح عمری خلیفہ دوم ختم ہونے پر طلب کرینگے تو بہت افسوس کرینگے۔

**ڈاکخانہ کجھوا** انگریزی میں ڈاکخانہ کجھوا اس طرح لکھا جائے۔ P.O. KUJHWA(BIHAR CIRCLE)

# فہرست مضامین اصلاح جلد ۴۲



**انصار اصلاح** حسب ذیل ہمدردان دین وملت نے اس سال اس رسالہ کو جدید خریدار عنایت فرما کر شکر گزار کیا خدا انھیں جزائے خیر دے اور دوسرے حضرات کو بھی جلد اس طرف متوجہ کرے (۱۶) جناب سید کرار حیدر صاحب کلرک نہر رڑکی (۱۷) جناب چودھری اللہ بخش خانصاحب مکانی ضلع مظفر گڈھ (۱۸) جناب سید محمد امیر صاحب ایڈوکیٹ مظفر نگر (۱۹) جناب مرزا اکبر علی بیگ صاحب ڈپٹی انسپکٹر پولس پنشنر کانپور (۲۰) جناب سید قربان حسین شاہ صاحب موسوی ضلع رہتک (۲۱) جناب مظفر علی خانصاحب سب انسپکٹر گورکھپور (۲۲) جناب شاہ مظہر حسن صاحب سپرنٹنڈنٹ اعظم گڈھ (۲۳) جناب ڈاکٹر محمد علی الحاج سالمین صاحب بمبئی (۲۴) جناب سید ہادی حسین صاحب قانونگو کھتڑا (۲۵) جناب سید ذوالفقار حسین صاحب زیدی نوڈا (۲۶) جناب سید خادم حسین شاہ صاحب گرداور قانونگو تحصیل گڑھ (۲۷) جناب سید محبوب حسن صاحب عرف منشی میاں غازی پور ضلع فتحپور۔ (باقی آیندہ)

**جدید خوشخبری** عالی جناب فخامت مآب مولوی سید محمد حسن صاحب ملکر می صدر نائب ظیفہ یاب ریاست حیدر آباد دکن دام مفاخرہم نے وعدہ فرمایا ہے کہ "میں انشاء اللہ عنقریب یکمشت تین سو روپیہ حضرت ... کی نذر کے لئے ارسال خدمت کرونگا" خدائے کریم ممدوح کو اجر عظیم عطا فرمائے۔ مومنین دعا فرمائیں کہ خداوند عالم ممدوح کی شکایت بصارت کو جلد زائل فرما کر ممدوح کو مطمئن کرے

**الحمد للہ** کہ محض اس کے فضل و کرم سے اصلاح نمبر ۴ ماہ ربیع الثانی بھی شائع ہو گیا یہ رسالہ تو تقریباً بند ہو گیا تھا (جس کی وجہ انشاء اللہ آئندہ نمبر میں شائع کی جائیگی) لیکن خدا کو ابھی اس سے اپنے دین حق کی خدمتیں لینا مقصود ہیں۔ مومنین دعا فرمائیں کہ ہمارے مصائب جلد ختم ہوں اور دفتر اصلاح اطمینان سے دینی فرائض انجام دینے کے قابل ہو جائے۔

**تاریخ ائمہ کا غلط نامہ اور ٹائیٹل پیج** خدا کے فضل و کرم سے اس نمبر کے ساتھ شائع کر دیا جاتا ہے۔ اب کل حضرات جن کے پاس سال گزشتہ کے پرچے ہیں تاریخ ائمہ کے اوراق ایک جگہ کر کے اُن کے اوپر اس غلط نامہ کو رکھ کر اور اس کے اوپر ٹائیٹل پیج کا نصف اول سب کے نیچے ٹائیٹل پیج کا دوسرا نصف رکھ کر اس کی جلد بندھوالیں کہ اب خدا کے فضل سے یہ عظیم الشان کتاب مکمل ہو گئی خدا اسے قبول فرمائے۔

**تاریخ ائمہ کا گجراتی ترجمہ** اس کے متعلق کرمی جناب مولوی سید مرزا الحسن صاحب دام مجدہم عدن سے تحریر فرماتے ہیں " جناب سرکار دہ تاریخ ائمہ کا گجراتی ترجمہ کرا کے گجراتی زبان کے مومنین و مومنات کو فیضیاب بنانا ہے خوشی ہوئی۔ واقعی بہت ہی نیک خیال ہے۔ اور یقیناً ضروری بھی ہے۔ اب تک گجراتی میں جس قدر مذہبی لٹریچر پنجہ کاٹھیاواڑ نیز علاقہ بمبئی میں موجود ہے۔ وہ بالکل ہونے نہ ہونے کے برابر ہے۔ سوائے معدودے چند کتابوں کے جو حال میں بمبئی میں چھپی ہیں۔ سب کی گجراتی زبان بھی بحیثیت زبان ممدوح نہیں ہے۔ جس طرح ہندوستان میں اردو زبان میں ہندو اور مسلمان شریک ہیں بعینہ اُسی طرح مذکورہ بالا علاقوں میں بھی گجراتی زبان میں ہندو مسلم قومیں مادری زبان کی حیثیت سے شریک ہیں۔ لیکن یہ واقعہ ہے کہ ہندوؤں کی گجراتی زبان اور گجراتی کا لٹریچر بہ نسبت مسلمانوں کے بہت بلند پایہ۔ موجودہ زمانہ کی اصطلاحات و اشارات و محاورات کو اپنے دامن میں لئے ہوئے ہے۔ بلکہ یہ کہنا بیجا نہ ہوگا کہ وہ اپنی مادری زبان کی اس طرح خوب توسیع و اشاعت میں مصروف ہیں۔ مقامات بالا کی کم و بیش پچیس ۲۵ سالہ بود و باش سے میں اتنا ضرور سمجھ سکا ہوں کہ بہ نسبت ہندوؤں کے مسلمانوں کے پاس گجراتی کا زبان کی حیثیت سے فقدان ہے۔ علی الخصوص قوم خوجہ شیعہ اثنا عشریہ تو اس صف میں مثل تہی دستوں کے ہے۔ کتابیں بہت ہیں۔ لیکن بقول انھیں کے لوگوں کے عدم وجود برابر ہے۔ مذہبی نقطۂ نظر سے سر آنکھوں پر چڑھانے کے لائق اور قابل عزت۔ لیکن زبان گجراتی

کی حیثیت سے بہت زیادہ قابل قبول نہیں۔ بہر نوع ممکن ہے کہ اس اصلاح م ۳ کے اعلان کو دیکھ کر کچھ لوگ آمادہ ہو کر جناب کو لکھ چکے ہوں۔ یا اب لکھیں گے۔ لیکن مذہبی حیثیت سے میرا بھی فریضہ ہے کہ جناب والا کو اپنی ناچیز رائے سے اطلاع دوں۔ اور وہ بھی محض اس وجہ سے کہ جناب والا بذات خود زبان گجراتی سے جہاں تک میرا گمان غالب ہے واقف نہیں ہیں۔ ترجمہ کا کام جس قدر پابندیوں کا ذمہ دار ہے۔ اُس کے اظہار کی بھی ضرورت نہیں۔ جب تک ایسا شخص نہ ہو کہ جو ہر دو زبانوں بلکہ شئے ترجمہ کی متعلقہ زبانوں سے واقف و ماہر نہ ہو۔ اُس وقت تک کسی کتاب کا ترجمہ کامیاب ترجمہ نہیں کہا جا سکتا۔ میرے خیال میں "تاریخ ائمہ" کے ترجمے کے لئے جناب والا اگر "حاجی محمد جعفر حاجی شریف دیوجی جمال صاحب ممباسہ" کو آمادہ کریں تو وہ فارغ البال ہونے کے علاوہ مذہبی امورات میں اُنھیں معلومات کے علاوہ شوق بھی ہے اگرچہ نہ میں نے آج تک موصوف کو دیکھا ہے نہ کچھ گہرے تعلقات ہیں۔ اُردو کے چند مضامین اُن کے بعض رسالوں اور اخبارات میں دیکھے ہیں۔ علاوہ ازیں انھوں نے ایک کتاب عزاداری سید الشہداؑ کے متعلق بنام "شہید اسلام" گجراتی زبان میں لکھی ہے جس کا ایک نسخہ موصوف نے ہدیۃً مجھے جام نگر بھیجا تھا۔ اس کے دیکھنے سے البتہ یہ کہہ سکتا ہوں کہ چونکہ گجراتی اُن کی مادری زبان ہے۔ اس وجہ سے بھی علاوہ اس کے آج کل کی موجودہ گجراتی کے مطابق زبان کی حیثیت سے بھی قابل تعریف ہے۔ عزاداری کے متعلق اعتراضات کا تاریخی واقعات سے زیادہ تر ترجمہ انھوں نے کتاب بالا میں کیا ہے۔ جو واقعی ترجمہ کہے جانے کے لائق ہے۔ جہاں تک علم ہے وہ اصلاح کے خریدار بھی ہیں۔ اگر جناب والا اُنھیں لکھیں گے تو وہ اس کام کو ضرور انجام دیں گے۔ اور پھر وہ ترجمہ زبان کی حیثیت سے گرا ہوا بھی نہ ہوگا۔ بہت ممکن ہے کہ اُن کے علاوہ اور کوئی صاحب کسی صورت سے پیدا ہو جائیں جو اس کام کو باحسن وجوہ انجام دے سکیں۔ بہتر ہوگا کہ معتبر ذرائع سے ان کی علمی حیثیت معلوم کر لی جائے۔" مکرمی جناب حاجی خوجہ محمد جعفر شریف دیوجی صاحب دام مجدہ مقیم ممباسہ رسالہ اصلاح کے بہت قدیم ہمدرد اور بڑے معین ہیں۔ برابر جدید خریدار بھی عنایت فرماتے اور مالی اعانت بھی کرتے رہتے ہیں۔ بعض موقع پر یکمشت تین سو روپیہ تک سے آپ نے اس کی مدد بھی کی ہے۔ ممدوح کا علمی مذاق قابل قدر اور دینی معارف کی ترویج کا خیال بھی قابل ناز ہے۔ اگر ممدوح تاریخ ائمہ کا گجراتی زبان میں ترجمہ کرنے کیلئے وقت نکال سکیں تو ایک ضروری اور مفید دینی کام ہو جائے۔ (مدیر اصلاح)

## جوہر قرآن و سوانح دوم پر رائیں

جناب سید قربان حسین شاہ صاحب موسوی ضلع رہتک سے لکھتے ہیں "آپ کی علالت سے سخت تشویش ہوئی ہے۔ نماز ہائے فریضہ کے بعد بارگاہ ایزدی میں دعا کیجاتی ہے کہ وہ آپ کو بتصدق جناب آقائے دو جہان و آل محمد ممدوح الشان کو صحت بخشے کیونکہ آپ کی زندگی شیعہ قوم کیلئے فخر ہے۔ بلکہ شیعہ قوم آپ کی زندگی سے زندہ ہے" (۲) جناب ڈاکٹر سید منظر عباس صاحب سیفی دام مجدہ نے بلاسپور سے لکھا "میں سوانحعمری خلیفہ اول اور تاریخ ائمہ کے متعلق کسی عریضہ میں اپنی رائے کا اظہار کر چکا ہوں۔ اگرچہ میں کیا اور میری رائے کیا۔ لیکن چونکہ اظہار حق از بس ضروری ہے اس لئے یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتا کہ جوہر قرآن انشاء اللہ المستعان تحفہ اثنا عشریہ کا بہترین جواب ہوگی اور مومنین کی دیرینہ آرزو بر آئیگی۔ کیا خوب ابتدا کی ہے۔ سبحان اللہ وجزاکم اللہ۔ سوانح عمری خلیفہ دوم کے ابتدائی اوراق ہنوز شائع ہو رہے ہیں مگر بتا رہے ہیں کہ ہونیوالی کتاب کس درجہ مدلل ہوگی۔ الحق کہ تحقیق آپ کا حق ہے۔ خداوند عالم آپ کو صد و سی سال قائم رکھے اور مومنین کو آپ کی تصانیف سے بہرہ اندوز ہونے کا موقع دے۔ آمین ثم آمین"۔ میں عرض کرتا ہوں کہ جو کچھ ہوا ہے محض خدائے کریم کے فضل اور شان سے اور وہی اس پر قادر ہے کہ دونوں کو بہترین عنوان سے مکمل کرائے۔

## ایک ضروری تجویز

مکرمی جناب سید کاظم حسین صاحب زیدی اور سیر باز پور ضلع نینی تال دام مجدہ نے برادران اہلسنت سے بھی دو صاحبوں کو اصلاح کا خریدار بنایا ہے۔ اور ان سے چندہ وصول کرکے بھیجدیا ہے۔ لکھا ہے کہ ان کو خلیفہ دوم کی سوانح عمری پڑھنے کا اشتیاق ہے اس وجہ سے اس کے خریدار ہوئے ہیں۔ میرے خیال میں حضرات اہلسنت میں جوہر قرآن اور سوانحعمری خلیفہ دوم کی بکثرت اشاعت کرنے اور ان کو کتاب تحفہ اثنا عشریہ اور الفاروق کی حقیقت اور مذہب حق کی اصل تصویر دکھانے کی شدید ضرورت ہے۔ اس وجہ سے عام اعلان کرتا ہوں کہ اب اہلسنت سے جو صاحب خریدار ہونگے اُن سے اس کا سالانہ چندہ صرف عہ لیا جائیگا۔ ناظرین اصلاح کوشش کریں کہ اہلسنت سے جو تحقیق حق کا اشتیاق رکھتے ہوں اور ان کی رائے بھی انصاف پسند ہو ان کو اس رسالہ کی خریداری پر ضرور آمادہ کریں تاکہ وہ سمجھ سکیں قرآن مجید سے کس مذہب کی حقیت ثابت ہوتی ہے اور حضرت عمر کے کارناموں کی کیا حقیقت ہے۔ دوسرے مذہب والے تو اپنے مذہب کی تبلیغی کتابیں اپنے خرچ سے ہزاروں کی تعداد میں چھپوا کر دوسروں کو مفت تقسیم کرتے ہیں۔ ہماری قوم میں اتنی دولت کہاں کہ جوہر قرآن و سوانح دوم کو خرید کر اور اپنے پاس سے رسالہ اصلاح کا چندہ ادا کرکے دوسرے مسلمانوں میں ان دونوں مفید ترین کتابوں کو مفت تقسیم کریں لیکن کم از کم زبانی زحمت تو گوارا کریں۔

# علمی خیانتیں

(سلسلہ کے لئے ملاحظہ ہو اصلاح جلد ۴۱ نمبر ۱)

طباعت بخاری میں تحریف کی تازہ مثال جو اصلاح جلد ۴۱ نمبر ۱ ماہ محرم ۱۳۵۶ ہجری میں شائع کی گئی ہے اوس کے آخر میں میں نے بخاری صاحب کے عنوان سے دھوکا کھا کر متعہ سے مراد متعۃ الحج قرار دیا اس طرح بخاری صاحب اپنی تدبیر میں کامیاب ہو گئے ہوتے لیکن اتفاقاً یہی حدیث علامہ نیشاپوری کی تفسیر میں نظر سے گزری اور اس کو علامہ موصوف نے متعۃ النساء سے متعلق لکھا تو میں نے خیال کیا کہ اپنی غلط فہمی کا اظہار کر دوں تاکہ لوگوں کو اس سے یہ فائدہ بھی پہونچے کہ بخاری صاحب نے اکثر ایک مطلب کی حدیث دوسرے باب میں اسی لئے تحریر فرمائی ہے تاکہ لوگ یا تو نتیجہ کی طرف متوجہ ہی نہ ہوں یا غلط نتیجہ نکالیں۔ جیسا کہ میں نے متعۃ الحج کے باب میں اس حدیث کو دیکھکر اس کا تعلق اوسی سے سمجھا۔ حالانکہ نیشاپوری نے اس حدیث سے متعۃ النساء سمجھا ہے۔

**اصحاب کا جہنمی ہونا کہاں مذکور ہے؟** چنانچہ اسی بنیاد پر بخاری صاحب نے جہاں اصحاب کی تعریف کے پُل باندھے ہیں وہاں اُن احادیث کو ذکر نہ فرمایا جن سے "یاران طریقت" کی تصویر کا دوسرا رخ بھی دکھائی دیتا۔ اس طرح پڑھنے والے کے دماغ میں اصحاب کی مطلق جلالت قدر کا سکہ جم گیا۔ کبھی انہیں وہم بھی نہیں ہوتا کہ اصحاب بھی جہنمی ہو سکتے ہیں۔ حالانکہ ایک دو نہیں بلکہ سات مقام پر مختلف لفظوں میں اسی بخاری شریف میں اصحاب رسولؐ کے جہنمی بدعتی ہونے کا صاف صاف اعلان موجود ہے مگر وہ کہاں؟ مثلاً حوض کے ذکر کے بہانے احادیث حوض میں۔

بہر حال یہ تو گزشتہ کے متعلق گزارش تھی اب تازہ تماشہ ملاحظہ ہو۔

**ترجمہ مشکوۃ شریف میں تحریف** اس امر کو میں بار بار عرض کر چکا کہ اہلسنت آج کل خصوصیت سے اُن امور کو اپنی کتابوں سے نکال رہے ہیں جو اُن کے ضعف یا تشیع کی تائید پر دال ہیں۔ اور نہ صرف اپنی ہی کتابوں میں ایسا کرتے ہیں بلکہ شیعوں کی کتابوں میں بھی پوری ترمیم کر کے اپنے رنگ میں ڈبو دیتے ہیں مکارم الاخلاق

وغیرہ کی مثال اوپر گزر چکی ہے اور کتاب طہارت ابن مسکویہؒ کا بیان آگے آیا چاہتا ہے۔
اس وقت میں مشکوۃ شریف کے متعلق اسی مطمح نظر کے ماتحت تحریف کی مثالیں عرض کرنا چاہتا ہوں۔
حمیدیہ پریس دہلی میں مختلف ترجمے شائع ہوئے ہیں ۱۸×۲۲/۸ کی تقطیع پر مشکوۃ شریف کا ترجمہ شائع ہوا ہے۔ ٹائیٹل پیج پر بہ ترتیب عبارات ذیل ہیں (بسلسلہ ترجمات احادیث شریف) اس کے بعد دوسری سطر ہے (نمبر ۷) ۳ سطر (انتخاب احادیث صحاح عشرہ) ۴ سطر (المصابیح) پانچویں سطر (مشکوۃ) چھٹی سطر (اردو ترجمہ) ساتویں سطر (جلد ثانی) آٹھویں سطر (جس میں بخاری مسلم۔ ترمذی۔ ابوداؤد۔ ابن ماجہ نسائی مسند امام مالک) نویں سطر (امام شافعی۔ امام حنبل اور مسند بیہقی کا بہترین انتخاب ہے) دسویں سطر (مترجمہ) گیارہویں سطر (الفاضل علامہ سید عبدالدائم جلالی بخاری) بارہویں سطر (اختیار حقوق اشاعت دائمی) تیرہویں سطر (خالد بن الحمید نے) چودہویں سطر (حمیدیہ پریس دہلی میں چھپوا کر شائع کیا)
اس کتاب کے صفحہ ۳۹۸ پر حدیث نمبر ۵۹۱۷ کے ترجمہ میں یہ عبارت درج ہے "حضرت بریدہؓ کہتے ہیں نبی اکرم صلعم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے مجھکو چار شخصوں کی محبت کا حکم دیا ہے اور فرمایا ہے کہ میں ان چار کو محبوب رکھتا ہوں۔ ابوذر۔ اور مقداد اور سلمان فارسی ان کی محبت کا مجھکو علم ہے اور فرمایا ہے کہ ان کو محبوب رکھتا ہوں۔"
چار شخصوں کے لئے صرف تین سے ابوذر۔ مقداد اور سلمان کا مراد ہونا ظاہر ہے کہ علم الحساب کی اعلیٰ قابلیت کا سرٹیفکیٹ ہے۔ روایت میں یہ بھی ذکر نہیں کیا گیا کہ چوتھے کا نام خود رسولؐ یا راوی نے نہیں لیا یا راوی کو بھول گیا یا مترجم صاحب نے مناسب نہیں سمجھا۔ اصل یہ ہے کہ مترجم اُس دنیا کے بسنے والے لوگ ہیں جن کے دل و دماغ کو مذہبی امور میں کامل طور پر معطل کر دیا جا چکا ہے اور وہاں چار یعنی تین سمجھنے میں وزی دقت محسوس نہیں ہوتی۔ اب ہم مشکوۃ سے اصل حدیث نقل کر دیتے ہیں تاکہ سمجھ میں آ جائے کہ چوتھا کون ہے، جس کا نام نہ لینا سنت، سلف ہے ملاحظہ ہو مشکوۃ شریف باب جامع المناقب فصل ثالث صفحہ ۵۸۰) مطبوعہ مجتبائی دہلی ماہ ربیع الاول ۱۳۱۸ ہجری۔ عن بریدۃ قال قال

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ تبارک وتعالی امرنی بحب اربعۃ واخبرنی
انہ یحبہم قیل یا رسول اللہ سمہم لنا قال علی منہم یقول ذلک ثلاثا
وابوذر والمقداد وسلمان امرنی بحبہم واخبرنی انہ یحبہم رواہ الترمذی -
اس حدیث کے خط کشیدہ الفاظ مترجم صاحب نوش فرما گئے جس میں علیؑ کا نام تین دفعہ
رسولؐ کی زبان پر جاری ہوا ہے۔ اس چھاپہ میں خط کشیدہ الفاظ کے نیچے مرقات کا یہ حاشیہ
بھی ملاحظہ ہو (ثلاثا، بانہ افضلہم) اس کے علاوہ اسی کتاب میں لمعات کا حاشیہ
اس عبارت پر حسب ذیل ہے (قولہ یقول ذلک ثلاثا انما قال ثلاثا تاکیدا لان بریدۃ
کان فیہ شیء من علیؓ لما رای منہ رضی اللہ عنہ فی قضیۃ امارۃ الیمن بالسویۃ)
حدیث کے حاشیوں کے متعلق مجھے کچھ عرض کرنا نہیں ہے سنی نقطۂ نگاہ کی توضیحیں ہیں
کبھی تو اہلسنت افضلیت پر بحث کرنے سے بھاگتے ہیں کہ اس کا تعلق غیب سے ہے ہم
کیا جانیں کہ خدا کس کو ثواب زیادہ دے گا۔ اور کبھی افضلیت پر بحث کر کے فیصلے شروع
کر دیتے ہیں کہ کون افضل ہے کون مفضول ہے۔ بہر حال اگر حضرت علیؑ جناب مقداد
وسلمان سے افضل ہی ہوئے تو کیا ہم تو ان کو انبیاء سے بھی (سوائے سرور کائناتؐ)
افضل جانتے ہیں۔ ہمیں اس وقت یہ بحث بھی چھیڑنی نہیں ہے کہ ایک طرف تو صحابہ کا
آپس میں وہ میل جول کہ اللہ کی پناہ۔ اور دوسری طرف محشی صاحب کا بریدہ صحابی اور
حضرت علیؑ میں کشمکش بیان کرنا کس کو کیا کہا جائے اس وقت تو ہمیں صرف یہ عرض کرنا
ہے کہ حدیث اور اس پر نوٹ حاشیہ سب کچھ ہوتے ہوئے وہ جملے کا جملہ ندارد
کر دیا جائے جس سے علیؑ کی فضیلت نکلتی ہو۔ ظاہر ہے کہ یہ کارروائی دانستہ طور پر کی گئی ہے

**علیؑ کے نام سے عداوت نئی بات نہیں ہے** اس موقع پر ناظرین کے لطف کے لئے مناسبت مقامی کے سبب یہ عرض کرنا بیجا نہ ہوگا کہ یہ ترکیب
مترجم وناشر نے ممکن ہے کہ مادر گرامی جناب عائشہ صاحبہ سے سیکھی ہو۔ ملاحظہ ہو تاریخ
طبری عن عبید اللہ عن عائشہ قالت خرج رسول اللہ صلعم بین رجلین من
اہلہ احدہما الفضل بن العباس ورجل اخر تخط قدماہ الارض عاصبا
راسہ حتی دخل بیتی قال عبید اللہ حدثت ہذا الحدیث عبد اللہ بن

عباس فقال هل تدری من الرجل قلت لا قال علی بن ابی طالب ولٰکنها لا تقدر علی ان تذکرہ بخیر۔

جب مادر گرامی صرف اتنی سی بات میں کہ رسولؐ علیؑ کے سہارے سے باہر نکلے نام ٹال گئیں تو لائق صاحب زادے محبت خدا اور رسولؐ کے وقت علیؑ کا نام نہ لیں اور نہ چھپوائیں تو کیا عجب ہے۔

**کتاب تہذیب الاخلاق و تطہیر الاعراق** معروف بہ طہارۃ ابن مسکویہ اس کتاب کے دو نسخے اس وقت میرے پیش نظر ہیں اور دونوں مدرسۃ الواعظین لکھنؤ میں موجود ہیں۔ ایک نسخہ ۲۰×۲۶/۸ سائز پر مطبع علوی منسوب بہ علی بخش خاں لکھنؤ میں ۱۲۷۱ھ ہجری میں چھپا ہے۔ کتاب کے ایک سو سات صفحے ہیں اور ایک سو آٹھویں صفحہ پر خاتمۃ الطبع لکھنو ہے جس میں زمانہ اشاعت ۱۲۷۱ھ ہجری۔ زمانِ کپتان فلی جرہیس صاحب قائم مقام رزیڈنٹ لکھا ہے۔

دوسرا نسخہ ۱۸×۲۲/۱۶ سائز پر مصر میں ٹائپ پر چھپا ہے اسکے ٹائیٹل پر عبارت ذیل چھپی ہے

الطبعة الاولی بالمطبعة الحسینیة المصریة سنه ۱۳۲۹ هجریه علی نسخة سید محمد عبد اللطیف الخطیب وشرکاہ بمصر اس کے صفحات ایک سو بچاسی ہیں صفحہ ۱۸۶ و ۱۸۷ پر مصحح کی طرف سے خاتمۃ الطبع لکھا ہے اس کے علاوہ چار صفحوں پر مطالب کتاب کی فہرست ہے۔

جب ان دونوں نسخوں کا مقابلہ کیا جاتا ہے تو انہیں اچھا خاصا اختلاف نظر آتا ہے اور نمایاں ہوتا ہے کہ دانستہ طور پر مصر کی کتاب میں تحریف کی گئی ہے ابتداء ہی میں حمد و نعت جو طبع لکھنؤ میں ہے اس سے قبل پوری دو سطریں بلا کسی تنبیہ و اشارہ کے اضافہ کر دی گئی ہیں ملاحظہ ہو مطبوع مصر الحمد لله الذی ارشد الی الصراط المستقیم و مدح الخلق العظیم وارسل نبیه محمد متمما لمکارم الاخلاق و ادبه فاحسن تادیبه علی الاطلاق اس کے بعد مصنف کی تحریر اللهم انا نتوجه الیک الخ شروع کی گئی ہے جس سے مطبوع لکھنؤ میں ابتدا ہے۔

نسخہ مطبوعہ لکھنؤ ص ۱۱ پر عدالت کے ماتحت فضائل کا ذکر کرتے ہوئے صرف اتنی عبارت ہے:

الفضائل التی تحت العدالة الصداقة الالفة صلة الرحم المکافاة حسن الشرکة

حسن القضاء التودد والعبادة لیکن مصری چھاپہ میں العبادة کے آگے

عبارت ذیل کا نمایاں بے ربط اضافہ ہے (ملاحظہ ہو مصری چھاپہ صفحہ ۱۹۱) ترک الحقد

مکافاة الشر بالخیر استعمال اللطف رکوب المروءة فی جمیع الاحوال ترک المعاداة

ترک الحکایة عمن لیس بعدل رضی البحث عن سیرة من یحکی عنه العدل

ترک لفظة واحدة لاخیر فیها لمسلم فضلا عن حکایة توجب حدا او قذفا او قتلا

او قطعا ترک السکون الی قول سفلة الناس وسقطهم ترک قول من یکدی بین الناس

ظاهرا باطنا او یلحف فی مسئلة او یلح بالسؤال فان هولاء یرضیهم الشئ الیسیر فیقولون

لاجله حسنا ویسخطهم اذا منعوا الیسیر فیقولون لاجله قبیحا ترک الشره فی کسب

الحلال وترک رکوب الدناءة فی الکسب لاجل العیال الرجوع الی الله وعهده

ومیثاقه عند کل قول یتلفظ به او لحظ یلحظه او خطرة فی اعدائه و اصدقائه ترک

الیمین بالله و بشئ من اسمائه وصفاته رأسا و لیس بعدل من لم یکرم ذوی وجته

و اهلها المتصلین بها و اهل المعرفة الباطنة به و خیر الناس خیرهم لاهله

وعشیرته و المتصلین به من اخ او ولد او متصل باخ او ولد وقریب او نسیب

او شریک او جار او صدیق او حبیب ومن احب المال حبا مفرطا لم یصل لهذه

المرتبة فان حرصه علی جمع المال یصده عن استعمال الرافة واستیفاء الحق وبذل

ما یجب و یضطره الی الخیانة والکذب و الاختلاق والزور و منع الواجب والاستقصاء

واستجلاب الدانق والحبة والذرة لبیع الدین والمروة وربما انفق اموالا جمة

محبة منه للمحمدة وحسن الثناء ولا یرید بذلک وجه الله وما عنده بل یتخذها

مصیدة و یجعل ذلک مکسبة ولا یعلم ان ذلک علیه سیئة و مسبة۔

اس عبارت میں خصوصیت سے و لیس بعدل من لم یکرم ذوی وجته الخ قابل لحاظ ہے بہرحال

اس کے بعد دونوں کتابوں کی عبارت ملتی ہے یعنی صداقة کی تفصیل شروع ہوتی ہے۔

لکھنؤ کی چھپی ہوئی کتاب میں آخر کتاب کے الفاظ حسب ذیل ہیں والحمد لله رب العلمین والصلوٰة

علی نبیه محمد و آله الطاهرین مصری چھاپہ کے الفاظ حسب ذیل ہیں والحمد لله رب العلمین

والصلوٰۃ علی النبی محمد و آلہ و اصحابہ اجمعین وحسبنا اللہ ونعم المعین آمین
اصحابہ اجمعین کی زیادتی خصوصاً ملحوظ رکھنا چاہیئے۔
ہم نے بطور نمونہ یہ چند مثالیں لکھدی ہیں ورنہ درمیان کتاب جا بجا دونوں نسخوں میں اختلاف ہے اور اوس کا انداز ایسا ہی ہے جس سے مصنف کے مذہب ومشرب کے خلاف اپنا مطلب حاصل کرنا معلوم ہوتا ہے۔ عدیل اختر از مدرسۃ الواعظین لکھنؤ۔

## حاجی ثناء اللہ صاحب کی افترا بازیاں

پھر پرسش جراحت دل کو چلا ہے عشق
سامان صد ہزار نمکداں کئے ہوئے

حاجی ثناء اللہ صاحب مدت دراز سے شیعوں پر افتراء و بہتان کا عظیم الشان مشن جاری کئے ہوئے ہیں۔ ابھی چند دن ہوئے آپ یہ اتہام کر چکے ہیں کہ "شیعہ کی مستند کتاب اصول کلینی میں خاص ایک باب متعلقہ نکاح ام کلثوم اسی غرض کے لئے مقرر ہے" (اخبار اہلحدیث ۷ شعبان ۵۸ھ) اس پر میں نے ممدوح سے بار بار دریافت کیا کہ اصول کلینی کے کس صفحہ میں وہ باب ہے اور وہ اصول کلینی کہاں ہے۔ دکھاویں تو میں سنی ہو جاؤں اور اگر نہ دکھائیں تو وہ شیعہ ہو جائیں مگر ؎

یاں لب پہ لاکھ لاکھ سخن اضطراب میں ؛ واں اک خاموشی مرے سب کے جواب میں

یہاں تک میں نے کہا کہ آپ لکھنؤ میں چل کر عیسائی آریہ اور قادیانی عربی داں حضرات کے مجمع میں اصول کلینی میں وہ عبارت دکھادیں اور مجھے سنی کریں ورنہ خود ہی مذہب حق شیعہ قبول کر کے بہشت کا پروانہ لے لیں۔ لیکن آپ اسکے لئے بھی آمادہ نہیں ہوتے۔ اہلحدیث حضرات بھی ان کی اس بے بسی کو محسوس کر رہے ہیں اور سمجھ رہے ہیں ؎

بے خودی بے سبب نہیں غالب ؛ کچھ تو ہے جسکی پردہ داری ہے

اس شکست فاش کے بعد تو حاجی صاحب کو اپنی افتراء پردازی سے توبہ کرنی چاہیئے مگر وہ جب شیعوں کے مقابلہ میں بولیں گے افتراء ہی کرینگے کیونکہ ان کو سچ وہی تہمت کی بیماری جو پہلے تھی وہ اب بھی ہے۔ حال میں آپ نے پھر شیعوں پر افتراء اور صریح بہتان کیا ہے چنانچہ لکھتے ہیں "حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب سے روایت ہے قال رسول اللہ ﷺ یظہر فی آخر الزمان قوم یسمون الرافضۃ یرفضون الاسلام (مسند احمد جلد اول مطبوعہ مصر صفحہ ۱۰۳) یعنی حضرت علیؑ روایت کرتے ہیں رسول اللہ نے فرمایا آخر زمانے میں ایک قوم ظاہر ہوگی جنکو

رافضی کہا جائیگا۔ وہ اسلام کو چھوڑ دیں گے۔ یہ حدیث اپنے معنے میں صاف ہے کہ رافضی لوگ اصل اسلام کو چھوڑ دینگے۔ یہ ہمارا قول نہیں بلکہ پیغمبر اسلام علیہ السّلام کا ارشاد ہے۔ منطقی طور پر یہ حدیث شکل اول کا کبرے ہے۔ اس لئے اس کے صغرے کا وجود ضروری ہے تاکہ شکل اول مرتب ہو کر نتیجہ دے سکے۔ صغرے کا ثبوت شیعہ کی معتبر کتاب الروضہ ص۱۶ سے ملتا ہے جہاں امام ابو عبد اللہ فرماتے ہیں ہمارا نام رافضی اللہ نے رکھا ہے۔ بس یہ شکل اول کا صغرے اور حدیث مذکور اس کا کبرے۔

**اعیان شیعہ** ۔ اور اہل علم اصحاب ہماری پیش کردہ منطقی شکل کے ہر دو مقدمات پر نظر کر کے نتیجہ سے ہمیں اطلاع دیں۔ ایسا نہ ہو کہ ہمیں یہ کہنے کا موقع ملے ؎

غالب تمہیں کہو کہ ملا ہے جواب کیا ۔:. مانا کہ تم کہا کئے اور وہ سنا کئے (ناظم الحدیث ربیع الثانی ۱۳۵۵ھ)

حاجی صاحب! کب تک افترا بازی کا پیشہ آپ جاری رکھئے گا؟ اب بھی تو ہوش کیجئے اور سمجھئے کہ ہر... راموسے کے مطابق یہ حقیر طالب العلم آپ کی خدمت کو حاضر ہو گیا ہے جس کی ایک گرفت سے بھی آپ آج تک نہیں نکل سکے۔ ذرہ فرمائیے تو کتاب الروضہ میں وہ عبارت کہاں ہے؟ آپ کہیں گے کہ یہ اردو ترجمہ ہے تو اسکی اصلی عربی عبارت پیش کیجئے تاکہ اہل علم سمجھ سکیں کہ کیا واقعا حضرت امام جعفر صادقؑ نے اپنے کو رافضی کہا ہے یا آپ لوگوں کا حضرتؑ کے متعلق بھی یہ ایسا ہی افترا ہے جیسا حضرت رسول خدا صلعم کے متعلق رہا کہ حضرتؐ کو ابن ابو کبشہ کہتے رہے ہیں [1] جس کے شواہد آپ ہی کی کتب تفسیر و سیرۃ و حدیث و تاریخ میں بھرے ہوئے ہیں۔

فان لم تفعلوا و لن تفعلوا فاتقوا النار التی وقودها الناس والحجارۃ اعدت للکافرین

---

[1] مولوی وحید الزماں خاں صاحب حیدر آبادی نے لکھا ہے " لقد آمر امر ابن ابی کبشہ ابو سفیان نے کہا جب وہ کافر تھا اب تو ابو کبشہ کے بیٹے یعنی آنحضرتؐ کا کام بڑا ہو گیا اُن کا درجہ بڑھ گیا۔ اتنا کہ روم کا بادشاہ اُن سے ڈرتا ہے۔ کہتے ہیں ابوکبشہ ایک شخص تھا خزاعہ کا جس نے بتوں کی پرستش میں قریش کی مخالفت کی اور شعری ستارے کا پوجا شروع کیا تو آنحضرتؐ کو جو دین میں قریش کے مخالف تھے اُس سے تشبیہ دی... ابو سفیان نے تحقیر کی راہ سے آنحضرتؐ کو ابوکبشہ کا بیٹا کہا" (انوار اللغۃ پ ۲۲ ص۵)

مشہور ہو گیا تھا کہ خود حضرت شاہ صاحب سے ان کی اس کارروائی کے متعلق صفائی چاہی گئی۔

**مولوی صاحب**۔ پھر حضرت شاہ صاحب نے کیا جواب دیا۔ ضرور اس سے انکار کیا ہوگا

**ہدایت خاتون**۔ انکار کیسے کرتے۔ کتاب صواعق موبقہ ہی لوگوں کو مل گئی تھی تو کیسے کہتے کہ وہی مضامین تحفہ میں نہیں لئے ہیں۔ البتہ جب کسی شخص کی کوئی مخفی کارروائی منظر عام پر آجاتی ہے اور اب اُسکے چھپائے نہیں چھپتی تو وہ اُسکی تاویل و توجیہ کے متعلق جو تدبیریں کرتا ہے وہی شاہ صاحب نے بھی کیں کہ جواب گول مول دیا اور تاویلات سے کام نکالنا چاہا۔

**مولوی صاحب**۔ اچھا سناؤ تو کیا کہا۔

**ہدایت خاتون**۔ فرماتے ہیں " در وقت تصنیف تحفہ اثنا عشریہ از کتابہائے اہلسنت کہ در رد مذہب شیعہ و کتب شیعہ کہ در رد مذہب اہلسنت تالیف شدہ سہ قسم بہم رسیدہ بود ... قسم سوم آنست کہ تمام مذہب شیعہ را ہم در الہیات و ہم در معاد و ہم در امامت و ہم در روایت احادیث و ہم در اصول رد کردہ اند مثل ابطال الباطل و صواقع موبقہ تالیف نصر اللہ کابلی از طرف اہلسنت ... ایں ہر سہ قسم کتب در وقت تالیف تحفہ اثنا عشریہ موجود و مستحضر بودند۔ در آں وقت ترتیب صواقع بسیار پسند خاطر افتادہ و ہماں ترتیب دریں کتاب کلام واقع شد ... ترتیب صواقع بسیار مختصر و خوشنما بنظر آمد ہماں را اختیار کردہ شد ... پس ایں کتاب را ترجمہ آں گفتن محض نظر بظاہر ترتیب آں می تواند شد ... معہذا جائے طعن معاندان و حاسدان وقتے متوجہ فقیر می تواند شد کہ ایں فقیر دعوے تصنیف ایں کتاب را موجب افتخار خود دانستہ تقریرا و تحریرا القلم زبان یا بزبان قلم کردہ باشد معلوم است کہ ایں کتاب را تصنیف حافظ غلام حلیم ابن شیخ قطب الدین احمد بن شیخ ابو الفیض نوشتہ ام۔ اگر منظور دعوے نسبت ایں کتاب بخود می بود چرا ایں قدر اخفا بناہائے غیر معروف بعمل می آوردم ... و نیز اگر تامل کنند روافض را ہرگز جائے طعن نیست زیرا کہ اگر ایں کتاب ترجمہ صواقع است آخر اثبات مذہب اہل سنت می کند و رد مذہب روافض فی نماید۔ ایں بار را چہ کار از آں کہ تفتیش کنند کہ گوئندہ کیست ... آرے بعض اہلسنت کہ اظہار الشہرت ایں کتاب نسبت بایں فقیر عرق حسد بجوش آمدہ می خواہند کہ نسبت بایں فقیر در میان نماند "[1]

---

[1] اس کا اردو ترجمہ یہ ہے شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ تحفہ اثنا عشریہ لکھتے وقت تین قسم کی

**مولوی صاحب** - حضرت شاہ صاحب نے سچ تو فرمایا۔ کسی کو اس سے کیا مطلب کہ انھوں نے دوسری کتاب کے مضامین چرالیئے ہیں یا خود اپنی دماغی قابلیت اور علمی قوت سے اس کو لکھا ہے۔

**ہدایت خاتون** - میں اعتراض تو نہیں کرتی۔ البتہ تم نے پوچھا تھا کہ کیوں انھوں نے یہ کتاب فرضی نام سے لکھی۔ تو میں نے اس کی وجہ بیان کردی کہ چونکہ صواقع موبقہ کے مضامین لے کر۔ اور اوس کا نام بدل کر اپنی طرف سے نئی کتاب پیش کی اسس وجہ سے ان کو ہمت

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۵۲) کتابیں میرے پاس تھیں... تیسری قسم کی وہ کتابیں جو مذہب شیعہ کے کل اصول وفروع دین نیز الہیات ومعاد وامامت وروایت احادیث واصول کی رد میں ہیں مثل ابطال الباطل اور صواقع موبقہ کے جو خواجہ نصر اللہ کابلی کی تصنیف ہے... تحفہ کے لکھتے وقت یہ تینوں قسم کی کتابیں میرے پاس موجود اور پیش نظر تھیں مگر صواعق موبقہ کی کی ترتیب مجھے بہت زیادہ پسند آئی اور اُسی ترتیب سے میں نے بھی اپنی کتاب لکھی... صواقع کی ترتیب بہت مختصر اور خوشنا نظر آئی اسی کو میں نے اختیار کرلیا۔ بس اس کتاب تحفہ کو صواقع کا ترجمہ کہنا صرف اُسکی ظاہری ترتیب کو دیکھکر صحیح ہوسکتا ہے۔ باوجود اسکے دشمنوں اور حاسدوں کا اعتراض تو اس وقت صحیح ہوتا جب یہ فقیر اس کتاب کی تصنیف کا دعوے کرکے اس پر فخر کرتا۔ معلوم ہے کہ یہ کتاب میں نے حافظ غلام حلیم۔ فرزند شیخ قطب الدین احمد فرزند شیخ ابو الفیض کے نام سے لکھی ہے۔ اگر مجھے اس کتاب کی تصنیف کا دعوے اپنی طرف نسبت دینا منظور ہوتا تو نام کے چھپانے میں کیوں اس قدر کوشش کرتا اور غیر معروف نام سے کیوں اس کو شائع کرتا۔ اگر غور کریں تو رافضیوں کو ہرگز اس پر اعتراض کرنے کا حق نہیں ہے کیونکہ اگر یہ کتاب صواقع موبقہ کا ترجمہ ہے تو ہوا کرے۔ بہرکیف مذہب اہلسنت کو تو ثابت کرتی ہے اور رافضیوں کے مذہب کی رد تو کرتی ہے۔ ان لوگوں کو اس سے کیا مطلب کہ تفتیش کرتے پھریں کہ اس کتاب کا اصل مصنف کون ہے... ہاں بعض اہلسنت میں بھی اس وجہ سے کہ یہ کتاب میری نسبت سے مشہور ہے رشک وحسد کا مادہ جنبش کرتا ہے اور وہ چاہتے ہیں کہ سب لوگ جان لیں کہ یہ کتاب اس فقیر (شاہ) نے نہیں لکھی ہے اور اس کتاب کی نسبت میری طرف باقی نہ رہے۔"

نہیں ہوئی کہ اسے اپنے نام سے لکھیں۔
**مولوی صاحب**۔ مگر انصاف کی بات یہ ہے کہ شاہ صاحب نے یہ کام اپنی شان کے خلاف کیا۔ بلکہ کوشش کرکے صواقع کو اسی نام سے شائع کرتے یا اس کا ترجمہ فارسی کرکے اُن کا نام ترجمہ صواقع رکھتے اور خواجہ صاحب کی محنت کو مٹی میں نہ ملاتے۔ اگر مرزا داغ بھی اسی طرح دیوان غالب کے اشعار کو لے کر ایک فرضی نام دیوان طالب وغیرہ کے نام سے شائع کردیتے اور مشہور کردیتے کہ یہ کتاب میں نے لکھی ہے تو کیا ان کی یہ حرکت کسی طرح پسند کی جاتی۔ پھر شاہ صاحب تو کیسے زبردست پیشوائے اسلام اور رکن مذہب اہلسنت تھے ان سے ایسی نازیبا حرکت کا سرزد ہونا ہم لوگوں کے لئے نہایت شرمناک ہے۔
**ہدایت خاتون**۔ ابھی چند سال ہوئے ایک مستقل کتاب ہی اس بحث میں لکھی گئی ہے کہ شاہ صاحب نے تحفہ کو صواقع سے لکھا ہے۔ اس کا نام ہے
التمییز بین صواقع الکابلی وتحفۃ عبد العزیز جس میں ثابت کردیا ہے کہ شاہ صاحب نے تحفہ کے کل مضامین اسی صواقع سے لئے ہیں اور دوسرے کی محنت اپنی طرف منسوب کردی ہے۔
**مولوی صاحب**۔ ہاں جب خود شاہ صاحب نے اس کا اقرار کرلیا تو اب اس میں کیا عذر ہوسکتا ہے۔ مگر شاہ صاحب کو صاف صاف ماننے کی کیا ضرورت تھی۔ کہہ دیتے کہ میں نے کتاب صواقع سو بقہ دیکھی ہی نہیں۔ یہ اتفاق کی بات ہے کہ اُسکے مضامین اور میری کتاب تحفہ کے مضامین بطور توارد ایک ہوگئے۔ اس طرح شاہ صاحب سرقہ کے الزام سے بچ جاتے دوسرے لوگ بکا کرتے۔ شاہ صاحب نے تصدیق کرکے غضب کردیا۔

# چھٹا باب

## شہر حیدر آباد میں ایک روسی پہلوان کی پنجابی پہلوان سے یادگار کشتی

ملک روس کا ایک شخص جو بڑے قد و قامت کا نہایت مضبوط بلکہ دیو صورت تھا کسی کمپنی کا ایجنٹ بن کر ہندوستان میں آیا تھا۔ وہ بڑا مشہور پہلوان بھی تھا اور مختلف ملکوں میں نامی بہادروں کو پچھاڑ دیا تھا جس کے انعام میں اس کے پاس بہت سے تمغے تھے۔ اس نے بمبئی سے اعلیٰحضرت سرکار نظام خلد اللہ ملکہ کی خدمت میں ایک درخواست بھیجی کہ میں حضور کی ریاست کے کسی پہلوان سے

کشتی لڑنا چاہتا ہوں۔ چونکہ ہندوستان میں بھی اس سے قبل وہ کئی کشتیاں مار چکا تھا اور متعدد انگریزی اخباروں تک میں اُسکے پہلوانی کی دھوم تھی اس وجہ سے اس ملک کے کل پہلوانوں کے کان کھڑے ہو گئے تھے۔ جس وقت اسکی عرضی سرکار عالی میں پہونچی حضور نے اپنی ریاست کے مشہور پہلوان نامی خاں سے اس کا ذکر فرمایا۔ نامی خاں دل میں تو گھبرایا مگر زبان سے اقرار کر لیا کہ حضور اُس کو بلائیں غلام کس دن کے لئے ہے اللہ کی مدد پر بھروسا کر کے اور حضرت علیؑ مولا مشکل کشا کا نام لے کر اُس سے ضرور لڑوں گا۔ مگر بعض ارکان دولت نے عرض کی کہ اس کشتی کا ہونا مناسب نہیں ہے۔ اُس روسی پہلوان نے بڑے بڑے پہلوانوں کو زیر کر دیا ہے۔ ریاست کا مشہور پہلوان نامی خاں بھی شکست کھا کر بدنام ہو جائیگا تو یورپ و امریکہ کے اخباروں میں بھی بڑی جلی سرخیوں سے یہ خبر چھپیگی کہ روسی پہلوان نے ریاست حیدر آباد دکن تک کے پہلوان کو زیر کر دیا۔ اس طرح ریاست کی ذلت ہوگی۔ مگر نامی خاں کے اصرار بلیغ سے اعلےٰحضرت نے روسی پہلوان کی درخواست منظور کر کے اس کو طلب فرمالیا۔ اس واقعہ نے بڑی اہمیت پیدا کر لی۔ اس زمانہ میں تقریباً ہر انگریزی مرہٹی۔ گجراتی اردو وغیرہ اخبار میں اس کا اعلان شائع ہوتا تھا کہ فلاں تاریخ کو روسی پہلوان کی کشتی نامی خاں پہلوان سے ہوگی۔ مولوی رکن الدین صاحب بھی اس کشتی کے بڑے مشتاق تھے۔ اس سے ایک رات قبل ان میں اور ہدایت خاتون میں اس طرح باتیں ہوئیں۔

**مولوی صاحب** ۔ کل ہی نہ روسی پہلوان کا دنگل ہے۔ دیکھئے کیا ہوتا ہے۔ ہم لوگوں کو تو بہت تردد ہو رہا ہے۔ نامی خاں کے تکبر اور غرور نے یہ سب کیا ہے۔ جس وقت اعلےٰحضرت نے ذکر کیا ہے کوئی عذر کر دینا مناسب تھا۔ مگر سنا ہے کہ کہا حضور اس کو ضرور بلائیں۔ اللہ پر بھروسا کر کے حضرت علیؑ کی مدد سے میں لڑوں گا۔ یہ بے عقلی کی بات ہے۔ انسان کو ہر کام موقع و محل سے کرنا چاہیئے۔

**ہدایت خاتون** ۔ عذر کرنے میں بھی تو بیچارے کی ذلت تھی اور بدنامی اس طرح بھی ہوتی کہ روسی پہلوان نے للکارا تو نامی خاں دبک گیا۔ ممکن ہے خدا کے فضل اور حضرت علیؑ کی مدد سے نامی خاں ہی کی جیت ہو جائے۔

**مولوی صاحب** ۔ جس طرح نامی خاں نے حماقت کا کام کیا اُسی طرح تم بھی زنانی باتیں

کررہی ہو۔ غرض کشتی کی تاریخ آ پہونچی۔ باہر کے ہزارہا لوگ اس دنگل کا تماشا دیکھنے کے لئے حیدرآباد پہونچ گئے تھے۔ یوروپین لوگوں کی بھی خاصی جماعت موجود تھی اعلےٰ حضرت کے حکم سے کشتی کا انتظام نہایت اعلےٰ درجہ کا کیا گیا تھا جسکی مدح وثنا میں انگریزی اخبار بھی رطب اللسان تھے چار بجے اس کا وقت مقرر تھا۔ ٹھیک وقت پر اعلےٰ حضرت اور ریزیڈنٹ کی موٹریں بھی پہونچ گئیں۔ اعلےٰ حضرت نے اپنے معتمد خاص کے ذریعہ سے مخفی طور پر لوگوں کو مطلع کردیا تھا کہ "اگر روسی پہلوان کی شکست ہو جائے تو خبردار کوئی شخص تالی بجائے۔ نہ شوروغل کرے نہ طعن آمیز خوشی کا اظہار کرے کیونکہ روسی پہلوان اس وقت ریاست کا مہمان ہے۔ اس سے اُسکی خاطر شکنی ہوگی جو منظور نہیں۔ بلکہ کشتی کے بعد ہر شخص اس سے ہاتھ ملائے اور اسکے ساتھ عزت واحترام کا برتاؤ کرے" روسی پہلوان کی صورت۔ شکل۔ قدوقامت اور ہر ہر عضو بدن دیکھکر ہر شخص متحیر تھا اور اپنی جگہ کہتا تھا کہ کشتی بے جوڑ ہے۔ نامی خاں نے غلطی کی جو اپنی ضد پر اڑے رہے۔ ساڑھے چار بجے روسی پہلوان پہلے اکھاڑے میں داخل ہوا۔ نامی خاں نے بھی "بسم اللہ الرحمن الرحیم یاعلیؑ مولا مشکل کشا مدد" کہکر اکھاڑے میں قدم رکھ دیا۔ کشتی شروع ہوئی۔ دیکھنے میں دیو اور آدم زاد کا مقابلہ نظر آتا تھا۔ روسی پہلوان تو نامی خاں کو کوئی چیز ہی نہیں سمجھتا تھا۔ بار بار اُس نے کوشش کی کہ نامی خاں کے لنگوٹے میں ہاتھ ڈال کر اُس کو اوپر اُٹھالے مگر نامی خاں بھی فن پہلوانی میں یگانۂ روزگار تھا۔ جب روسی پہلوان اس ارادے کی کوشش کرتا وہ ایسا داؤ لگاتا کہ روسی پہلوان شرماکر رہ جاتا۔ کتنے موقع آئے کہ روسی پہلوان کی کوششیں رائیگاں گئیں اور تماشائیوں نے شور کرنا چاہا مگر اعلےٰ حضرت کے رعب وجلال سے کسی کی مجال نہیں ہوئی کہ ایک لفظ تک منہ سے نکالے۔ یوروپین جماعت کو بھی شروع میں یقین تھا کہ روسی پہلوان چار پانچ منٹ میں نامی خاں کو پٹک دیگا مگر آدھ گھنٹہ تک اسی مزے سے نامی خاں روسی پہلوان کو کھلاتا اور جھکائیاں دکھاتا رہا کہ وہ بیچارا پسینہ میں غرق ہوگیا اور غیظ وغضب کی تو کوئی حد ہی نہیں تھی۔ دانت پیس پیس کروار کرتا اور نامی خاں پہلوانی فنون کا جوہر دکھاکر سب لوگوں کو انگشت بدنداں کئے ہوئے رہا۔ ۴۵ منٹ تک دونوں ایک دوسرے کو چت کرنے کی کوشش کرتے رہے مگر کسی کو کامیابی نہیں ہوئی اب یوروپین جماعۃ کے چہروں پر بھی تردد کے آثار نمایاں ہوگئے تھے۔ اور ہندوستانیوں سے بھی جن کو یقین تھا کہ روسی پہلوان ضرور جیت جائیگا ان کے چہروں پر امید کی جھلک نظر آنے لگی

کہ ممکن ہے نامی خاں ہی کے سر کامیابی کا سہرا رہے۔ روسی پہلوان اب تھک گیا تھا۔ اُس نے بھوت ہو کر اپنی پوری طاقت سے نامی خاں کی کمر پکڑی اور دانت پیس کر اس کو نیچے گرانا چاہا مگر نامی خاں نے ایک دفعہ زور سے کہا "اللہ اکبر" اور پھر دوسرا نعرہ "یا علیؑ مدد" کا لگا کر ایسا داؤ لگایا کہ روسی پہلوان اُلٹ ہی تو گیا اور دھڑام سے چاروں شانے چیت نیچے آ رہا۔ نامی خاں کمال پھرتی سے اسکے سینہ پر سوار ہو گیا۔ فوراً اعلیٰ حضرت نے نظروں سے اشارہ کیا کہ بس اب اتر جاؤ۔ نامی خاں نے فوراً حکم کی تعمیل کی۔ روسی پہلوان بھی اُٹھ کھڑا ہوا۔ ریزیڈنٹ بہادر نے پکار کر کہا "بس کشتی ختم۔ نامی خاں شاباش۔ تم بڑا اچھا پہلوان ہے۔ ہم سب تم سے بہت خوش ہوا" نامی خاں نے جھک کر سب کو سلام کیا اور روسی پہلوان کا ہاتھ پکڑے دوستانہ عنوان سے اکھاڑے کے باہر آیا۔ اعلیٰ حضرت نے فوراً دونوں پہلوانوں سے ہاتھ ملایا۔ دونوں کو نہایت قیمتی ہار پہنایا۔ ایک ایک ہزار روپیہ انعام دیا اور خوشی خوشی یہ دنگل تمام ہوا۔ لوگ اپنے اپنے گھر واپس جانے لگے تو راستہ بھر اسی دنگل کا چرچا رہا۔ ہر شخص نہایت خوش تھا۔ دنگل دیکھنے کے لئے شہر کے کل معززین گئے تھے۔ حافظ عبدالصمد صاحب اور مولانا عبدالقوی صاحب بھی تھے۔ واپسی میں حافظ عبدالصمد صاحب کا مکان پہلے پڑتا تھا۔ مولانا عبدالقوی صاحب اور مولوی رکن الدین صاحب حافظ صاحب کے ہاں جا کر ٹھہر گئے کہ کچھ آرام کر کے مکان جائیں۔ حافظ صاحب نے جلد ناشتے کا انتظام کر لیا مگر اُن کا چہرہ اُترا ہوا تھا۔ دنگل ہی سے مولانا صاحب دیکھ رہے تھے کہ سب لوگ نہایت خوش ہیں صرف حافظ صاحب کسی بڑی فکر میں ڈوبے ہوئے ہیں۔ مکان پر آ کر بھی حافظ صاحب اسی طرح افسردہ تھے اور گو چائے اور ناشتے کا اہتمام کرتے تھے مگر صورت خوش نظر نہیں آتی تھی۔ جب چائے نوشی وغیرہ سے سب لوگ فارغ ہو گئے تو اس طرح باتیں ہونے لگیں

**مولانا صاحب**۔ کیوں جناب حافظ صاحب! آج کے دنگل سے سب خوش نظر آتے ہیں اور نامی خاں کی کامیابی پر تو لوگ خوشی سے پھولے نہیں سماتے مگر میں آپ کو شروع سے دیکھتا ہوں کہ منہ بنائے ہوئے ہیں۔ کیا آپ کو روسی پہلوان کی ہار سے رنج ہوا کیا اُس نے آپ کو کچھ انعام کا وعدہ کیا تھا کہ اگر جیت جائیگا تو آپکو شیرینی کھلائے گا۔ یا آپ کو اس سے کچھ قرابت ہے جس سے اُسکی شکست کے غم میں مبتلا ہو گئے !!

**حافظ صاحب**۔ دیکھئے یہ وقت مذاق کا نہیں ہے۔ مجھ سے اُس سے کیوں قرابت ہونے لگی اور اگروہ کامیاب ہوتا تو مجھے کیوں انعام دیتا۔ مجھے ایسا مزاح پسند نہیں ہے بس رہنے دیجئے۔

**مولانا صاحب**۔ (ہنسکر) تو کیوں آپ سوگ منا رہے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ اب روئے اور تب روئے۔ یا نامی خاں سے آپ کو مخالفت ہے جس سے اُسکی کامیابی آپ کو ناگوار گزری۔

**حافظ صاحب**۔ آپ اور تیز ہو چلے۔ مجھے یہ چھیڑ خانی بھلی نہیں لگتی۔ میرے دل پر جو گزر رہی ہے میں ہی جانتا ہوں۔ دوسروں کو کیا خبر۔ اب آپ اور زیادہ مجھے نہ ستائیے۔

**مولانا صاحب**۔ ذرہ میں بھی تو سنوں کہ نصیب دشمناں کیا امر ہے۔ کس بات پر خفگی ہے۔

**حافظ صاحب**۔ آپ سب کچھ جانتے ہیں لیکن تجاہل عارفانہ کا کیا علاج۔ آپ بھی اسمیں شریک ہیں۔

**مولانا صاحب**۔ اے سبحان اللہ! میرے دشمنوں کو بھی خبر نہیں لیکن آپ کہتے ہیں کہ سب کچھ جانتا ہوں۔ آج کیا ہے جو آپ کی ہر بات پہیلی ہی معلوم ہو رہی ہے خدا خیر کرے۔

**حافظ صاحب**۔ کیا میرے اور آپ لوگوں کے کم صدمہ کی بات ہے کہ نامی خاں نے اتنے بڑے پہلو ان کو تو پچھاڑ دیا اور اپنے کمال کا جوہر دکھا دیا لیکن مولوی رکن الدین ایک ہدایت خاتون کو زیر نہ کر سکے اور اُس کو اپنے مذہب میں نہ لا سکے۔ حالانکہ یہ دیوبند۔ رام پور دہلی میں کتنے دنوں تعلیم پاتے رہے اور کیسے زبردست عالم ہو گئے ہیں۔ ایک معمولی لڑکی نے ان کو بچھاڑ رکھا ہے۔ ان کی مولویت کہاں گئی۔ ان کا فضل و کمال کہاں غائب ہو گیا۔ عیسائیوں اور آریوں کے کتنے زبردست مناظروں سے بحث کرتے ہیں تو بھی کامیاب ہوتے ہیں۔ پھر اس چار دن کی بچی میں کیا ہے کہ یہ کسی طرح اس کو لاجواب اور شیعہ مذہب سے علحدہ نہیں کرنے پاتے۔ کیا میرا مذہب ہی ایسا کمزور ہے کہ ان کو کسی طرح فتح نہیں ہو رہی ہے۔

**مولوی رکن الدین**۔ آپ صحیح فرماتے ہیں مگر میں جس قدر کوشش کر رہا ہوں خدا جانتا ہے۔ تقیہ کی بحث شروع کی تو اُنھوں نے قرآن مجید ہی سے دلیلوں کا ایسا ڈھیر لگا دیا کہ میں کسی بات کا جواب نہیں دے سکا اور مبہوت ہو کر رہ گیا۔ تحفہ اثنا عشریہ دیکھنے کو کہا تو اس کی ایسی دھجیاں اُڑائیں کہ خود مجھ ہی کو اس کتاب سے نفرت ہو گئی۔ میں تو روزانہ کی بحث کو والد صاحب قبلہ سے بھی ذکر کرتا ہوں اور آپ جو بتا دیتے ہیں اسکے مطابق گفتگو کرتا ہوں۔ مگر وہ اُن سب باتوں میں بھی میرا منہ بند کر دیتی ہیں۔ تقیہ اور شاہ صاحب کی تحفہ اثنا عشریہ کے

متعلق تو میں پوری کوشش کر کے تھک گیا اور میرا یقین ہے کہ ان دونوں مسئلوں پر ہمارے کل علماء کرام جمع ہو کر اُن سے بحث کریں جب بھی کامیاب نہیں ہو سکتے۔ استدلال میں ایسی قوت اور بیان میں ایسی دلکشی ہے کہ لاکھ تعصب برتا جائے پھر بھی لاجواب ہی ہو جانا پڑتا ہے۔ خود میرے دل و دماغ میں آگ لگی ہوئی ہے کہ کس طرح اُن کو اپنے مذہب میں داخل کروں اور رفض ایسی گندگی سے اپنے گھر کو پاک کروں مگر اللہ تعالےٰ میری مدد نہ کرے اور ان کو راہ راست نہ دکھائے تو میں یا آپ کیا کر سکتے ہیں۔ مرضی مولیٰ از ہمہ اولیٰ۔

**حافظ صاحب**۔ خیر مسئلہ تقیہ اور کتاب تحفہ اثنا عشریہ میں اگر کامیاب نہ ہوئے تو دوسرے مسئلوں میں کوشش کرنی چاہیئے۔ ابھی سیکڑوں بحثیں باقی ہیں کسی طرح تو اسکو راہ حق دکھائی جائے۔

**مولانا صاحب**۔ میری رائے ہے کہ اب ان سے کہو تمہارا مذہب ایسا خراب ہے کہ اس میں دوسروں کو گالی بکی جاتی ہے جو تہذیب و شرافت کے خلاف ہے۔ گالی بکنا تو رذیلوں۔ کمینوں اور جاہلوں کا شیوہ ہے۔ مگر تمہارا مذہب اس درجہ بیہودہ ہے کہ اس میں گالی بکنا عبادت قرار دیا گیا ہے۔ اس میں وہ بالکل لاجواب ہو جائینگی۔ بس اُسی وقت اُن سے کام نکلے گا۔

**حافظ صاحب** (خوش ہو کر)۔ ہاں ہاں یہ ٹھیک ہے۔ گالی بکنے کا جواب اُسکے پاس کچھ ہو ہی نہیں سکتا۔ اور شیعوں کا گالی بکنا مشہور ہے۔ اس سے انکار بھی نہیں کر سکتی۔

**مولوی صاحب**۔ ہاں میں بھی سوچتا تھا کہ اب کسی اور مسئلہ پر بحث کروں۔ یہ مسئلہ بھی خوب ہے۔ تبرا تو ان کا مشہور کام ہے جسکی خوبی کوئی بھی کسی طرح ثابت نہیں کر سکتا۔

# ساتواں باب

## تبرّاء کی حقیقت۔ کیا شیعوں کے ہاں گالی بکنا عبادت ہے؟

مولوی صاحب بہت خوش اور نئے ہتھیار سے آراستہ ہو کر مکان پر آئے۔ عشا کی نماز پڑھی۔ کھانا کھایا اور جا کر پلنگ پر لیٹ رہے۔ دن کے تھکے ہوئے تھے۔ فوراً نیند آگئی۔ اور اُس شب میں ہدایت خاتون سے کوئی بحث نہ ہو سکی۔ دوسری شب کو اس طرح باتیں ہوئیں۔

**مولوی صاحب**۔ افسوس تم کشتی دیکھنے نہیں گئیں۔ بڑا لطف آیا۔ بڑی یادگار کشتی ہو گئی۔

**ہدایت خاتون**۔ عورتوں کو بغیر شدید ضرورت کے گھر سے باہر نہیں نکلنا چاہیئے اور وہ بھی

فنس یا بندگاڈی میں کشتی دیکھنا مردوں کا کام ہے اور خانہ داری عورتوں کا فرض۔

**مولوی صاحب**۔ ہم لوگوں کو یقین تھا کہ نامی خاں ضرور ہار جائے گا مگر اس نے تو کمال کر دیا۔ سب لوگ اسکی کامیابی پر متحیر ہو رہے ہیں۔ اس نے پہاڑ سے مقابلہ کیا اور اُسکو زیر کر دیا۔ تم نے سچ کہا تھا کہ ممکن ہے نامی خاں جیت جائے۔ جب آخر میں روسی پہلوان نے جھنجھلا کر اسکی کمر پکڑی اور گرانا چاہا تو نامی خاں کے ہارنے میں کچھ باقی ہی نہیں تھا مگر واہ رے اسکی استادی کہ زور سے اللہ اکبر۔ اور یا علیؑ مدد کہکر ایسا داؤ لگایا کہ روسی پہلوان گر ہی تو پڑا اور گرا بھی تو بالکل چت۔ جھٹ نامی خاں اسکے سینے پر سوار ہی تو ہو گیا۔ مگر اُسکے یا علیؑ مدد کہنے پر مجھے بڑا غصہ آیا تھا۔ نہ معلوم پہلوانوں کو یہ عادت کب سے پڑ گئی ہے کہ کشتی لڑتے وقت حضرت علیؑ کا نام ضرور لیتے ہیں۔ پنجاب۔ یوپی کے پہلوانوں کو بھی دیکھا کہ یہ ضرور کہتے ہیں۔

**ہدایت خاتون**۔ اب بھی تو تم حضرت علیؑ کو مانو۔ ممکن ہے اس سے نامی خاں جیت گیا ہو۔

**مولوی صاحب**۔ میں تو اُن کو مانتا ہی ہوں مگر تم رافضیوں کی طرح نہیں کہ اُن کی محبت میں خلفاء راشدین اور صحابہ کرام کو گالیاں بکنے لگوں۔ توبہ تمہارا مذہب بھی کیسا گندہ ہے کہ گالی بکنا عبادت سمجھتی ہو۔ دنیا میں کوئی اور مذہب بھی اس درجہ بیہودہ اور لچر ہے؟

**ہدایت خاتون**۔ یہ کون کہتا ہے کہ گالی بکنا میرے ہاں عبادت ہے۔ ذرہ بتاؤ تو۔

**مولوی صاحب**۔ واہ تم لوگوں کے بارے میں تو یہ شعر ہی مشہور ہے ؎

دشنام بمذہبے کہ طاعت باشد :۔: مذہب معلوم و اہل مذہب معلوم

**ہدایت خاتون**۔ اور اسکے جواب میں جو شعر کہا گیا ہے وہ بھی پڑھ دو۔ آگے کیوں چھپاتے ہو؟

**مولوی صاحب**۔ وہ کیا؟ اس کا جواب تو ہوا ہی نہیں اور نہ ہو سکتا ہے۔

**ہدایت خاتون**۔ مجھ سے سنو ؎

بہتان بمذہبے کہ عادت باشد :۔: مذہب معلوم و اہل مذہب معلوم

**مولوی صاحب**۔ تو بہتان کون کرتا ہے اور کس کی یہ عادت ہے؟ سچ سچ بتانا

**ہدایت خاتون**۔ تم لوگوں کی۔ جو کہتے ہو کہ شیعہ گالی بکتے ہیں۔ اگر تم ثابت کر دو کہ مذہب شیعہ میں گالی بکنا جائز ہے تو میں آج سنی ہو جاتی ہوں۔ پھر کسی مسئلہ میں بحث کی ضرورت نہیں

**مولوی صاحب**۔ کیا تم لوگ حضرت ابوبکر و عمر و عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم کو گالیاں نہیں

دیتی ہو۔ ہر شیعہ کی یہ عادت ہے۔ اللہ! اپنے مذہب کی ہیچ میں کیسی بھلی بنی جا رہی ہیں!

**ہدایت خاتون۔** میں تو نہیں جانتی کہ کون شیعہ ان لوگوں کو گالیاں دیتا ہے۔ تم جانو۔

**مولوی صاحب۔** کیا تم لوگ تبرا نہیں کہتی ہو۔ لعنت نہیں بکتی ہو۔ یہ کوئی چھپی ہوئی بات ہے!

**ہدایت خاتون۔** ہاں جو لوگ قابل تبرا ہیں ہم لوگ اُن سے تبرا ضرور کرتے ہیں۔ اور جو لوگ مستحق ہیں اُن پر لعنت بھی کرتے ہیں۔ اس سے مجھے انکار نہیں ہے نہ ہو سکتا ہے۔

**مولوی صاحب۔** پھر کیسے کہتی ہو کہ ہم لوگ گالی نہیں بکتیں۔ ایک ہی زبان سے انکار اور اقرار دونوں!

**ہدایت خاتون۔** تو کیا تبرا یا لعنت کرنا گالی بکنا ہے؟ کس لغت کی کتاب میں تم نے پڑھا ہے؟

**مولوی صاحب۔** بے شک۔ یہ بھی کچھ پوچھنے کی بات ہے۔ شاہ عبدالعزیز صاحب کی تحفہ کا بارہواں باب پڑھو۔ جس میں تبرا کی حقیقت بیان کی ہے۔ لغت میں نہیں ہے تو نہ سہی۔

**ہدایت خاتون۔** میں پڑھ چکی ہوں۔ اُس میں انھوں نے دس مقدمے لکھے ہیں مگر اصل بات ہی غائب کردی ہے۔ اس کا ذکر تک نہیں کیا کہ تبرا اور لعن گالی کس طرح ہے تم ہی تحفہ سے مجھے سمجھا دو کہ تبرا اور لعن گالی کس طرح ہے۔ لغت میں نہیں دکھا سکتے تو خیر۔

مولوی صاحب دیر تک تحفہ اثنا عشریہ کا بارہواں باب الٹتے پلٹتے رہے۔ جب اسمیں کچھ نہ ملا تو کہا:۔

**مولوی صاحب۔** خیر شاہ صاحب نے اس کو نہ لکھا تو کیا ہوتا ہے۔ تبرا اور لعنت کا گالی ہونا بدیہی ہے۔ اسمیں بحث کرنے کی ضرورت ہی نہیں ہے سب جانتے ہیں۔

**ہدایت خاتون۔** تو پھر اسلام کا پہلا کلمہ لا الہ الا اللہ بھی گالی ہے۔ کیونکہ اس میں ایک معبود (اللہ) کا اقرار اور دوسرے کل معبودوں سے تبرا (انکار) ہے۔ اس کا مطلب یہی تو ہے کہ صرف اللہ کو مانتا اور دوسرے معبودوں سے بیزاری چاہتا ہوں۔ اور یہی تبرا ہے جس کا لغوی معنے علحدہ رہنا۔ بے تعلق رہنا۔ نہ ماننا ہے۔ اسی طرح شیعہ بھی خدا و رسولؐ وائمہ طاہرینؑ کو مانتے ہیں اور خلفاء ثلثہ سے تبرا کرتے یعنی علحدہ بے تعلق رہتے ہیں اور ان کو مانتے نہیں ہیں۔ تو کیا اسلام گالی کا کلمہ سکھاتا ہے؟ اور سنو اگر تمہارا دعوے مانا جائے تو ماننا پڑے گا کہ خدا بھی گالی بکتا ہے۔ معاذ اللہ قرآن مجید نے بھی گالی بکنے کی تعلیم دی ہے کیونکہ تبرا اور لعنت اسمیں بھی ہے

**مولوی صاحب۔** وہ کہاں۔ اگر ہوگا تو کافروں ہی کا فعل بتایا گیا ہوگا۔ کسی اور کا نہیں۔

**ہدایت خاتون۔** سورہ فاتحہ میں خدا فرماتا ہے اِھۡدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ صِرَاطَ

الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْہِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْہِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ اس میں خدا فرماتا ہے اے بندو تم کہا کرو کہ اے اللہ ہمیں سیدھا راستہ دکھا۔ اُن کا راستہ جن پر تو نے اپنی نعمتیں نازل کیں۔ اُن کا راستہ نہ دکھا جن پر تیرا غضب نازل ہوا اور وہ گمراہ ہیں۔ اس میں ایک جماعت کی راہ سے تولا اور دوسری جماعت کی راہ سے تبرا کی صریح تعلیم ہے۔ جب ہم دوسری جماعت کے راستہ سے بچنے کی دعا کرتے ہیں تو اُن سے تبرا ہی تو کرتے ہیں۔ یا تولا کرتے ہیں؟

**مولوی صاحب**۔ معنے اور مطلب کے لحاظ سے تو صحیح ہے مگر اس میں تبرا کی تصریح تو نہیں ہے۔ تم کو ایسی آیت پیش کرنے کا کوئی حق نہیں ہے۔ تبرا کا لفظ دکھاؤ۔

**ہدایت خاتون**۔ وہ بھی سن لو:- اِذْ تَبَرَّاَ الَّذِیْنَ اتُّبِعُوْا مِنَ الَّذِیْنَ اتَّبَعُوْا وَرَاَوُا الْعَذَابَ وَتَقَطَّعَتْ بِہِمُ الْاَسْبَابُ وَقَالَ الَّذِیْنَ اتَّبَعُوْا لَوْ اَنَّ لَنَا کَرَّۃً فَنَتَبَرَّاَ مِنْہُمْ کَمَا تَبَرَّءُوْا مِنَّا کَذٰلِکَ یُرِیْہِمُ اللّٰہُ اَعْمَالَہُمْ حَسَرٰتٍ عَلَیْہِمْ وَمَا ہُمْ بِخٰرِجِیْنَ مِنَ النَّارِ یعنی وہ کیا سخت وقت ہوگا جب پیشوا لوگ اپنے پیروؤں سے تبرا کریں گے اور عذاب کو دیکھیں گے اور ان کے باہمی تعلقات ٹوٹ جائیں گے اور پیرو کہنے لگیں گے کہ اگر ہمیں پھر دنیا میں پلٹنا ملے تو ہم بھی ان سے اسی طرح تبرا کریں جس طرح اس وقت یہ لوگ ہم سے تبرا کر رہے ہیں۔ یوں ہیں خدا ان کو انکے اعمال دکھائیگا جو انھیں یاس دکھائی دینگے اور پھر وہ دوزخ سے نہیں نکلیں گے (پ ۲ سورہ بقرہ رکوع ۴)

**مولوی صاحب**۔ تو اس سے تم کیا ثابت کرنا چاہتی ہو۔ صرف تبرا کا لفظ یا اور بھی کچھ ہے؟

**ہدایت خاتون**۔ یہ کہ دنیا میں جو لوگ سچے پیشواؤں کو الگ کرکے اور خود مذہبی پیشوا بنکر دوسروں کو اپنا مرید کر لیتے ہیں ان میں اور اُن کے مریدوں یا پیروؤں میں بروز قیامت تبرا بازی ہوگی جس کو خدا اپنے الفاظ میں ذکر کرتا ہے اور بتاتا ہے کہ ان کے اعمال کا بدلہ یہی ہوگا کہ ان پر تبرا کیا جائیگا اور وہ اس کا مزہ چکھیں گے۔ پیشوا لوگ اپنے مریدوں سے تبرا کرینگے اور مرید کہیں گے کہ اگر ہم پلٹ جاتے تو ہم بھی اپنے پیشواؤں سے تبرا کرتے پس اگر تبرا کو خدا پسند نہ کرتا تو یہ نہ فرماتا کہ ان کے اعمال کا بدلہ ان کو اسی طرح دیا جائیگا جو لوگ ایسے گزرے ہیں کہ خواہ مخواہ لوگوں کے مذہبی پیشوا بن گئے ان کا انجام بھی اس آیت سے واضح ہے۔ اور ہمارے مذہب کا حق ہونا بھی نمایاں ہے۔ اور سنو قَالَ الَّذِیْنَ حَقَّ عَلَیْہِمُ الْقَوْلُ

رَبَّنَا هٰؤُلَاءِ الَّذِيْنَ اَغْوَيْنَا ۔ اَغْوَيْنٰهُمْ كَمَا غَوَيْنَا تَبَرَّاْنَآ اِلَيْكَ ۔ یعنی وہ لوگ جو ہمارے عذاب کے مستحق ہو چکے ہیں بروز قیامت کہیں گے کہ پروردگارا یہی وہ لوگ ہیں جنہیں ہم نے گمراہ کیا تھا جس طرح ہم خود گمراہ ہوئے اُسی طرح ہم نے ان کو گمراہ کیا اب ہم تیری بارگاہ میں ان لوگوں سے تبرا کرتے ہیں (پ ۲۰ سورہ قصص رکوع ۶) غرض تم کہاں تک قرآن مجید کا تبرا سنو گے۔ کیا مزہ ہے کہ جس لفظ سے تم لوگوں کو نفرت ہے وہ قرآن مجید میں بکثرت موجود ہے۔

**مولوی صاحب**۔ یہ تو غیر مستحق پیشواؤں اور ان کے مریدوں کا ذکر ہے۔ اچھے لوگوں کے تبرا کا بیان تو نہیں ہے۔ تم لوگ تو اچھے لوگوں پر تبرا کرتی ہو۔

**ہدایت خاتون**۔ شیعہ بھی تو غیر مستحق پیشواؤں ہی سے تبرا کرتے ہیں۔ جو مستحق پیشوا ہیں اُن سے تو لا کرنا تو ان کا جزو ایمان ہے۔ تم لوگوں کو بھی چاہیئے کہ اس دنیا میں جو غیر مستحق پیشوا گزرے ہیں اُن سے تبرا کرو یعنی الگ رہو اور مستحق سچے پیشوایان دین سے تولا کرتے رہو۔ پھر شیعہ سنی میں اتحاد کی صورت آسان ہو جائے۔ بس قرآن میں جو ہو اُسکو بے تکلف مان لو۔

**مولوی صاحب**۔ یہ کیا ضرور ہے کہ ہم لوگ بھی اُن سے تبرا کریں۔ جو بُرے ہیں اُن کو چھوڑ دیں وہ جانیں اور اُن کے اعمال ہمیں تبرا کرنے کی کیا ضرورت ہے۔ نہ بزرگوں کا یہ دستور رہا ہے۔

**ہدایت خاتون**۔ ارے کیا کہتے ہو؟ کیا حضرت ابراہیمؑ ہم لوگوں کے بزرگ نہیں تھے؟ اُنھوں نے بھی بُرے لوگوں سے تبرا کیا ہے۔ خدا فرماتا ہے وَمَا كَانَ اسْتِغْفَارُ اِبْرٰهِيْمَ لِاَبِيْهِ اِلَّا عَنْ مَّوْعِدَةٍ وَّعَدَهَآ اِيَّاهُ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗٓ اَنَّهٗ عَدُوٌّ لِّلّٰهِ تَبَرَّاَ مِنْهُ اِنَّ اِبْرٰهِيْمَ لَاَوَّاهٌ حَلِيْمٌ۔ حضرت ابراہیمؑ کا اپنے چچا کے لئے مغفرت کی دعا کرنا اُس وعدہ کی وجہ سے تھا جو اُنھوں نے اُس سے کر لیا تھا مگر جب اُن پر کُھل گیا کہ وہ خدا کا دشمن ہے تو اُس سے تبرا کر لیا (بیزار اور الگ ہو گئے) بے شک ابراہیمؑ بڑے دردمند بردبار تھے (پ ۱۱ سورہ توبہ رکوع ۱۴) اس سے واضح ہوا کہ حضرت ابراہیمؑ ایسے جلیل القدر اور اولوالعزم پیغمبر نے بھی بُرے لوگوں سے تبرا کیا اور یہی شیعہ بھی کرتے ہیں۔ پس جس طرح اس تبرا کی وجہ سے تم لوگ شیعوں کو برا کہتے ہو حضرت ابراہیمؑ کو بھی کہو۔ اور جس طرح اسکی وجہ سے شیعوں پر گالی بکنے کا الزام قائم کرتے ہو حضرت ابراہیمؑ کو بھی معاذ اللہ انھیں الفاظ سے یاد کرو۔ خوب سمجھ لو کہ شیعہ وہی کرتے ہیں جس کا حکم خدا اور رسولؐ نے دیا ہے

اور جسکو انبیار کرام تک کرتے رہے ہیں۔ اُن کا کوئی اعتقاد یا مذہبی عمل مرضی خدا اور رسولؐ و سیرۃ انبیا و مرسلین کے خلاف مل ہی نہیں سکتا اور یہی بات اس مذہب کی حقیت کی زبردست دلیل ہے۔

**مولوی صاحب**۔ زیادہ ڈینگ کی نہ لیا کرو۔ تم لوگ تو صاف صاف لعنت کرتی ہو۔ کیا بزرگان دین بھی کسی پر لعنت کرتے رہے ہیں؟ جس سے زیادہ قابل شرم کوئی بات ہو نہیں سکتی۔

**ہدایت خاتون**۔ تم مناظرہ کرتے وقت سب باتوں سے چشم پوشی کرو تو مجبوری ہے ورنہ ان سب امور کو تم خوب سمجھتے ہو۔ دن رات قرآن مجید کا مطلب دوسروں کو سمجھاتے ہو۔ کیا تم نہیں جانتے کہ قرآن مجید میں لعنت کا ذکر کس کس طرح کیا ہے؟ کیا حضرت رسولخداصلعم سے بڑھکر بھی کوئی بزرگ دین ہوا ہے؟ اور حضرتؐ کے بارے میں خدا فرماتا ہے فَمَنْ حَاجَّكَ فِيهِ مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَكَ مِنَ الْعِلْمِ فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ أَبْنَاءَنَا وَأَبْنَاءَكُمْ وَنِسَاءَنَا وَنِسَاءَكُمْ وَأَنْفُسَنَا وَأَنْفُسَكُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَعْنَتَ اللَّهِ عَلَى الْكَاذِبِينَ۔ جب تمہارے پاس علم آنے کے بعد کوئی شخص عیسےٰ کے بارے میں حجت کرے تو کہو آؤ ہم اپنے بیٹوں کو تم اپنے بیٹوں کو۔ ہم اپنی عورتوں کو تم اپنی عورتوں کو اور ہم اپنی جانوں کو بلائیں اور تم اپنی جانوں کو۔ پھر ہم سب مل کر گڑگڑائیں اور جھوٹوں پر خدا کی لعنت کریں (پ ۳ سورہ آل عمران رکوع ۱۵) اس میں خدا حضرت رسولؐ کو صاف حکم دیتا ہے کہ نصاریٰ سے کہو آؤ ہم بھی جھوٹوں پر لعنت کریں اور تم بھی کرو۔ اسی طرح خدا نے حضرت رسول خدا صلعم کو بھی لعنت کرنے کا حکم دیا اور عیسائیوں کو بھی اسکی طرف بلایا۔ اگر بُروں پر لعنت کرنا برا فعل ہوتا تو خدا کبھی اس کو نہ اپنے رسولؐ کے لئے پسند کرتا نہ عیسائیوں کے لئے۔ اب تو تم جانو گے کہ لعنت کرنا صرف بزرگوں کا فعل نہیں ہے بلکہ خدا بھی اس کا حکم دیتا ہے۔ خود خداوند عالم بھی بُروں پر لعنت کرتا ہے سنو۔ قَالُوا قُلُوبُنَا غُلْفٌ بَلْ لَعَنَهُمُ اللَّهُ یہ لوگ کہنے لگے کہ ہمارے دلوں پر پردے ہیں۔ ایسا نہیں بلکہ خدا نے اُن پر لعنت کی ہے (پ ۱ سورہ بقرہ ۱۱) إِنَّ الَّذِينَ يَكْتُمُونَ مَا أَنْزَلْنَا مِنَ الْبَيِّنَاتِ وَالْهُدَىٰ مِنْ بَعْدِ مَا بَيَّنَّاهُ لِلنَّاسِ فِي الْكِتَابِ أُولَٰئِكَ يَلْعَنُهُمُ اللَّهُ وَيَلْعَنُهُمُ اللَّاعِنُونَ۔ جو لوگ ہماری روشن دلیلوں اور ہدایتوں کو جنھیں ہم نے نازل کیا اس کے بعد چھپاتے ہیں جب کہ ہم کتاب میں لوگوں کے سامنے صاف صاف بیان کر چکے تو یہی لوگ ہیں جن پر خدا بھی لعنت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تاریخ ائمہ کے ضروری مضامین کی مختصر فہرست



## غلط نامہ تاریخ ائمہ

پہلے ان غلطیوں کو درست کرلو تب کتاب دیکھو

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۵ | مغیرت | تغیرت | ۴۴ | ۹ | سوابوتسری | ہوا جو تیسری |
| ۱۰ | ۲۱ | تتقو | تتقوا | ۴۵ | ۱۰ | تقفی | ثقفیؔ |
| ۱۳ | ۱۵ | اطرف | اطراف | ״ | ۲۴ | تفریح کی ہے | تصریح کی ہے |
| ۱۵ | ۱۰ | حجر | حجرہ | ۴۸ | ۱۰ | المتبع | المتبیع |
| ״ | ۲۴ | ذرسۃ | ذریۃ | ۴۹ | ۹ | آسکتے | آسکتی |
| ۲۰ | ״ | کیرا | کرا | ۵۱ | ۲۳ | شروع کیا۔ انکی | [illegible] |
| ۲۴ | ۱۸ | صحیح سالم ہوگیا | اسکے بعد | ۵۲ | ۱۱ | روشن | تروش |
| ۲۵ | ۱۶ | توأم | توأم | ۵۳ | ۱ | عبد مناف | بنو عبد مناف |
| ۲۷ | ۲۲ | اسعام | انتظام | ۵۴ | ۱ | پانوں | پاؤں |
| ۳۵ | ۱۷ | باریار | بار بار | ״ | ۲۳ | بھیرکر | بھرکر |
| ۳۶ | ۱۱ | نینتوے | نینوئے | ۵۶ | ۴ | حزرجیوں | خزرجیوں |
| ۳۹ | ۱۰ | عسائی | عیسائی | ۵۷ | ۱۹ | تھےبس | تھے دیس |
| ״ | ۱۵ | حـ | جب | ״ | ۲۴ | اپثار | ایثار |
| ״ | ۲۲ | یصبی | یصبنی | ۵۹ | ۱۰ | جبرین | حبرمن |
| ۴۱ | ۱۹ | حوۃ | حیواۃ | ״ | ۱۲ | النساء | النساء |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۶۷ | ۱۳ | غایت | اعلیٰ |
| ۶۸ | ۱۶ | النسب | النسب |
| ۶۹ | ۲۴ | کان ھاشم | کان لھاشم |
| ۷۳ | 〃 | آخر عمر عمر میں | آخر عمر میں |
| ۷۷ | ۱۵ | غاصمک | نغاصمک |
| ۷۸ | ۴ | ابر ے | بارے |
| ۸۴ | ۲ | اسجعوا | اسجعو |
| ۹۱ | ۱۴ | زامے | سأمے |
| ۱۱۶ | ۱۳ | فداک | فذاک |
| ۱۱۷ | ۹ | جسب | حسب |
| ۱۲۲ | ۱۷ | تیس سال چھوٹے | تیس سال بڑے |
| ۱۲۳ | ۱۰ | نی مقنب | فی مقنب |
| ۱۲۴ | ۴ | جیبر | خیبر |
| ۱۳۰ | ۱۳ | مرشیے | مرثیے کہے |
| ۱۳۵ | ۵ | تھی محرماں | تھی کر محرمان |
| ۱۴۰ | ۹ | پڑھاتے | پڑھانے |
| ۱۴۷ | ۲۰ | حضرت عمرکا | حضرت عمرکا |
| ۱۴۹ | ۱۱ | ادن | اذن |
| ۱۵۱ | ۲۰ | نواحی | نواحی |
| ۱۵۴ | ۱۸ | بہ کمال | یہ کمال |
| ۱۵۹ | ۵ | فرمایا ان لیکن | فرمایا ہاں لیکن |
| ۱۶۳ | ۱ | ماری کی کر | ماری کر |
| ۱۶۴ | ۴ | کہ حدیث رسول | کہ یہ حدیث رسول |
| ۱۶۷ | ۲۳ | بری الذمہ | بری الذمہ |
| ۱۶۸ | ۲۰ | ایک ماسنی | ایک نہ سنی |
| ۱۷۸ | ۱۳ | مغاذکی جو | مغافیر کی بو |
| 〃 | ۱۸ | اسرالنبی | اسرالنبی |
| ۱۸۲ | ۱۲ | دعا مانگی | دعا کی |
| ۱۸۳ | ۲۴ | خبر اعراف | خبر اطراف |
| ۱۹۹ | ۶ | کی و انھوں | کی تو انھوں |
| ۲۰۱ | ۳ | اور تسلیم | اور وہ تسلیم |
| ۲۰۳ | ۲۳ | عذر سان | عذر بیان |
| ۲۰۵ | ۵ | فرمایاامت | فرمایا یا ابت |
| ۲۱۰ | ۱۴ | آب اپنے | اب اپنے |
| ۲۲۲ | ۹ | دجلات | دحلان |
| ۲۲۵ | ۱۹ | جلد ا | جلد ۱۰ |
| ۲۲۸ | ۵ | آپ فدا ہوں | آپ پر فدا ہوں |
| ۲۳۷ | ۱ | کس | کسی |
| ۲۴۲ | ۷ | مختف | مختلف |
| ۲۴۶ | ۲۲ | بزوز | بروز |
| ۲۴۷ | ۲۱ | نخالفین | مخالفین |
| ۲۴۹ | ۲۲ | چڑے | چمڑے |
| ۲۵۱ | ۱۲ | خضائل | خصائل |
| ۲۶۱ | ۱۱ | زہنا | رہنا |
| ۲۶۳ | ۴ | ھن | عن |
| ۲۷۵ | ۲۳ | لعسہ | نفیسہ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲۷۸ | ۲۲ | پڑھاسکے | بڑھاسکے |
| ۲۸۸ | ۵ | کر | توڑ |
| ۳۰۱ | ۲ | سکی | اسکی |
| ۳۱۱ | ۱۱ | شرجیل | شرجبیل |
| " | ۱۶ | میاں با | میاں ! |
| ۳۱۷ | ۱۴ | بھذا نیدھا | بھذا افید ھا |
| ۳۲۲ | ۱۱ | طبراتی | طبرانی |
| ۳۲۸ | ۱۸ | صِدقہ | صَدَقہ |
| " | ۲۲ | حلہ | حُلہ |
| ۳۳۳ | ۲۳ | تعریفں | تعرّض |
| ۳۴۶ | ۲ | مدکورہ | مذکورہ |
| " | ۵ | مبرے | میرے |
| ۳۴۸ | ۲۰ | بدبودارسانفس | بدبودارسانس |
| ۳۵۰ | ۱۸ | جو دعاکی | جو دعاکی |
| ۳۵۴ | ۱۷ | کی لشکر | کے لشکر |
| ۳۵۷ | ۲۴ | محدرات | مخدرات |
| ۳۵۹ | ۵ | رہینا | رہتا |
| ۳۷۰ | ۴ | حضری | حضرمی |
| ۳۷۳ | ۱۲ | کرا یاجاے | کرایاجائے |
| ۳۷۷ | ۷ | اُن وگوں | اُن لوگوں |
| ۳۸۰ | ۱۶ | یَنشَقّ | یَنْشَقُّ |
| ۳۸۲ | ۹ | کرتےہیں کم | کرتے ہیں ہم |
| ۳۸۵ | ۵ | فیقروں کو | فیقروں کا |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۳۸۹ | ۱۱ | کی امت خلیفہ | کی امت کا خلیفہ |
| ۳۹۰ | ۲ | ادہ | زیادہ |
| " | ۱۳ | ین تم لوگوں | ین نے تم لوگوں |
| ۳۹۶ | ۱ | موتم لاشبال | مؤتم الاشبال |
| ۴۰۰ | ۱۳ | آپ سامنے | آپ کے سامنے |
| ۴۱۸ | ۱۱ | کپڑا | کپڑے |
| ۴۲۳ | ۱۷ | اوب | ابو ایوب |
| " | " | صواعق محرقہ صلا | صواعق محرقہ صلا |
| ۴۲۹ | ۲۲ | تَحَنِ مُبنی | تَحِیِ مُبنی |
| " | ۲۴ | درگا | درگاہ |
| ۴۳۴ | ۱۱ | ور علامہ | اور علامہ |
| " | ۱۴ | جمع کیاتھا | جمع کیا تھا |
| ۴۴۰ | ۷ | اوز | اور |
| ۴۴۳ | ۱۲ | بلاسوواں | بلادسودان |
| ۴۴۸ | ۲۳ | اینے | اپنے |
| ۴۵۰ | ۲۲ | برایت | بروایت |
| ۴۵۱ | " | فوزاً | فوراً |
| ۴۵۶ | ۱۵ | نواں باب | ساتواں باب |
| ۴۶۴ | ۱۴ | بانطنی | باطنی |
| ۴۷۹ | ۳ | بٹھوادیا | بٹھادیا |
| ۴۸۰ | ۱۸ | تلیفہ | خلیفہ |
| ۴۸۸ | ۲ | تنظیم دی | تعظیم کی |
| " | ۱۴ | الاجوہ | الوجوہ |
| ۴۹۳ | ۱۳ | رجب ۲۵۳ھ | رجب ۲۵۴ھ |
| ۴۹۶ | ۷ | کتندی | کندی |
| ۴۹۷ | ۴ | پکراکر | پکڑاکر |
| ۵۰۰ | ۱۹ | اگرنیا | اگر دنیا |

# اس عظیم الشان کتاب کے متعلق قدردانان علوم ومعارف کی رائیں

(۱) جناب سید بدر الحسن صاحب دام مجدہ نے بلگرام سے لکھا "تاریخ ائمہ دیکھکر دل خوش ہوگیا خدا آپ کو زندہ وسلامت رکھے کیونکہ آپ ہی کی محنت اور کوشش سے ہندوستان میں مذہب حق ترقی کر رہا ہے۔ تاریخ ائمہ کو اہلسنت بھی دلچسپی سے پڑھ کر مزہ لیتے اور مستفید ہوتے ہیں" (۲) جناب مولوی سید شبیر حسن صاحب الہ آبادی دام مجدہ نے تحصیل مجھلی شہر سے لکھا "جناب مولانا شفاکم اللہ تعالے۔ آپ کی علالت نے دل کو پژمردہ کر رکھا ہے۔ شافی مطلق سے دعا رہتی ہے کہ جناب کو صحت کلی بخشے تاکہ جلد از جلد سوانح عمری حضرت عمر کا تکملہ ہو جائے اور تاریخ ائمہ جیسی کتاب مکمل ہو جائے۔ خداوند عالم کی خاص مہربانی ہے کہ ایسے ضروری اور اہم کاموں کو جناب کے دست مبارک سے انجام دلوا رہا ہے۔ تاریخ ائمہ نہیں ہے بلکہ روح شیعہ ہے۔ اسکی تعریف وتوصیف جس قدر کی جائے۔ بجا ودرست ہے۔ ایسی ضروری کتاب کی قوم کو ضرورت ہے۔ خدا اس کی جزا جناب کو مرحمت فرمائے" (۳) جناب حاجی مولوی محمد کرم خاں صاحب وظیفہ یاب دام مجدہٗ نے حیدر آباد دکن سے لکھا "اگر یہ پرچے نہ آتے تو آپ کے اس فیض سے جو کہ تاریخ ائمہ کی تالیف کے لئے آپ نے جان کاہی فرمائی محروم رہ جاتا۔ خدا آپ کو صحت کامل عطا فرمائے۔ الٰہی آمین۔ واقعی جو کام آپ کر رہے ہیں اس کے شکریہ کے لئے زبان قاصر ہے۔ فی الواقع آپ کی محنت کے مقابلہ میں قوم کی بے توجہی اور آپ کی تکلیفات کا بے حد افسوس ہے۔ خدا ہم لوگوں کو توفیق نیک عطا فرمائے" (۴) جناب سید محمد حسین صاحب دام مجدہٗ نے جونپور سے لکھا "تاریخ ائمہ واقعاً بہترین تاریخ چھپ رہی ہے" (۵) جناب ڈاکٹر سید حسین احمد صاحب بجے پوری دام مجدہٗ نے اکولا صوبہ برار سے لکھا:۔ "حضور کی ذات گرامی سے دین حق کی جو تبلیغ اور خدمت ہو رہی ہے اُس سے ہر فرد واقف ہے۔ حضور جس عالی ہمتی اور انہماک سے قلمی جہاد اور ترویج دین حق فرما رہے ہیں اُس کا اندازہ سوانح عمری خلیفہ اول اور نصوبہ برعزار وتیز دیگر تالیفات وتصنیفات حضور سے ظاہر ہے" (۶) جناب ماسٹر کریم بخش صاحب حیدری مضطر ہیڈ ماسٹر دام مجدہٗ نے ضلع میانوالی سے لکھا "آپ کا وجود مسعود قوم کے لئے باعث برکت ہے۔ کتاب تاریخ ائمہ کے اوراق مطالعہ

سے گزرے ماشاء اللہ بہت مفید کتاب ہے۔ اس سے قبل اس شان کی کتاب نہیں ملتی تھی۔ آپ کی تصنیفات یقیناً جدت کا پہلو لیئے ہوئے ہوتی ہیں۔ ہر تصنیف پہلے سے بڑھ چڑھکر منظرعام پر جلوہ افروز ہورہی ہے۔ میں تو آں جناب کی لطیف اور متین تحریر کا گرویدہ ہوں۔ سات آٹھ سال سے دائرہ اصلاح میں رہنے کا سبب یہی ہے کہ آپکا شگفتہ طرز تحریر حد سے زیادہ مرغوب طبع ہوا۔ انشاءاللہ جب تک دم میں دم ہے اصلاح مجھ سے جدا نہیں ہوسکتا" (۷) جناب مظفر علی خاں صاحب سب انسپکٹر پولیس دام مجدہ نے ضلع گورکھپور سے لکھا "واقعی تاریخ ائمہ اپنی نوعیت کی بالکل نئی کتاب ہے اور خوب لکھی ہے خدا آپکو اس کا اجرعظیم عطا فرمائے" (۸) جناب سید اقبال حسین صاحب زیدی دام مجدہ نے ضلع مظفر نگر سے لکھا "رسالہ اصلاح ۲۰ ماہ صیام کو ملا۔ ۲۱ رشب اور پھر شب جمعہ میں اس نے ایک بڑے عالم کی مجلس کے برابر رلایا۔ اور گریہ کا جو اثر ہوا میں خیال کرتا ہوں کہ اگر بجاے اسکے کسی اور جگہ مجلس میں بھی ہوتا تو اس قدر گریہ شاید ہی ہوتا یہ سب اصلاح کی بدولت اور تاریخ ائمہ کی برکت ہے۔ خدا آپ کو برکت دے اور اس سے بھی زیادہ زور قلم عنایت فرمائے" (۹) جناب سید فضل حسین صاحب پنشنر دام مجدہ نے لکھنؤ سے لکھا "جس قدر معلومات مجھکو پرچہ اصلاح سے ہوئے ہیں اور ہو رہے ہیں دیگر کتب سے نہیں ہوتے" (۱۰) جناب ڈاکٹر شیخ حامد حسین صاحب میڈیکل افسر دام مجدہٗ نے ضلع کھیری سے لکھا "حضور والا کی ذات بابرکات ہم لوگوں کے لیئے باعث فخر ہے اور حضور کے پرچہ اصلاح نے جو خدمت قوم کی کی ہے ہم لوگ اُس کے بار احسان سے ہرگز سبکدوش نہیں ہوسکتے" (۱۱) جناب شیخ علی نقی صاحب تحصیلدار دام مجدہٗ نے ریاست بنارس سے لکھا "قبلہ و کعبہ جناب مولانا صاحب دام ظلم... مذہب شیعہ کی اس قدر خدمت آپ فرما رہے ہیں کہ اُس کا احسان اس قوم پر قیامت تک فراموش نہیں ہوسکتا۔ جس وقت سب مضامین پر خیال کرتا ہوں طبیعت کو اس قدر فرحت ہوتی ہے کہ خوشی کا آنسو ٹپک پڑتا ہے اور خدا کا شکر کرتا ہوں... تحریر ایسی صاف جیسے سچے موتی کا آب۔ نظم میں جناب میر انیس صاحب مرحوم اور نثر میں جناب والا کی سی تحریر میرے خیال میں آج تک نہیں ہوئی ہے۔ اسی کو سہل ممتنع کہتے ہیں" (۱۲) جناب سید اقبال حسین صاحب دام مجدہٗ نے سیتا پور سے لکھا "مولانا و مقتدانا۔ تاریخ ائمہ واقعی ایک انمول موتی ہے جس کو

غواص بحر معرفت نے بڑی جانفشانی سے نکالا ہے۔ عارف پڑھتا اور کلمۂ تحسین زبان پر لاتا ہے" (۱۳) جناب سید محمد حسین شاہ صاحب دام مجدہ نے چوبٹیا سے لکھا "دل تو یہی چاہتا ہے کہ اپنی عمر بھی آپ کی نذر کردی جائے تاکہ شیعی دنیا آپ کے چشمۂ فیض سے مستفیض ہوتی رہے ... تاریخ ائمہ کسی تعریف کی محتاج نہیں سبحان اللہ کیا ہی تصویر کھینچی ہے۔ گویا کوزے میں دریا بند کردیا ہے۔ یہی معلوم ہوتا ہے کہ واقعات درحقیقت اسی وقت ہو رہے ہیں۔ اصلاح سے ہر مذہب و ملت کے اصحاب علمی ادبی فائدہ کے علاوہ تاریخی معلومات اور تحقیق مذہب حاصل کرسکتے ہیں" (۱۴) جناب جمعیت علی صاحب دام مجدہ نے سہارن پور سے لکھا "تاریخ ائمہ نے دل کو روز روشن کی طرح منور کردیا" (۱۴) جناب سید احمد علی شاہ صاحب سب انسپکٹر پولیس دام مجدہ نے تھانہ قریشی سے لکھا "الحمد للہ کہ تاریخ ائمہ کو آپ نے نہایت محنت و جانفشانی سے ختم فرمایا ہے۔ اچھی کتاب ثابت ہو رہی ہے" (۱۵) جناب سید علی جان صاحب دام مجدہ نے کلکتہ سے لکھا "سوانح ائمہ تعریف سے باہر ہے" (۱۶) جناب ڈاکٹر سید منظر عباس صاحب سیفی میڈیکل آفیسر دام مجدہ نے ٹانڈا سے لکھا "حق یہ ہے کہ سوانح عمری خلیفہ اول اور تاریخ ائمہ یہ دو کتابیں جناب نے ایسی تصنیف فرمائی ہیں جو اردو زبان میں اپنی نظیر آپ ہیں۔ مذہب حق کی یہ قابل قدر خدمت انشاء اللہ رائگاں نہ جائیگی اور درگاہ رب العزت سے اجر گراں مایہ ملیگا" (۱۶) جناب ماسٹر کریم بخش صاحب حیدری مضطر دام مجدہٗ نے پھر لکھا "فخر ملت ناصر الاسلام عماد العلماء دام ظلکم۔ تاریخ ائمہ کو آپ نہایت ہی جانفشانی اور تحقیق سے لکھ رہے ہیں ماشاء اللہ نور علی نور ہے ... مضامین نے کتاب کی دلچسپی میں چار چاند لگا دیئے۔ مضامین کی خوبصورتی اور معصومیت ہر شخص کو دعوت مطالعہ دیتی ہے۔ واللہ خدائے لم یزل نے آپ کے قلم تحقیق رقم میں وہ اعجازی قوت بھر دی ہے کہ جس کام پر آپ آمادہ ہوتے ہیں وہ امید سے کہیں بڑھ چڑھ کر سرانجام پاتا ہے۔ آپ کی ایک تصنیف نظر سے گزرتی ہے تو دل کہتا ہے کہ اس سے بہتر اور مفید کتاب آپ اور نہ لکھ سکیں گے مگر دوسری تصنیف کے سامنے آنے سے پہلے خیال کی تردید خود بخود ہو جاتی ہے.. اب تاریخ ائمہ کے مطالعہ نے وہ لطف دیا کہ گزشتہ تصنیفات کی دلچسپیاں گلدستۂ طاق نسیاں بن گئیں۔ تاریخ ائمہ واقعی ایک مفید کتاب ہے جس کی مدت سے ہر شیعہ گھر میں ضرورت محسوس کی جارہی تھی الحمد للہ کہ تمام ضروری مضامین کا مجموعہ تاریخ ائمہ کی صورت میں ہمارے سامنے آرہا ہے جس سے نور ایمان تازہ اور دلوں کو فرحت ہوتی ہے" ۱۲

**آل و اصحاب** | اس رسالہ میں دکھایا ہے کہ اہلبیت طاہرینؑ کے ساتھ صحابہ رسولؐ کا سلوک کیسا تھا۔ ان لوگوں نے امانت رسولؐ کے ساتھ کس درجہ بے رُخی کی۔ واقعہ کربلا کے وقت کتنے صحابہ موجود تھے مگر انھوں نے ادھر ذرہ برابر توجہ نہیں کی۔ حالانکہ وہ مدد کرتے تو امام مظلوم شہید نہ ہوتے۔ نہایت مفید اسلامی تاریخی تحقیقات کا ذخیرہ ہے۔ قیمت ۱۲ ار

**جواب شرر** | مسٹر عبدالحلیم صاحب شرر لکھنوی نے حضرت سکینہ بنت الحسینؑ کا بہت فحش اور گندہ ناول لکھکر مسلمانوں کے دلوں میں آگ لگادی تھی۔ اس کا مفصل جواب اور تاریخی تحقیقات کا بے مثل خزانہ تیسری دفعہ چھپا ہے۔ قیمت ڈیڑھ روپیہ

**صاحب العصر والزمان** | حضرت حجتؑ کے وجود اور غیبت کی بہت زبردست دلیلیں، اور قادیانی فرقہ نے حضرتؑ کے بارے میں جو اعتراضات کئے ہیں اُن کا مفصل و تشفی بخش جواب قیمت ۱۲ ار

**عقل و تہذیب اہلحدیث** | فرقہ اہلحدیث کی عقل۔ تہذیب۔ انسانیت۔ مذہب اور خصوصاً اُن کے علماء و پیشوایانِ دین کے قابل مضحکہ حالات کا مکمل مجموعہ قیمت ۱۲ ار

**فتنہ شبلی** | شمس العلماء مولوی شبلی صاحب نے اپنی کتاب سیرۃ النبیؐ میں لکھا تھا کہ معاذ اللہ جناب امیرؑ نے بھی ایک دفعہ شراب پی تھی اسکی مفصل اور محققانہ رد کرکے اس روایت کی دھجیاں اُڑا دی گئی ہیں۔ قیمت ۸ ر

**تحریف قرآن** | کے بارے میں اہلسنت اعتراض کرتے ہیں۔ رسالہ ھذا السارق میں پوری تحقیق اور جامعیت سے ثابت کردیا گیا ہے کہ تحریف قرآن کے قائل اہلسنت ہیں اور انکی کتابوں سے یہ اس طرح واضح ہے کہ کوئی انکار نہیں کرسکتا۔

**مسئلہ فدک** | سنی شیعہ کے درمیان بہت زبردست بحث ہے۔ نواب محسن الملک بہادر نے شیعوں کے خلاف آیات بینات میں بہت زور لگایا ہے اس کا مفصل جواب کمال تحقیق سے لکھا گیا ہے۔ یہ کتاب شیعوں کے لئے نعمت عظمیٰ ہے۔ جلد اول ۱ ر جلد دوم ۸ ر جلد سوم ۶ جلد چہارم ۸ ر

**مقدمہ نہج البلاغہ** | بعض اہلسنت کہتے ہیں کہ نہج البلاغہ حضرت امیرالمومنین [illegible] لام کا کلام نہیں ہے۔ اس کتاب میں نہایت تحقیق و جامعیت سے اس کو [illegible] کا کلام ثابت کیا گیا ہے۔ قیمت ۱۲ ار

**ہندو پنڈت کا رسالہ خلافت** | ایک ہندو پنڈت ہرنام صاحب نے مسئلہ خلافت [illegible] زبردست تحریر شائع کی ہے جس سے مذہب شیعہ کی حقیت مثل آفتاب روشن ہے۔ اس رسالہ نے برادران اہلسنت میں زلزلہ ڈال دیا۔ اصلاح کو دو جدید خریدار دے کر یہ کتاب مفت طلب کیجیے

